# خواتین ڈائجسٹ


بانیِ و مدیرِ اعلیٰ ——— محمود ریاض

مدیرہ ——— نادرہ خاتون

——— آذر ریاض

——— رضیہ جمیل

——— امت الصبور

بلقیس بھٹی

نفسیات ——— [illegible]نان

[illegible]تہارات ——— [illegible]جیلانی

خط و کتابت کا پتہ

خواتین ڈائجسٹ

37- اردو بازار کراچی





MEMBER APNS CPNE

رکن آل پاکستان نیوز پیپرز سوسائٹی

رکن کونسل آف پاکستان نیوز پیپرز ایڈیٹرز

زرِ سالانہ بذریعہ رجسٹری

پاکستان (سالانہ) ----- 700 روپے

ایشیا، افریقہ، یورپ --- 6000 روپے

امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا --- 7000 روپے



## رنگارنگ پھول



## میری بیاض سے



## نفسیات



## پکوان



## بیوٹی بکس




اپریل 2016

جلد 43 شمارہ 12

قیمت 60 روپے

خط وکتابت کا پتہ: خواتین ڈائجسٹ، 37 - اردو بازار، کراچی۔

پبلشر آزر ریاض نے ابن حسن پرنٹنگ پریس سے چھپوا کر شائع کیا۔ مقام: بی 91، بلاک W، نارتھ ناظم آباد، کراچی

Phone: 32721777, 32726617, 021-32022494 Fax: 92-21-32766872

Email: info@khawateendigest.com Website www.khawateendigest.com

## مدیرہ

# کہی سُنی

خواتین ڈائجسٹ کا اپریل کا شمارہ سالگرہ نمبر پیش خدمت ہے۔

44 واں سالگرہ نمبر

کسی نئے کام کی ابتدا کرنا خصوصاً ایسا کام جو عام روش سے ہٹ کر ہو، مشکل ہوتا ہے۔ اس کے لیے کڑی محنت، اور صلاحیت کے ساتھ ساتھ خلوص نیت اور کامل یقین کا ہونا بہت ضروری ہے۔

آج سے 44 سال پہلے محمود ریاض صاحب نے ایسے ہی ایک کام کی ابتدا کی تھی تو ان کے پیش نظر ایک ہی مقصد تھا۔ خواتین کے لیے ایسے پرچے کا اجراء جو—— تفریح مہیا کرنے کے ساتھ بامقصد بھی ہو۔ مثبت راستوں پر ان کی رہنمائی کر سکے۔ خواتین ڈائجسٹ اپنی نوعیت کا پہلا پرچا تھا۔

اللہ تعالیٰ کا کرم اور مہربانی کہ خواتین ڈائجسٹ نے تیزی سے مقبولیت کی منازل طے کیں اور ہر گزرتے دن کے ساتھ بہتر سے بہترین کی راہ پر گامزن رہا۔ خواتین ڈائجسٹ کے بعد کرن اور پھر شعاع اسی سلسلے کی کڑی تھے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں بھی کامیابی بخشی۔

آج خواتین ڈائجسٹ کامیابی اور مقبولیت کی جس منزل پر ہے، یہ اللہ تعالیٰ کا کرم اور مہربانی ہے۔ اس کے لیے ہم اللہ کے حضور سربسجود ہیں۔

خواتین ڈائجسٹ کی کامیابی میں بڑا حصہ ہماری مصنفین کا ہے۔ ہماری مصنفین ہمارا قیمتی اثاثہ ہیں۔ ان کی سوچ، فکر اور تخلیقی صلاحیتوں نے خواتین ڈائجسٹ کو ایک منفرد مقام دیا۔ ہم تہہ دل سے ان کے ممنون ہیں۔

آج ہماری بہت سی مصنفین جو ہمارے درمیان نہیں، ان کی تحریریں انہیں ہمیشہ ہمارے اور قارئین کے دلوں میں زندہ رکھیں گی۔ ہم ان کے لیے دعاگو ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائے۔ انہیں جنت الفردوس میں اعلا مقام سے نوازے۔ آمین۔

ہم اپنی قارئین کا بھی شکریہ ادا کرتے ہیں جو ہر قدم پر ہمارے ساتھ رہیں۔ اپنے قیمتی مشوروں اور تجاویز سے ہماری رہنمائی کی۔ غلطیوں اور کوتاہیوں کی نشان دہی کر کے پرچے کو بہتر بنانے میں مدد دی اور تعریف و توصیف سے ہمیں حوصلہ دیا۔

اللہ تعالیٰ ہمارا اور آپ کا ساتھ ہمیشہ قائم و دائم رکھے۔ آمین۔

## سالگرہ نمبر 2،

سائرہ رضا نے سالگرہ نمبر کے لیے خاص طور پر مکمل ناول بھجوایا جو تاخیر سے موصول ہونے کے باعث سالگرہ نمبر میں شامل نہ ہو سکا۔ اس کے علاوہ بھی بہت سی مصنفین کی تحریریں سالگرہ نمبر میں شامل نہ کر سکے۔ یہ سب تحریریں مئی کے شمارے میں شامل ہوں گی۔ اس طرح مئی کا شمارہ سالگرہ نمبر 2 ہو گا۔

## اس شمارے میں،

- عنیزہ سید کا مکمل ناول۔ گیت، پری اور تم، ، نمرہ احمد کا مکمل ناول۔ نمل،
- عفت سحر طاہر اور عقیلہ ایوب کے ناولٹ،
- قرۃ العین خرم ہاشمی، فرزانہ کھرل، بشریٰ احمد، بنت سحر اور نیر کاشف کے افسانے،
- عمیرہ احمد اور آمنہ ریاض کے ناول، ، ماک اسٹار عمیر جسوال سے ملاقات،
- باتیں ماہا وارثی سے، ، دل کشادہ رکھتے ہیں۔ قارئین سے سروے،
- حرف سادہ کو دیا—— اعجاز کا رنگ۔ مصنفین سے سروے،
- کرن کرن روشنی۔ احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا سلسلہ،
- نفسیاتی ازدواجی الجھنیں اور دیگر مستقل سلسلے شامل ہیں۔

قرآن پاک زندگی گزارنے کے لیے ایک لائحہ عمل ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی قرآن پاک کی عملی تشریح ہے۔ قرآن اور حدیث دین اسلام کی بنیاد ہیں اور یہ دونوں ایک دوسرے کے لیے لازم وملزوم کی حیثیت رکھتے ہیں۔ قرآن مجید دین کا اصل ہے اور حدیث شریف اس کی تشریح ہے۔

پوری امت مسلمہ اس پر متفق ہے کہ حدیث کے بغیر اسلامی زندگی نامکمل اور ادھوری ہے' اس لیے ان دونوں کو دین میں حجت اور دلیل قرار دیا گیا۔ اسلام اور قرآن کو سمجھنے کے لیے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا مطالعہ کرنا اور ان کو سمجھنا بہت ضروری ہے۔

کتب احادیث میں صحاح ستہ یعنی صحیح بخاری' صحیح مسلم' سنن ابو داؤد' سنن نسائی' جامع ترمذی اور موطا مالک کو جو مقام حاصل ہے' وہ کسی سے مخفی نہیں۔

ہم جو احادیث شائع کر رہے ہیں' وہ ہم نے ان ہی چھ مستند کتابوں سے لی ہیں۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کے علاوہ ہم اس سلسلے میں صحابہ کرام اور بزرگان دین کے سبق آموز واقعات بھی شائع کریں گے۔

# کرن کرن روشنی

ادارہ

## غیبت کی جائز صورتیں

معلوم ہونا چاہیے کہ کسی صحیح شرعی مقصد کے لیے غیبت کرنا جائز ہے جب کہ اس کے بغیر اس تک پہنچنا ممکن نہ ہو' اور اس کے چھ اسباب ہیں:

1۔ دست درازی کا ہونا۔ چنانچہ مظلوم کے لیے جائز ہے کہ وہ بادشاہ اور قاضی یا ایسے مجاز افسر وغیرہ کی طرف اپنا معاملہ لے جائے جن کے پاس حکمرانی کا اختیار یا ظالم کو سزا دے کر انصاف کرنے کی طاقت ہو۔ وہ جا کر کہے کہ مجھ پر فلاں شخص نے اس طرح زیادتی کی ہے۔

2۔ خلاف شرع کاموں کے روکنے اور برائی کے مرتکب کو راہ راست پر لانے کے لیے مدد حاصل کرنا۔ چنانچہ وہ ایسے شخص سے' جس کی بابت اسے امید ہو کہ اسے خلاف شرع کاموں کے روکنے کی قوت ہے' یہ کہے کہ فلاں شخص یہ برائی کر رہا ہے' تو اس کو اس سے روک' یا اسی طرح کی کوئی اور بات کہے اور مقصود اس کا صرف یہی ہو کہ اس برائی کا ازالہ ہو جائے۔ اگر یہ مقصود نہیں ہو گا تو ایسی شکایت حرام ہو گی۔

3۔ فتویٰ طلب کرنا۔ چنانچہ وہ مفتی سے جا کر کہے: مجھ پر میرے باپ نے یا میرے بھائی نے یا میرے خاوند نے یا فلاں شخص نے اس طرح ظلم کیا ہے' کیا اسے اس کا حق حاصل ہے؟ (اگر نہیں ہے) تو اس سے خلاصی پانے اور ظلم کے ٹالنے اور اپنا حق وصول کرنے کا میرے لیے کیا طریقہ ہے؟ اور اس طرح کی کوئی بات کرے تو یہ بوقت ضرورت جائز ہے۔ لیکن اس میں بھی زیادہ محتاط اور افضل طریقہ یہ ہے کہ وہ اس طرح سوال کرے کہ ایسے آدمی یا شخص یا خاوند کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے' جس کا معاملہ اور رویہ اس طرح ہے۔ اس طرح نام لیے اور متعین کیے بغیر بھی مقصد حاصل ہو جائے گا' تاہم اس کے باوجود تعیین (نام لینا) بھی جائز ہے۔

4۔ مسلمانوں کو برائی سے ڈرانا اور ان کی خیر خواہی کرنا۔ اور اس کے متعدد طریقے ہیں' مثلاً: حدیث

کے سلسلہ سند کے مجروح راویوں اور (واقعے کی حقیقت معلوم کرنے کے لیے) گواہوں پر جرح کرنا۔ اس کے جواز پر مسلمانوں کا اجماع ہے بلکہ بہ وقت ضرورت یہ واجب ہے۔

یا جیسے کسی سے شادی بیاہ کا تعلق قائم کرنے یا کاروبار میں شرکت کرنے یا اس کے پاس امانت رکھنے یا کوئی اور معاملہ کرنے یا اس کے پڑوسی ہونے کے بارے میں ایک دوسرے سے مشورہ کرنا ہے تو جس شخص سے مشورہ کیا جائے، اس کے لیے ضروری ہے کہ وہ کوئی بات نہ چھپائے، بلکہ خیر خواہی کی نیت سے وہ تمام برائیاں بیان کر دے جو اس میں ہوں (تاکہ انسان غلط جگہ رشتہ نہ کرے، بددیانت کے پاس امانت نہ رکھے، نہ کاروبار میں اشتراک کرے اور نہ اس کا پڑوسی بنے وغیرہ۔)

اس طرح جب ایک شخص کسی طالب علم کو دیکھے کہ وہ شریعت کا علم حاصل کرنے کے لیے کسی بدعتی یا فاسق کے پاس جاتا ہے اور وہ یہ اندیشہ محسوس کرے کہ طالب علم کو اس بدعتی یا فاسق سے نقصان پہنچے گا تو اس کے لیے ضروری ہے کہ وہ اس کا حال بیان کر کے اس کی خیر خواہی کرے بشرطیکہ مقصد صرف خیر خواہی ہو۔

اور یہ معاملہ ایسا ہے کہ اس میں عام طور پر غلطیوں کا ارتکاب کیا جاتا ہے۔ کبھی تو حسد انسان کو ایسی بات کرنے پر آمادہ کرتا ہے لیکن شیطان اس پر معاملے کو خلط ملط کر دیتا ہے اور اس کے دماغ میں یہ بات ڈالتا ہے کہ یہ خیر خواہی ہے۔ (دراں حالیکہ اس میں خیر خواہی کی بجائے حسد کی کار فرمائی ہوتی ہے) اس لیے انسان کو ہوشیار اور بیدار رہنے کی ضرورت ہے۔

یا کوئی افسر اعلیٰ اور حاکم ہو، لیکن ولایت کا صحیح حق ادا نہ کر رہا ہو، یا تو اس لیے کہ اس کے اندر حکمرانی کی اہلیت ہی نہیں ہے، یا فاسق ہے، یا کم عقل وغیرہ ہے تو ضروری ہے کہ اس کی حقیقت مقتدر اعلیٰ تک پہنچائی جائے جس کو اس پر غلبہ حاصل ہو تاکہ وہ اس کو ہٹا دے اور اس کی جگہ ایسے شخص کو حکم اور افسر مجاز بنائے جو معاملات کی اصلاح کرے یا کم از کم اس کی اصل حقیقت اس کے علم میں آجائے تاکہ وہ اس کے حال کے مطابق اس سے معاملہ کرے اور اس سے دھوکا نہ کھائے اور یہ کہ وہ کوشش کرے کہ اسے سیدھے راستے پر قائم رہنے کی ترغیب دے یا پھر اسے بدل دے۔

5۔ یا کوئی کھلم کھلا فسق یا بدعت کا ارتکاب کرنے والا ہو، جیسے کوئی اعلانیہ شراب نوشی کرے، لوگوں کا مال لے، چنگی وصول کرے، یا ظلماً" ٹیکس لے اور باطل کاموں کی سرپرستی کرے۔ چنانچہ وہ جو بھی غلط کام کھلم کھلا کرے، اس کا بیان کرنا جائز ہے (تاکہ اس کا ازالہ ممکن ہو سکے) اس کے علاوہ اس کے دوسرے عیبوں کا (جو مخفی ہوں) بیان کرنا حرام ہے، الا یہ کہ اس کے جواز کا بھی کوئی ایسا ہی دوسرا سبب ہو جو ہم نے ذکر کیا۔

6۔ معروف نام سے پکارنا۔ جب انسان کسی لقب کے ساتھ معروف ہو، جیسے اعمش (چندھا)، اعرج (لنگڑا)، بہرا، اندھا اور بھینگا وغیرہ تو اس کے لیے تعارفی نام یا لقب کا استعمال جائز ہے، تاہم توہین و تنقیص کی نیت سے ان الفاظ کا استعمال حرام ہے اور اگر مذکورہ معروف القاب کے بغیر اس کا تعارف ممکن ہو تو زیادہ بہتر ہے۔

یہ چھ اسباب ہیں جو علماء نے بیان کیے ہیں (جن کی وجہ سے دوسروں کے عیب کا بیان کرنا جائز ہے۔) اور ان میں سے اکثر پر علماء کا اتفاق ہے اور صحیح احادیث سے ان کے دلائل مشہور ہیں۔ ان میں سے چند احادیث درج ذیل ہیں۔

## دھوکے سے بچانا

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ ایک آدمی نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اندر آنے کی اجازت طلب کی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
"اس کو اجازت دے دو، یہ اپنے خاندان کا برا آدمی ہے۔" (بخاری و مسلم)

امام بخاری رحمتہ اللہ نے اس حدیث سے اہل فساد اور مشتبہ لوگوں کی غیبت بیان کرنے کے جواز پر استدلال کیا ہے (تاکہ لوگ ان سے بچ کر رہیں۔)

**فائدہ :** امام بخاری رحمتہ اللہ کے استدلال کی وجہ ظاہر ہے کہ لوگ ان کی ظاہری حالت سے دھوکا نہ کھائیں۔ گویا جو شخص برے کردار کا حامل ہو اور یہ اندیشہ ہو کہ اگر لوگوں کو اس کے کردار سے آگاہ نہ کیا گیا تو بہت سے لوگ اس کے دام تزویر میں پھنس جائیں گے جس سے ان کے دین یا دنیا یا دونوں کا نقصان ہو گا تو ایسے شخص کی غیبت کرنا جائز ہے۔

## مشورہ دینا

حضرت فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی اور کہا کہ ابوجہم اور معاویہ' دونوں نے مجھے نکاح کا پیغام بھیجا ہے۔ (میں کیا کروں؟) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"معاویہ تو مفلس آدمی ہے' اس کے پاس مال ہی نہیں ہے۔ اور ابوجہم جو ہے' وہ لاٹھی ہی اپنے کندھے سے نہیں اتارتا۔" (بخاری و مسلم)

اور مسلم کی روایت میں ہے:

"لیکن ابوجہم تو عورتوں کو بہت مارنے والا ہے۔"

اور یہ تفسیر ہے پچھلی روایت کے الفاظ "وہ تو لاٹھی ہی اپنے کندھے سے نہیں اتارتا" کی۔ اور بعض کے نزدیک اس کے معنی ہیں: کثرت سے سفر کرنے والا۔

**فائدہ :** اس سے معلوم ہوا کہ رشتۂ ازدواج سے منسلک ہونے کی خواہش رکھنے والے فریقین کو ایک دوسرے کے حالات سے آگاہ کرنا اور ان میں موجود خرابیوں کو بیان کرنا جائز ہے بشرطیکہ واقعی مقصد خیر خواہی ہو۔ یہ غیبت محرمہ میں شامل نہیں ہو گا۔

## چال بے نقاب کرنا

حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم ایک سفر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ باہر گئے' اس میں لوگوں کو بہت سختی پہنچی۔ عبداللہ بن ابی نے کہا۔

"تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھیوں پر اپنا مال مت خرچ کرو تاکہ وہ خود ہی منتشر ہو جائیں۔ اور اس نے کہا: اگر ہم مدینہ واپس پہنچ گئے تو یقیناً" ہم میں سے زیادہ عزت والا وہاں سے ذلیل کو نکال دے گا۔"

(حضرت زید فرماتے ہیں:) میں یہ بات سن کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور آپ کو اس کی بات بتلائی۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عبداللہ بن ابی کو پیغام بھیج کر بلوایا تو اس نے پختہ قسم اٹھا کر کہا کہ اس نے ایسا نہیں کہا۔

لوگوں نے کہا: "زید نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جھوٹ کہا۔"

چنانچہ میرے دل میں لوگوں کی بات سے سخت رنج ہوا' یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے میری تصدیق میں یہ سورت نازل فرما دی: اذا جاءک المنافقون (جس میں آگے چل کر عبداللہ منافق کا وہی قول نقل کیا گیا ہے۔) پھر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان (منافقین) کو بلایا تاکہ آپ ان کے لیے استغفار کریں لیکن انہوں نے استغفار سے اعراض کرتے ہوئے) اپنے سروں کو پھیر لیا۔ (بخاری و مسلم)

**فوائد و مسائل :**

1۔ عبداللہ بن ابی مدینے میں منافقین کا سردار تھا۔ اس نے مذکورہ سفر میں' جو غزوہ بنی **المصطلق** کے لیے ہوا تھا' صحابہ کرام اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں بدزبانی کی تھی' جسے حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ نے سن لیا اور انہوں نے اسے بارگاہ رسالت میں پہنچا دیا۔

اس سے معلوم ہوا کہ منافقین کی سازشوں اور چالوں کو بے نقاب کرنا غیبت میں شامل نہیں ہے' بلکہ ان سے لوگوں کو آگاہ کرنا اسلام اور مسلمانوں کے مفاد

کے لیے ضروری ہے۔

## اجازت

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت ابو سفیان رضی اللہ عنہ کی بیوی حضرت ہندہ رضی اللہ عنہا نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا۔

"ابو سفیان بخیل آدمی ہیں، وہ مجھے اتنا خرچ بھی نہیں دیتے کہ مجھے اور میرے بچوں کو کافی ہو جائے مگر یہ کہ میں خود ان کے علم کے بغیر ان کے مال میں سے کچھ لے لوں۔"

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "تم دستور کے مطابق اتنا مال لے لیا کرو جو تمہیں اور تمہارے بچوں کو کافی ہو جائے۔" (بخاری و مسلم)

**فوائد و مسائل:**

1۔ ہند رضی اللہ عنہا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی والدہ ہیں۔ یہ فتح مکہ کے موقع پر اپنے خاوند حضرت ابو سفیان کے ساتھ ہی مسلمان ہو گئی تھیں۔

2۔ اس سے ایک مسئلہ تو یہ ثابت ہوا کہ حکم شریعت معلوم کرنے کے لیے میاں بیوی مفتی کے سامنے ایک، دوسرے کی غیبت کر سکتے ہیں۔ دوسرا یہ کہ خاوند اگر دستور کے مطابق گھریلو اخراجات کے لیے رقم نہ دے تو بیوی کو اجازت ہے کہ وہ اس کے علم میں لائے بغیر دستور کے مطابق اس کے مال میں سے کچھ رقم لے لیا کرے۔ لیکن اس سے مقصد گھر کے ضروری اخراجات پورے کرنے ہوں نہ کہ فضولیات پر خرچ کرنا یا خاوند کے مال کو اجاڑنا۔

**چغلی کے حرام ہونے کا بیان اور یہ فساد ڈالنے کی نیت سے ایک کی بات دوسرے کو پہنچانے کا نام ہے**

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: "بہت عیب جو یا غیبت کرنے والے اور چغلی کے ذریعے سے فساد برپا کرنے والے کی (بات نہ مان۔)" (ن۔11)

نیز اللہ تعالیٰ نے فرمایا: "انسان جو لفظ بھی بولتا ہے تو اس کے پاس ہی نگران فرشتہ تیار رہتا ہے۔" (ق۔18)

## چغل خور

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "چغل خور جنت میں نہیں جائے گا۔" (بخاری و مسلم)

**فائدہ:**

1۔ چغلی کا مفہوم امام نووی رحمتہ اللہ نے عنوان باب ہی میں بیان کر دیا ہے۔ جو شخص چغلی کو حلال سمجھتے ہوئے چغلی کرتا اور لوگوں کے درمیان فساد ڈالتا ہے، درآں حالیکہ اس کے حرام ہونے میں کوئی شک نہیں، ایسا شخص یقیناً کبھی جنت میں نہیں جائے گا۔ ہاں وہ شخص جو اس کو حرام ہی جانتا ہے لیکن بشری کمزوری کی وجہ سے اس سے چغل خوری کا گناہ صادر ہو جاتا ہے تو اگر اللہ نے اس کا یہ گناہ معاف نہ کیا تو وہ پہلے اس کی سزا جہنم میں بھگتے گا اور اس کے بعد جنت میں جائے گا، یعنی ایسا گناہ گار مسلمان پہلے مرحلے میں جنت میں نہیں جائے گا۔ الا یہ کہ اللہ تعالیٰ اسے معاف کر دے۔

## قبر کا عذاب

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دو قبروں کے پاس سے گزر ہوا تو آپ نے فرمایا:

"ان دونوں کو عذاب ہو رہا ہے۔ اور ان کو یہ عذاب کسی بڑی (یا زیادہ مشکل) بات پر نہیں ہو رہا۔ (پھر فرمایا) کیوں نہیں، وہ بڑی بات ہی ہے۔ ان میں سے ایک تو چغلی کھایا کرتا تھا اور دوسرا پیشاب (کے چھینٹوں) سے نہیں بچتا تھا۔"

(بخاری و مسلم اور یہ بخاری کی روایت میں سے ایک روایت کے الفاظ ہیں۔)

علماء نے کہا ہے "ان کو کسی بڑی بات میں عذاب

نہیں ہو رہا ہے" کا مطلب ہے: ان کے خیال میں وہ کوئی بڑی بات نہیں تھی (ورنہ شریعت کی نظر میں تو وہ بڑی بات تھی....) اور بعض نے کہا: کبیر سے مراد ہے کہ ان کا ترک کرنا زیادہ مشکل بات نہ تھی (وہ چاہتے تو آسانی سے اس گناہ سے بچ سکتے تھے۔)

**فوائد و مسائل:**

1۔ لا یستتر من بولہ "کا ایک دوسرا مفہوم یہ بھی ہے کہ پیشاب کرتے وقت وہ لوگوں سے اوجھل نہیں ہوتا تھا' بلکہ بے شرمی کا مظاہرہ کرتے ہوئے نظروں کے سامنے ہی پیشاب کرنے بیٹھ جاتا۔ ظاہر بات ہے یہ بے شرمی بھی گناہ ہے۔ بہرحال اس سے معلوم ہوا کہ چغل خوری' پیشاب کے چھینٹوں سے نہ بچنا یا پردے کا اہتمام نہ کرنا' یہ سب کبیرہ گناہ ہیں جن پر گرفت ہو سکتی ہے۔

اس سے عذاب قبر کا بھی اثبات ہوتا ہے جس کا بعض لوگ انکار کرتے ہیں۔

**لوگوں کی گفتگو اور باتیں بلا ضرورت حکام تک پہنچانے کی ممانعت کا بیان' تاہم بگاڑ یا کوئی نقصان وغیرہ کا اندیشہ ہو تو جائز ہے**

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: "گناہ اور زیادتی (کے کاموں) پر ایک دوسرے سے تعاون مت کرو۔" (المائدہ۔3)

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "میرے صحابہ میں سے کوئی شخص کسی کی کوئی بات مجھ تک نہ پہنچائے' اس لیے کہ میں اس بات کو پسند کرتا ہوں کہ میں تمہارے درمیان اس حال میں نکلوں کہ میرا سینہ (ہر ایک کی بابت) صاف ہو۔"

(اسے ابوداؤد اور ترمذی نے روایت کیا ہے۔)

## دو رخے شخص کی مذمت کا بیان

اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

"وہ لوگوں سے چھپتے ہیں اور اللہ سے نہیں چھپتے' حالانکہ وہ ان کے ساتھ ہوتا ہے جب وہ راتوں کو ایسی باتوں میں مشورہ کرتے ہیں جو اللہ کو ناپسند ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ ان کے عملوں کا احاطہ کرنے والا ہے۔" (النساء۔108)

## نفاق

حضرت محمد بن زید بیان کرتے ہیں کہ کچھ لوگوں نے ان کے دادا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے عرض کیا۔

"ہم اپنے حکمرانوں کے پاس جاتے ہیں تو ان سے ایسی باتیں کرتے ہیں جو ان باتوں سے مختلف ہوتی ہیں جو ہم ان کے پاس سے باہر نکل کر کرتے ہیں۔ آپ نے فرمایا: ہم ایسے رویے کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں نفاق شمار کرتے تھے۔ (بخاری)

**فوائد:** مطلب یہ ہوا کہ حکمرانوں کے سامنے تو ان کی تعریف کرنا اور آگے پیچھے ان کی مذمت کرنا عملی نفاق ہے۔ اس لیے کہ جو دل میں ہے وہ زبان پر نہیں اور جو زبان پر ہے وہ دل میں نہیں۔ ایک سچے مسلمان کا کردار تو یہ ہے کہ بادشاہ اگر اچھا' متقی اور عادل ہے تو منہ پر بھی اس کی تعریف کی جائے (اگر ضرورت پڑ جائے' خوشامد کے طور پر نہیں) اور پیٹھ پیچھے بھی اسے اچھے لفظوں سے یاد کیا جائے۔ اور اگر وہ برا ہے تو اسے اس کے منہ پر بھی اللہ کی نافرمانی کے انجام بد سے ڈرایا جائے اور آگے پیچھے بھی یہی رویہ اختیار کیا جائے کیونکہ یہی خیر خواہانہ طرز عمل ہے جس کی تاکید ایک مسلمان کو کی گئی ہے۔ اس کے برعکس پہلا رویہ دو رخے پن کا مظہر ہے جس پر سخت وعید گزشتہ حدیث میں گزری ہے۔

# ورنہ ہم کراچی کا مسئلہ حل کر دیں گے

انشا جی

ایک دیہاتی بزرگ کے متعلق مشہور ہے کہ شہر میں مہمان گئے تھے۔ وہاں میزبان نے انہیں کھانے کے بعد پان پیش کیا۔ تھوڑی دیر بعد انہیں پیک تھوکنے کی ضرورت محسوس ہوئی تو ادھر ادھر دیکھنے لگے۔ میزبان نے ایک چمکیلا مراد آبادی اگال دان ان کے سامنے کر دیا۔ انہوں نے اسے ہاتھ سے پرے ہٹا' دری کا کونا اٹھا کر پیک تھوک دی' دوسری بار پھر یہی ہوا کہ میزبان نے اگلدان آگے کیا اور انہوں نے اسے پرے ہٹا' دری کے کونے سے کام لیا۔ تیسری بار میزبان نے پھر یہی حرکت کی تو مہمان کے صبر کی تاب نہ رہی' بولے۔ "یہ کیا بدتمیزی ہے۔ تم ہر بار یہ برتن آگے کر دیتے ہو۔ اب کے کیا تو اسی میں تھوک دوں گا۔"

ہر چند کہ ہماری طبیعت میں صبر کی اتنی کمی نہیں' لیکن بندہ بشر ہے۔ ہر روز کراچی کے مسئلے پر اتنے بیان اور اتنے کالم آنے لگے ہیں کہ زچ ہو کر ہمارا بھی بنکارنے کو جی چاہتا ہے کہ ختم کرو یہ بیان بازی ورنہ ہم ابھی کراچی کا مسئلہ حل کر دیں گے۔

ہونے کی بات تو کی' ورنہ تو ہمیں یہ خطرہ پیدا ہو گیا تھا کہ اب جو ہر شخص اور ہر علاقہ فرزند اپنی خودی پہچاننے لگا ہے اور باقی ہر شے کو پہچاننے سے انکاری ہے تو کہیں کراچی کا شیرازہ بھی نہ بکھر جائے۔ یہاں مقامی اور باہر سے آئے ہوئے ہر علاقے کے لوگوں کا الگ محلہ اور پاڑہ ہے اور تنظیم ہے۔ انجمن مسلمانان چکوال ہے۔ بانٹوا میمن سوسائٹی ہے۔ حلقۂ احباب پیلی بھیت ہے۔ ایسا نہ ہو کل روہیل کھنڈ ہاؤسنگ سوسائٹی والے کہہ دیں کہ ہمارا کلچر الگ ہے۔ ہماری سوسائٹی کو الگ صوبہ سمجھا جائے۔ برنس روڈ والے جہاں زیادہ تر دلی کے روڑے رہتے ہیں علیحدگی کی تحریک چلا دیں کہ جو شخص اردوئے معلیٰ نہ بولے اور نہاری نہ کھائے یہاں سے نکل جائے۔ جن لوگوں نے اپنے مردوں کو دفنانے کی گاڑیاں تک علاقہ وار الگ الگ رکھی ہیں' ان کا مل جل کر زندگی بسر کرنا بظاہر مشکل معلوم ہوتا تھا۔ خیر ہمارے اندیشے باطل ثابت ہوئے۔ کوئی محلہ شہر سے الگ نہیں ہوا۔ داخلی خود مختاری اور الگ کرسی تک کا مطالبہ نہیں کیا۔

☼ ☼ ☼

دیکھا جائے تو کراچی کا مسئلہ کوئی ایسا بڑا مسئلہ بھی نہیں جس طرح ون یونٹ توڑنے پر سب ہی متفق ہو گئے ہیں۔ اسی طرح الحمدللہ زیادہ تر لوگوں کا اس بات پر اتفاق رائے ہو گیا ہے کہ سندھ اور کراچی کو یکجا ہونا چاہیے۔ لوگوں کے بیانات میں ایک باریک اور لطیف سا فرق البتہ ضرور نظر آیا وہ یہ کہ کراچی کو سندھ میں شامل ہونا چاہیے یا سندھ کو کراچی میں۔ ممکن ہے ان دونوں باتوں میں کوئی فرق نہ ہو اور یہ محض لوگوں کے جی کا وسوسہ ہو کہ کسی کی نظر پیسے کی ریل پیل پر ہے اور کسی کی نوکریوں کے کوٹے پر۔ کچھ بھی ہو پاکستان کے دو علاقوں نے' چھوٹوں ہی سہی ایک دوسرے میں مدغم

کراچی اور سندھ آپس میں مل جائیں تو لامحالہ بہت عمدہ صوبہ بن جائے گا۔ دو اسمبلیوں' دو وزارتوں اور دو گورنریوں کا جھنجٹ ہمیں پسند نہیں۔ انتظامی اخراجات میں بہت بچت رہے گی۔ اس پر ہمیں یاد آیا کہ قاضی عیسیٰ صاحب نے بھی پیش کش کی تھی کہ بلوچستان اور کراچی کو باہم ملا دیا جائے تو کیوں نہ کراچی' بلوچستان کو اپنے ساتھ لے کر سندھ میں شامل ہو۔ دیکھیے نا۔ ذرائع رسل و رسائل بھی ایک ضروری چیز ہیں۔ معیشت کے تقاضے بھی ہیں۔ چمن کا انگور اور سردا بھی سندھ اور کراچی ہی میں آ کر بکتا ہے۔ سردیوں میں کوئٹہ سے ٹھنڈی ہوا بھی ادھر ہی کو آتی ہے۔

سندھ میں بہت سے بلوچ آباد ہیں۔ کراچی میں بلوچ میس نام کی ایک عمارت موجود ہے۔ بلوچستان 'سندھ' کراچی .... یہ ہمارے نزدیک ایک نہایت قدرتی

وحدت ہے۔ ہم نہیں چاہتے کہ بلوچستان آج کل کے مہنگائی کے زمانے میں الگ اسمبلی' الگ حکومت وغیرہ کا بوجھ اٹھائے۔ ان تینوں علاقوں کے لیے ایک مشترکہ انتظامیہ کافی رہے گی۔

✡ ✡ ✡

ایک قباحت کو ہم البتہ نظر انداز کر رہے ہیں۔ بلوچستان کے بعض علاقوں میں پٹھان بہت بڑی تعداد میں ہیں۔ بولتے بھی پشتو ہیں۔ وہ لامحالہ چاہیں گے کہ دوسرے پٹھان بھائیوں سے الگ نہ رہیں۔ دیکھا جائے تو اس کا حل بھی مشکل نہیں۔ ہم نے سندھ کراچی اور بلوچستان کا جو مشترکہ صوبہ بنایا ہے اس کا دائرہ شمال کی طرف وسیع کیا جا سکتا ہے۔ ڈیرہ اسماعیل خان' بنوں' پشاور۔ کوہاٹ قبائلی علاقے یہ پورا قطعہ کوہاٹ تا کوئٹہ اور کوئٹہ تا کراچی۔ ایک ہی چیز ہے اور ایک ہی ہونا چاہیے۔ کراچی میں جو ہمارے لاکھوں پختون بھائی رہتے ہیں ان کی خوشی بھی یقیناً" اسی میں ہوگی۔ روز روز تو دستوری تبدیلیاں ہوتی نہیں لہٰذا کیوں نہ ابھی سے اس صوبہ عظمیٰ کی داغ بیل ڈال دی جائے۔ ایسے ہی جذبے کے عالم میں تو علامہ اقبال نے مسلمانوں کے ایک ہونے کی خواہش کی تھی 'نیل کے ساحل سے لے کر تابخاک کاشغر۔ کراچی۔ سندھ۔ بلوچستان۔ سرحد۔ یہ صوبہ خاصا بڑا ہو جاتا ہے۔ لیکن سیر کے واسطے تھوڑی سی فضا اور سہی۔ کچھ اور بڑا ہو جائے تو کیا حرج ہے۔ اب لے دے کے پنجاب رہ جاتا ہے۔ کیوں نہ پنجاب سے بھی پوچھ لیا جائے کہ اس نئے صوبے میں شامل ہونا پسند کرے گا؟ مصلحت اس میں یہ ہے کہ دریا مل کر پنجاب ہی سے آتے ہیں۔ یہ نہ ہو کہ کل کلاں پنجاب اور اس نئے صوبے میں پانی پینے پلانے پر کوئی جھگڑا اٹھ کھڑا ہو۔

پنجاب والوں کا یہ فائدہ ہے کہ ان کا سارا مال جو دساور کو جاتا ہے سندھ ہی میں سے گزرتا ہے۔ تاندلیانوالہ وغیرہ میں خالص پنجاب کا گھی بنانے کے لیے ساری چربی کراچی ہی سے جاتی ہے اور بھی کئی باتیں مشترک ہیں۔ دور کیوں جائیے ہماری اپنی ذات کا بھی دونوں علاقوں سے تعلق ہے کہ رہنے والے پنجاب کے ہیں اور رہتے کراچی میں ہیں اور اس حقیقت سے پوری ذمہ داری سے یہ بیان دینے کو تیار ہیں کہ پنجاب اس نئے صوبے میں شامل ہونے کے لیے بخوشی تیار ہے۔ یہ نہ سمجھا جائے کہ یہ ہم نے گھر میں بیٹھے بٹھائے خود بخود فیصلہ کر لیا ہے جیسے لیڈر لوگ کر لیتے ہیں۔

✡ ✡ ✡

گویا صاحبان اب یہ طے ہو گیا کہ ان سارے علاقوں کا جن کا ہم نے ذکر کیا ہے۔ ایک صوبہ بن جانا چاہیے۔ اب رہا یہ سوال کہ اس کا کیا نام ہو۔ ہمارے ذہن میں کئی نام آئے تھے۔ وسیع تر کراچی۔ عظیم تر سندھ۔ بڑا بلوچستان۔ سرحد عظمیٰ۔ پنجاب کبیر وغیرہ۔ ان سب تجویزوں کو رد کرنا پڑا کیونکہ بیک وقت ان سارے علاقوں کے لوگ اس پر متفق نہیں ہو پائے۔ ہمارے ایک دوست کا کہنا ہے کہ چونکہ پاکستان سے ان سب علاقوں کو محبت ہے لہٰذا اسے پاکستان ہی کیوں نہ کہا جائے۔ ہمیں یہ نام فی الحال اجنبی اور غیر مانوس سا معلوم ہو گا۔ لیکن شاید چل جائے۔ اب رہی یہ بات کہ اس کا صدر مقام کیا ہو؟ ہمارے خیال میں اس معاملے میں پنجاب کو کچھ فیاضی دکھانی چاہیے جیسی 1947ء میں سندھ نے دکھائی تھی کہ پاکستان کے دارالحکومت کے لیے کراچی کی پیش کش کر دی تھی۔ اب پنجاب والے لاہور کی پیش کش کریں۔ راولپنڈی یا اسلام آباد کی پیش کش کریں۔ ان کی پاس وسیع سکریٹریٹ بھی ہے۔ اور عمارتیں اور ادارے بھی ہیں۔ یہ سب اس نئے صوبے کے کام میں لائی جا سکتی ہیں۔ جس جس بھائی کو ہماری یہ تجویز منظور ہو' ہاتھ کھڑا کرے۔

✡



# دل کشادہ رکھتے ہیں

ادارہ

**ثمینہ اکرم لیاری۔۔۔ کراچی**

تمہاری سالگرہ کے دن یہ دعا ہے ہماری
جتنے ہیں چاند تارے' اتنی ہو عمر تمہاری

1 ۔ یہ بات تو روز روشن کی طرح عیاں ہے کہ ابتدا سے ہی ادارہ خواتین ڈائجسٹ نئے لکھنے والوں کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔ اور آج ایسے کتنے ہی نام شہرت کے آسمان پر چاند بن کر چمک رہے ہیں۔ اس سال بھی بہت سے نئے نام سامنے آئے جیسا کہ بنت سحر' نظیر فاطمہ' سحر ساجد' عائشہ فیاض' ام طیفور' شفق افتخار' نازیہ کنول نازی' مصباح علی' شہناز صدیق' نادیہ احمد اور حرا قریشی شامل ہیں۔ جبکہ میں مصباح علی امت العزیز شہزاد' قراۃ العین خرم ہاشمی' فرزانہ کھرل' عائشہ خان اور ایمل رضا کو اس سال کی بہترین دریافت قرار دوں گی۔ اگر کوئی نام رہ گیا ہو تو معذرت خواہ ہوں۔

2 ۔ صاف گوئی اچھی عادت ہے مگر صاف گو اور منہ پھٹ ہونا دو متضاد چیزیں ہیں اور کہیں نہ کہیں ہمیں مصلحت پسندی سے بھی کام لینا پڑتا ہے۔ مگر غصے میں جب ہم کچھ سچائیوں کا پردہ چاک کر رہے ہوں تو بعد میں اس پر پچھتاوا ہوتا ہے۔

ابھی پچھلے دنوں میں اپنے چھوٹے بیٹے اسود رحمٰن کے اسکول' پیرنٹس میٹنگ میں گئی۔ وہاں اسکول کی ٹیچرز کی عدم توجہ اور خراب کارکردگی پر مجھے غصہ آگیا اور پھر میں نے انہیں ٹھیک ٹھاک باتیں سنادیں۔ جو کہ تھیں تو سب سچ۔ مگر شاید میری صاف گوئی اسکول انتظامیہ کو پسند نہ آئی۔ اور پھر بعد میں خود مجھے بھی اپنی صاف گوئی پر ندامت ہوئی۔۔۔۔ پچھتاوا اس بات پر ہوا کہ میرے الفاظ کسی کی دل آزاری کا باعث نہ بنے ہوں۔ اسی لیے میں نے بعد میں سب ٹیچرز سے معذرت کی۔ انہوں نے بھی مجھے سوری کہا اور یوں معاملہ رفع دفع ہوگیا۔ معافی مانگنے میں ہی بڑائی ہے۔ اس سے آپ کا ضمیر بھی مطمئن ہوجاتا ہے اور اللہ پاک بھی راضی ہوتا ہے۔

ماہ و سال کی مسافت طے کر کے خواتین ڈائجسٹ معیار و مقبولیت کے اس مقام پر ہے کہ پیچھے مڑ کر دیکھیں تو دور دور تک روشن دیے نظر آتے ہیں 'ایک سلسلہ ہے محبتوں کا' روشنیوں کا.... بے شمار نام اور لازوال تحریریں.... ہم اپنی خوش بختی پر جس قدر شکر کریں کم ہے کہ بہترین مصنفین ہمارے حصے میں آئے' ان کی کاوشیں ہمارے پرچوں کی زینت بنیں... اور اس سے بڑھ کر خوش نصیبی کہ ہمیں ایسی قارئین کا ساتھ ملا جو باصلاحیت ہیں' ذہین ہیں اور باذوق بھی.... ان کی صلاحیتوں کے گواہ خواتین ڈائجسٹ کے سلسلے ہیں۔

مصنفین اور قارئین کے اس حلقے میں اضافہ ہوتا رہا ہے۔ ہر سال ہم نئے مصنفین کو متعارف کراتے ہیں ان کی صلاحیتیں سامنے لاتے ہیں اور ہمیں خوشی ہے کہ پاکستان سے ہی نہیں بیرون ملک سے بھی بہت سی مصنفین کو اپنی تخلیقی صلاحیتیں سامنے لانے کا موقع ملا ہے۔

ہر سال کی طرح اس بار بھی سالگرہ نمبر میں قارئین سے سروے شامل ہے۔ ہم نے پہلا سوال اسی حوالے سے کیا ہے۔

زندگی میں بارہا ایسے مقام آتے ہیں۔ جب ہم دانستہ یا نادانستہ اپنی کسی بات سے دوسروں کا دل دکھانے کا باعث بن جاتے ہیں۔ کچھ لوگ تو احساس سے عاری ہوتے ہیں لیکن حساس دل اگر کسی کو کچھ کہہ دیں خواہ وہ کتنا ہی سچ کیوں نہ ہو تو وہ پچھتاوے کا شکار ہو جاتے ہیں۔ کڑھتے رہتے ہیں' سروے کا دوسرا سوال اسی حوالے سے ہے۔

ٹی وی اب ہماری زندگی کا حصہ بن چکا ہے۔ میڈیا ہماری زندگیوں اور رویوں پر اثر انداز ہو رہا ہے کیا میڈیا ہمارے خیالات ہمارے نظریات بدلنے کی طاقت رکھتا ہے۔ ہمارا تیسرا سوال اسی حوالے سے ہے۔

چوتھا سوال ہم اپنی مصنفین کی تحریروں کے حوالے سے کیا ہے۔

سوالات یہ ہیں۔

1۔ نئے لکھنے والوں کی صلاحیتیں سامنے لانے میں خواتین ڈائجسٹ نے ایک اہم کردار ادا کیا ہے۔ اس سال بھی بہت سے نام سامنے آئے' آپ کس مصنفہ کو سال کی بہترین دریافت قرار دیں گی؟

2۔ صاف گوئی اچھی بات ہے لیکن کبھی کبھی یہ عادت دوسروں کے لیے بہت تکلیف دہ ہو جاتی ہے۔ کوئی ایسی بات جو آپ نے کہہ تو دی' لیکن بعد میں آپ کو پچھتاوا ہوا؟

3۔ آپ نیوز چینل دیکھنا پسند کرتی ہیں یا آپ کو تفریحی چینل اچھے لگتے ہیں' ٹی وی پر بلند آواز میں تیز تیز بولتے' سیاست دانوں کی ایسی تیسی کرتے چرب زبان اینکرز کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے؟ کیا آپ ان کی باتوں پر یقین رکھتی ہیں یا اپنی رائے رکھتی ہیں؟ کون سے اینکرز بہت برے لگتے ہیں۔

آیئے دیکھتے ہیں کہ ہماری قارئین نے ان سوالات کے کیا جوابات دیے ہیں۔

3۔ جب میرا شہزادہ معیز اکرم حیات تھا تو ہمارے گھر میں ہر وقت نیوز چینل ہی دیکھا جاتا تھا۔ مگر اب تو ٹی وی خاموش ہی رہتا ہے۔ تفریحی چینل بھی صرف ایک گھنٹے کے لیے ڈرامہ (پاکستانی) دیکھنے کے لیے آن ہوتا ہے۔ البتہ اکرم نو بجے رات والا خبرنامہ ضرور دیکھتے ہیں۔ مگر آج

کل جس طرح کی نیوز کو بریکنگ نیوز بنا کر پیش کیا جا رہا ہے' جس طرح کے ٹاک شوز پیش کیے جا رہے ہیں۔ جس طرح کی زبان ایک دوسرے کے لیے استعمال کر رہے ہیں توبہ ہی بھلی۔ عوام کی بھلائی کا تو خیر انہوں نے کیا سوچنا ہے۔ وہ تو اپنے ذاتی مفاد کی خاطر اپنے وطن کی جڑوں کو بھی کھوکھلا کر رہے ہیں۔ لہٰذا ایسے اینکرز پرسن جو نمبروں کی

دوڑ کے لیے اپنی چرب زبانی کا استعمال کرتے ہیں' مجھے بہت برے لگتے ہیں اور نہ ہی ان کی کسی بات پر یقین کرنے کو دل کرتا ہے۔ لہٰذا میں تو اپنی رائے محفوظ رکھتی ہوں۔

4۔ ہماری مصنفین نے بہت سے غیر معمولی' مضبوط اور جان دار کردار تخلیق کیے ہیں۔ مجھے تو ذہین' باصلاحیت اور نڈر کردار پسند آتے ہیں۔ مجھے "جنت کے پتے" میں جہانیاں کا کردار اچھا لگا۔ "آب حیات" میں "سالار" کا کردار ناول "نمل" میں "فارس" کا کردار "امربیل" میں عمر جہانگیر۔ "متاع جان ہے تو" کا عباد "بن مانگی دعا" کا کردار "معیز احمد" میرے فیورٹ رہے ہیں۔ کتنے مزے کی بات ہے کہ میرے پسندیدہ کردار سب کے سب مرد



کردار ہی ہیں۔ کیا کروں جی اپنی پسند تو بس ایسی ہی ہے۔
اب ان میں اپنی جھلک کیسے دیکھوں؟
ہاں عمر کوئی اللہ سے نزدیک کردار، قناعت پسند، شکر گزاری، درگزر اور معاف کردینے کے ہنر سے واقف کردار، نفرتوں کے بجائے محبتوں کی آبیاری والے کردار پڑھ کر دل میں ضرور یہ خواہش پیدا ہوتی ہے کہ کاش کہ یہ اوصاف مجھ میں بھی پیدا ہو جائیں۔ ورنہ تمیرہ اکرم کا کردار تو شاید صدیوں میں تخلیق کیا جا ہو۔ مجھے بہت اچھے سے یاد ہے کہ رائٹر قانتہ رابعہ کی والدہ کی زندگی کا احوال پڑھ کر میں نے رو رو کر اللہ پاک سے یہ دعا کی تھی کہ یا اللہ مجھے بھی ان جیسا بنا دے۔ مجھ میں بھی ان کے جیسے شکر گزاری، عبادت گزاری کے اوصاف پیدا کر دے۔ اور شدت سے میں بار بار یہ دعا مانگتی رہی ہوں۔ (آمین) ان کا محبتوں سے گندھا کردار عمر بھر کے لیے میرا آئیڈیل بن گیا ہے۔ اللہ پاک قانتہ رابعہ کی والدہ محترمہ کو کروٹ کروٹ جنت نصیب فرمائے۔ (آمین)

**ملائکہ کوثر... بسم اللہ پور**

1۔ خواتین ڈائجسٹ کا پلیٹ فارم نادر و نایاب گوہر تلاشنے میں ایکسپرٹ ہے بلکہ اسے مزید نکھار کر عقیق بنا دیتا ہے۔ میرے ذہن میں چند ستاروں کے نام آ رہے ہیں جو "خواتین" کے افق پر بطور رائٹر جگمگائے۔ حمیرا نوشین، قرۃ العین خرم، ہاجرہ ریحان، مصباح نوشین، بنت سحر اور ایمل رضا۔ لیکن بہترین مصنفہ کا ٹائٹل میں ایمل رضا کو دوں گی۔ جن کو متنوع کہانیاں لکھنے میں اور منظر نگاری میں اوج کمال حاصل ہے۔

2۔ بہت کھری کھری باتیں، اپنی صاف گوئی کے باوجود میں کسی سے کہہ نہیں پاتی صرف اس لیے کہ دل توڑنا خدا کو ناپسند ہے مگر انسان ہی ہیں نا، خطا و خاک کے پتلے۔ کبھی کبھار چہرے کی زبان پھسل بھی جاتی ہے۔ پر وہ ہے نا، میرے گھر میں سنسر بورڈ کی نائب صدر ثمرہ (بیٹی) "ماما! ان کا اپنا عمل ہے آپ کیوں کچھ بول کر گناہ اپنے سر لیتی ہیں۔" یہ کہہ کر ایک جھٹکے سے بحر ندامت میں ڈبو دیتی ہے۔ پچھتاوے کا عمل شروع ہونے سے پہلے خدائے ذوالجلال سے معافی کی خواستگار ہو جاتی ہوں۔

3۔ میرا مزاج ہی کچھ ایسا ہے اگر بچے تفریحی پروگرام دیکھ رہے ہوں تو وہ دیکھ لیا۔ شوہر صاحب نیوز چینل بدل بدل کر دیکھ رہے ہوں تو وہی دیکھنے لگی۔ کچھ اینکرز کی باتیں اچھی بھی لگتی ہیں کچھ کی بری بھی۔ مگر یہ بات سب کی بری لگتی ہے کہ کوئی خبر بریک ہوئی تو بیچاروں کا سارا زور لگا کر ہر کوئی دہائی دے رہا ہے کہ یہ نیوز ہم نے سب سے پہلے بریک کی ہے۔ اب اتنی کلیجہ چیرنے والی خبر سن کر کوئی آپ کو گولڈ میڈل تو پہنانے سے رہا۔ صبح کی جو مورننگ (ہوسٹ) ہیں ان کی ادائیں ہی دلفریب ہیں۔ آج اگر سوگ ڈال کر بیٹھی ہیں تو دوسرے دن اسی مقام اسی جگہ پر ناچتی گاتی بھنگڑے ڈالتی نظر آئیں گی۔ ایسی اداکاری کے جوہر پر تو آسکر ایوارڈ بنتا ہے نا۔

4۔ مطالعہ کرتے ہوئے کچھ کردار اتنے اسٹرونگ لگتے ہیں کہ دل میں بے ساختہ یہ خواہش ابھرتی ہے مگر جب کتاب بند ہوئی بھول گئے۔ بھلکڑ جو ٹھہرے۔ اس کے



باوجود پیاری و محترم عنیزہ سید کی ''جو رکے تو کوہ گراں تھے ہم'' کی نور فاطمہ یاد ہے۔ دلچسپ اور مضبوط۔ اس کردار کو پڑھ کر دل ناداں میں یہ خواہش ابھری کاش ہم بھی ایسے بن پاتے۔

روبینہ شاہد...... کراچی

1۔ اس میں تو کوئی دو رائے ہو ہی نہیں سکتیں کہ ادارہ خواتین ڈائجسٹ نے نئے لکھنے والوں کی صلاحتیں سامنے لانے میں اہم کردار ادا کیا ہے۔

بات ہو جائے اس سال بہترین دریافت کون قرار پائیں سب ہی محنت کر رہی ہیں اور اپنی تحریروں سے انصاف کر رہی ہیں کوئی ایک نام لینا نہیں چاہتے۔

2۔ یہ سچ ہے کمان سے نکلا تیر اور زبان سے نکلی بات واپس نہیں ہو سکتے، کہنے کو تو وہ بات ہم نے مذاقاً'' کہی۔ مگر سننے والے کے دل پر لگی۔

یہ ایک صبح تھی جب باد صبا کے لطیف جھونکے مسرور و مسحور کر رہے تھے بجے جا چکے تھے ــــ میں نے اپنا اور میاں جی کا غذائیت سے بھرپور ناشتا ٹیبل پر لگا یا۔ وہ آکر بیٹھے اور ایک طائرانہ نظر ناشتے پر ڈالی اور من پسند ناشتہ دیکھتے ہی بولے ''اسی لیے تو کہتا ہوں اپنے رب سے کہ زندگی اگر ہزار بار بھی ملے تو ہر بار تم ہی میری شریک سفر بنو۔''

اور میں امیں فخر و انبساط سے ایسی پھولی کہ یہ بھی نہ سوچا کہ میں اتنی رومانٹک بات کا کیا جواب دے رہی ہوں۔ مو ڈ مذاق کا تھا پر کہہ تو دیا نا' میں نے کہا ''ہزار بار کیا' میں ایک بار بھی دوبارہ نہیں آؤں گی اس دنیا میں جہاں آپ پھر ملنے والے ہوں گے۔'' انہوں نے میرے چہرے پر خوشی کے رنگ بکھیرے اور میں ان کے چہرے پر تاریک سائے لہرا دیے۔ میں نے ان کی خاموشی کو نوٹ کیا تو معذرت کر لی' مگر بات تو منہ سے نکل کر پرائی ہو چکی تھی نا۔ تب ہی سیانے کہہ گئے 'پہلے تولو پھر بولو۔

ہمارے من کو تو تفریحی چینل بھاتے ہیں مگر سارے ہی نیوز چینل ہمیں جبراً'' دیکھنے پڑتے ہیں (وہ جو صاف گوئی سے ہم نے شوہر نامدار کا دل دکھایا تھا وہ جبراً'' نیوز چینل دیکھنے کا ہی نتیجہ تھا) بلکہ ہم دیکھتے کم اور سنتے زیادہ ہیں کیونکہ والیوم اتنا تیز ہوتا ہے کہ ہم بنا دیکھے ہی جان لیتے ہیں کہ کون سا اینکر ہے اور کون سا پروگرام چل رہا ہے۔ ان اینکر ز کے بارے میں ہماری ناقص رائے تو یہ ہے سیاستدانوں کے سامنے چیخ چلا کر یا دو فریقین کو لڑوا کر یہ صرف اپنے پروگرام کی ریٹنگ بڑھوانے میں مصروف عمل ہوتے ہیں کہ ان کا گھنٹہ ریٹنگ میں ٹاپ پر آجائے۔ انہیں عوامی مسائل سے دلچسپی ہے نہ ان کے تدارک کی فکر 'کرنٹ افیئرز میں سیاسی دنگل دکھائے جاتے ہیں۔

جو اینکر ز ڈرامائی اور سنسنی خیز انداز میں خبروں کو پیش کرتے ہیں وہ تمام ہی ہمیں برے لگتے ہیں۔ لمبی فہرست ہے۔ اس لیے یہ بتاتے چلیں کہ ہمیں کاشف عباسی بہت بہت پسند ہیں اور لہراتے بل کھاتے معصومانہ سوالوں کے ساتھ معصومانہ ادائیں دکھاتے وسیم بادامی بھی پسند ہیں۔ جیو کے شاہ زیب اینڈ طلعت حسین۔



ان کے نام لکھے ہیں جو ہمیں پسند ہیں، جو پسند نہیں ان کے نام ظاہر کرنے سے کیا حاصل۔

4۔ ہم، ہماری بہنیں اور ہماری امی اپنی پیاری مصنفین کے تخلیق کردہ غیر معمولی، مضبوط اور دلچسپ کرداروں پر یوں تبصرے کرتے کہ جیسے یہ جیتے جاگتے کردار ہماری زندگی کا حصہ ہوں۔

رتیں بدلتی رہیں، موسم آتے جاتے رہے اور ہم بابل کے آنگن سے پیا کے دیس آپہنچے۔ خدا نے ہمیں تین بیٹوں سے نوازا۔

پچھلے سال جنوری میں وہ "پیر کامل" لے آئے اور ہماری اجازت سے پڑھنا چاہا کہ سالار کون ہے۔ اور پھر اس ایک سال میں نمرہ احمد اور عمیرہ احمد کے تقریباً تمام ہی ناول ہماری کتابوں کی الماری کی زینت بن گئے۔ میرے ٹین ایجر بیٹے حسن اور اسد میرے ساتھ ساتھ نہ صرف پڑھتے ہیں بلکہ ہم مل کر خوب تبصرے کرتے۔ میری بہنیں پہلے انہیں "پیر کامل" کے "سالار" اور "جنت کے پتے" کے "جہان" کے ناموں سے چھیڑتی تھیں اور اب جبریل اور حمین پکارتی ہیں، کیونکہ حسن بالکل جبریل جیسا ہے اور اسد حمین جیسا ہے۔

تو ہم نے تو خواہش کی ہو یا نہ کی ہو اس کردار کی طرح بننے کی، مگر ہمارے بیٹے مستقبل میں ضرور کسی کردار میں ڈھلنا چاہیں گے۔ سب سے اہم بات یہ ہے کہ ایک تو حافظ قرآن ہیں اور دونوں ہی نماز کے پابند ہیں اور باقاعدگی سے فجر اور عشا کے بعد تلاوت کلام پاک کے عادی ہیں مگر ایک سال میں جو اہم تبدیلی آئی ہے وہ یہ کہ قرآن مجید ترجمے اور تفسیر کے ساتھ پڑھ رہے ہیں۔ اور دونوں ہی نمرہ احمد کی تحریروں کے دیوانے ہیں۔

مہناز یوسف..... اورنگی ٹاؤن کراچی

1۔ اس سال نبیلہ رمضان کو پڑھ کر بہت اچھا لگا۔ اگر نبیلہ نئی لکھنے والی ہیں تو میں نبیلہ کو اس سال کی بہترین دریافت کہوں گی۔ سیدھی سادی زبان میں بہت بہترین کہانی "مرگ وفا" نبیلہ نے تحریر کی۔ اس کے علاوہ بنت سحر نے بھی اس سال لکھنا شروع کیا۔ الفاظ کا وافر ذخیرہ بنت سحر کے پاس موجود ہے مگر انہیں اپنی کہانی کو بہتر کرنے کی ضرورت ہے۔

2۔ میں بہت زیادہ صاف گو نہیں ہوں۔ صاف صاف بولنے سے مصلحتاً "خاموشی کو زیادہ مناسب سمجھتی ہوں۔ لیکن جو لوگ میرے بہت قریب ہیں ان کی کوئی بات جو کہ مجھے زیادہ نامناسب لگتی ہے، میں اس وقت تو نہیں مگر بعد میں سمجھانے والے انداز میں اس بات کا ذکر کرتی ہوں ۔ میرے قریبی لوگوں میں میرے شوہر اور میری بہنیں شامل ہیں۔

3۔ کچھ دنوں تک نیوز چینل دلچسپی سے دیکھتی ہوں پھر جب ملک کے حالات دیکھ کر مستقل ٹینشن دماغ پر سوار رہنے لگتی ہے۔ تو ڈرامے دیکھنے لگتی ہوں جب ڈراموں کی یکسانیت بور کرتی ہے تو انڈین فلمیں دیکھنے لگتی ہوں اور کارٹون تو روز ہی دیکھنا پڑتے ہیں بچوں کی وجہ سے۔ ٹی وی کے اینکرز کے بارے میں یہی کہوں گی کہ جب ایسا شو ہو رہا ہوتا ہے جس کی میں ہم خیال ہوتی ہوں تو میں دلچسپی سے دیکھتی ہوں ورنہ میں چینل بدل دیتی ہوں۔ ٹی وی



اینکر زذہن بدلنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔
مجھے شاہ زیب خان زادہ' رؤف کلاسرا' شاہد مسعود اور کاشف عباسی زیادہ پسند ہیں۔ حامد میر نے انڈیا کے چینل پر پاکستانی فوج کی برائی کی تھی۔ اس دن سے مجھے حامد میر نا پسند' نہیں ناپسند تو نہیں کہوں گی بس زیادہ پسند نہیں ہیں۔ انہوں نے لوگوں کے ذہن میں فوج کے لیے نفرت ڈالنی چاہی۔ لیکن جب سے جیو پر پابندی لگی تب سے حامد میر نے فوج کے خلاف بولنا بند کردیا۔ ملالہ یوسف زئی کو بھی آسمان پر پہنچانے والا جیو چینل ہے۔ ویسے اب جیو کی پالیسی کافی چینج ہو چکی ہے۔ صحیح بات ہے۔ لاتوں کے بھوت باتوں سے نہیں مانتے۔

4۔ سائرہ رضا کے ناول کی ہیروئن (نام مجھے یاد نہیں) وہ جو بس میں لکی کنڈیکٹر کے فرائض انجام دے رہی تھی۔ وہ ہیروئن مجھے بہت پسند آئی۔ (اس کا نام نوال ہے) اور سحر ساجد کی "وہ پاگل سی" کی ہیروئن تو بہت ہی اچھی لگی۔ سمیرا احمید کا "کارل" بہت ہی دلچسپ اور انوکھا کردار لگا۔ اس کے علاوہ سمیرا احمید کی "ہماری کہانی" کے ہیرو ہیروئن بھی کافی اچھے تھے۔ یہ دونوں منگیتر بہت اچھے تھے۔ مجھے سنجیدہ کرداروں سے زیادہ ہنستے مسکراتے زندگی سے بھرپور کردار پسند ہیں۔ مگر ناول "توبہ" کی ہیروئن کا کردار کافی عرصے میرے ذہن میں رہا جسے اسلام دشمن ممالک نے اسلام کے خلاف استعمال کیا۔ جیسا کہ اب ملالہ کو کر رہے ہیں۔ پاکستان کے خلاف کاش ملالہ کبھی "توبہ" ناول پڑھ لے۔

### اقصیٰ مریم ملغانی' اسوہ مریم ملغانی..... کوئٹہ

1۔ یہ بھی کوئی پوچھنے والی بات ہے' یعنی بھئی کسی ایک مصنفہ کا نام لکھوں اور باقیوں کی محنت پر پانی پھیردوں' ایسا تھوڑی ہوتا ہے۔ آپ نے پوچھا ہے تو بتائے دیتے ہیں.... میری نظر میں اس سال کی بہترین رائٹر بنت سحر رہی ہیں۔ بس ایک گزارش ہے بنت سحر سے کہ کہانی اور پلاٹ پر زیادہ کام اور غور کر کے لکھیں تو اپنا ایک الگ مقام بنا سکتی ہیں۔

2۔ "لو جی کر لو گل" یہ سوال پوچھ کے تو آپ نے محاذ جنگ کھول دیا ہے میری تیز تیز چلتی زبان کے آگے تو سب چپ سادھ لیتے ہیں' لیکن بعد میں پچھتاوا تو ضرور ہوتا ہے فوراً "معافی مانگ لیتی ہوں۔

3۔ نیوز چینلز' اف میری تو جان جاتی ہے انہیں دیکھنے سے۔ میں دوسرے کمرے میں کھسک جاتی ہوں اور کھول لیتی ہوں اپنے من پسند رسالے۔ مجھے تو ان اینکرز کی بھی نری سیاست لگتی ہے' عوام کو الو بنانے کے حربے' کسی بھی سیاست دان کے چھکے چھڑانے کے لیے پہلے اسے تیار کردیا' گویا ڈرامے سے پہلے ڈرامے کی پوری تیاری گرم کردی گئی۔ بعد میں جو ریکارڈ لگتے ہیں' الزام تراشیاں' جن کی بوچھاڑ سی ہوتی ہے۔ رفتہ رفتہ ایسی صورت اختیار کر لیتی ہے کہ بچارا اینکر بریک' بریک کہہ کر تھک جاتا

بقیہ صفحہ نمبر 282



# عمیر جسوال سے ملاقات

شاہین رشید

راک میوزیشن، میوزک پروڈیوسر، نغمہ نگار، گلوکار، ٹی وی اور فلم کے اداکار اور اپنی فیلڈ میں انٹرنیشنل ایوارڈ یافتہ **عمیر** جسوال گزشتہ دس سال سے اس فیلڈ سے وابستہ ہیں، لوگ انہیں جانتے ہیں، ان کے کام کو سراہتے ہیں اور انہیں پسند کرتے ہیں۔ مگر جو شہرت انہیں کوک اسٹوڈیو میں گائے گئے گانے "سمی میری وار میں واری" اور ڈرامہ سیریل "مور محل" میں نواب کے کردار میں ملی ہے، وہ گزشتہ دس سال پہ بھاری ہے۔ دس سال کی محنت کا ثمر انہیں ایک گانے اور ایک کردار نے دے دیا۔

**عمیر** جسوال انٹرویو بہت کم دیتے ہیں، مگر ہمارے میگزین کو انٹرویو اس لیے دیا کہ ایک تو یہ خواتین کا مقبول ترین میگزین ہے اور دوسری وجہ ان کی والدہ کا اس ڈائجسٹ سے لگاؤ ہے۔ بقول **عمیر** کے جب سے میں نے اس دنیا میں آنکھ کھولی تو اپنی ماں کو "خواتین ڈائجسٹ" پڑھتے ہوئے پایا ہے۔۔۔۔ **عمیر** 2 دسمبر 1986ء میں پیدا ہوئے۔۔۔۔

"کیسے ہیں **عمیر**۔۔۔؟"

"جی اللہ کا شکر ہے۔"

"کچھ اپنے بارے میں بتائیے اور یہ بھی بتائیے کہ جسوال نام ہے یا کاسٹ ہے؟"

"میرا پورا نام **عمیر** جسوال ہے۔ میرا ستارہ قوس ہے اور 20 دسمبر میری تاریخ پیدائش ہے۔۔۔۔ جسوال بنیادی طور پر راجپوت ہوتے ہیں۔۔۔۔ پنجاب سے ہمارا تعلق ہے میرے والدین کا تعلق لاہور سے ہے۔۔۔۔ اور ہم ماشاءاللہ چھ بھائی اور ایک بہن ہیں اور تین بھائی اسی فیلڈ سے ہیں، میرا بڑا بھائی "فلم میکر ہے" اور میرا چھوٹا بھائی بھی میری طرح میوزیشن ہے اور میں نے Geo Sciences میں ماسٹرز کیا ہے اور اس لحاظ سے میں Geologist ہوں۔"

"آج کل کیا مصروفیات ہیں؟"

"میں آج کل اپنے آنے والے سیریل کی پروموشن میں مصروف ہوں۔ "مور محل" ڈرامے کا نام ہے اور اسے سرمد صہبائی صاحب نے لکھا ہے، جبکہ اس کی ہدایات معروف ہدایت کار اور رائٹر سرمد کھوسٹ نے دی ہیں اور یہ دونوں بہت بڑے نام ہیں۔ سرمد کھوسٹ صاحب کا "ہم سفر" بھی بہت مقبول ہوا تھا۔ "مور محل" پاکستان کی تاریخ کا سب سے بڑا پروجیکٹ ہے اور اس کی پروڈکشن کوسٹ تقریباً سولہ، سترہ کروڑ روپے ہے۔ اتنا سرمایہ تو پاکستان میں کسی فلم پر بھی نہیں لگایا گیا۔۔۔۔ یہ پاکستان کی تاریخ میں سب سے بڑا ٹیلی وژن سیریل ہوگا اور میں اس میں مرکزی کردار ادا کر رہا ہوں "مور محل" کی کہانی اٹھارویں صدی کے مغل نوابوں کے کلچر پر بنائی گئی ہے۔ اور میرے کردار کا نام "نواب آصف جہاں" ہے۔

پاکستان کے لیے بہت فخر کی بات ہے کہ یہ پاکستان کا پہلا ڈرامہ سیریل ہو گا جو "بیک وقت بیس ممالک" میں چلے گا ان شاء اللہ اور اس کی ڈبنگ کا کام بھی ساتھ ساتھ جاری ہے۔

اس سیریل کے علاوہ میں ایک فلم میں بھی کام کر رہا ہوں۔ لیکن ابھی اس کو ڈس کلوز نہیں کر سکتا۔ یہ فلم بھی سب کے لیے سرپرائز ہو گی۔ جس فلم کا میں حصہ بننے جا رہا ہوں وہ بھی پاکستان کی تاریخ میں بہت بڑا پروجیکٹ ہے۔۔۔ باقی کئی پروجیکٹس کے اسکرپٹ میرے پاس ہیں۔ جن کو پڑھ رہا ہوں۔ بہت سارا کام ہے مگر میں کم کام کروں گا لیکن اچھا کام کروں گا تاکہ لوگوں کو یاد رہے۔"

"دوران تعلیم آپ کے کیا خواب تھے کہ آپ کو کیا بننا ہے اور والدین نے آپ کے لیے کیا خواب دیکھے تھے اور تعبیر کس کو ملی؟"

"سچ بات آپ کو بتاؤں کہ میں کوئی بہت اچھا طالب علم نہیں تھا مشکل سے ہی پاس ہوتا تھا۔ اسکول کی حد تک تو تعلیم کی طرف رجحان نہیں تھا لیکن جب میں یونیورسٹی میں آیا تو ایک دم سے مجھے پڑھنے کا بہت شوق ہو گیا۔۔۔ اور میں Distinction والا طالب علم بن گیا اور ہر سمسٹر میں گریڈ فور جی پی ہوتا تھا۔۔۔ اور میری محنت کو دیکھ کر میرے والدین کو ایسا لگا کہ میں کوئی بہت اعلیٰ تعلیم حاصل کروں گا ڈاکٹریٹ کی ڈگری لوں گا۔۔۔ لیکن میرے والدین بہت اچھے انسان ہیں میں اس لیے نہیں کہہ رہا کہ وہ میرے ماں باپ ہیں بلکہ وہ حقیقت میں بہت اچھے ہیں انہوں نے ہمیشہ میرے خوابوں کو سمجھا۔۔۔ جو چیز میں نے چاہی جو کام میں نے کرنا چاہا اس کے لیے انہوں نے ہمیشہ حوصلہ افزائی کی اور کہا کہ محنت کرو۔۔۔ اور ایک بات اور بھی انہوں نے کہی کہ تعلیم مکمل کر لو۔ اس کے بعد جو تمہارا دل چاہے تم کرو اور گریجویشن کے بعد میرا ماسٹرز کرنے کو دل نہیں تھا لیکن میں نے اپنے والد کی خواہش پر ماسٹرز کیا۔۔۔ اور اس کے بعد جب میں اس فیلڈ میں آیا (اداکاری) کی تو انہیں بہت خوشی ہوئی۔

اس فیلڈ میں آتے ہی مجھے دو بڑے پروجیکٹ مل گئے۔۔۔ تو وہ اور بھی زیادہ خوش ہو گئے میرے والدین میرے بہت بڑے سپورٹر ہیں۔۔۔ گزشتہ دس سال سے میں میوزک میں ہوں۔۔۔ بنیادی طور پر تو میں میوزیشن ہوں اور شروع سے ہی مجھے اپنے والدین کی سپورٹ حاصل رہی۔ کبھی سیکھنے سے منع نہیں کیا کبھی بجانے سے منع نہیں کیا کبھی گانے سے منع نہیں کیا۔۔۔ بلکہ وہ خوش ہوتے تھے کہ میں اچھا کام کر رہا ہوں۔۔۔ تو میرا خیال ہے کہ میرے خواب بھی پورے ہوئے اور میرے والدین کے بھی ان کا تو یہی خواب تھا کہ اپنے بیٹے کو ترقی کرتے ہوئے ایک کامیاب انسان دیکھیں۔

انہوں نے ایسا کبھی نہیں کہا کہ ڈاکٹر بننا ہے یا انجینئر بننا ہے۔۔۔ میں نے انجینئرنگ کی ڈگری لی تو انہوں نے کہا کہ اب تمہاری مرضی ہے تمہاری زندگی ہے تم جو کچھ کرنا چاہتے ہو کرو۔۔۔ ہم تمہارے ساتھ ہیں اور جو بھی کرو اس میں بے حد کامیاب ہو کے دکھاؤ۔۔۔

اور اللہ کا شکر ہے کہ میں نے میوزک میں بہت سارے انٹرنیشنل ایوارڈ جیتے میں نے کوک اسٹوڈیو تین چار سال لگاتار کیا۔۔۔ اللہ نے مجھے بہت نوازا ہے اور اداکاری میں بھی میں میوزک کی وجہ سے ہی آیا۔۔۔ میں ایک راک میوزیشن ہوں اور اس میں میں نے نام کمایا اور اس کی وجہ سے اداکاری کی فیلڈ میں آیا۔۔۔"

"اس فیلڈ میں آنے کا شوق کیسے ہوا۔۔۔ اور کس طرح آئے؟"

"مجھے دس سال ہو گئے ہیں اسٹیج پہ پرفارم کرتے ہوئے اور جب میں بچہ تھا تو مجھے بہت شوق تھا اپنے آپ کو ایکسپریس کرنے کا مگر میں بہت شرمیلا بچہ تھا اور ایکسپریس کر نہیں پاتا تھا اپنے آپ کو۔۔۔ بس میرے پاس میوزک ہی ایسا ذریعہ تھا کہ میں اپنی خوشیاں ایکسپریس کروں۔۔۔ شروع میں مجھے بہت مشکلات پیش آئیں اور میں نے بہت ٹف ٹائم بھی

گزارا۔ مگر اللہ ہمیشہ محنت کرنے والے کے ساتھ ہوتا ہے۔ پاکستان میں ویسٹرن میوزک کوئی سکھاتا نہیں ہے' تو مجھے جو سیکھنا تھا' لوگوں کو دیکھ دیکھ کر ہی سیکھنا تھا تو انگریزی میوزک سن سن کر اپنے آپ سے سیکھتا تھا۔ میرا کوئی استاد نہیں تھا.... ویسے تو میں شرمیلا انسان تھا لیکن دوستوں کے لیے میں ایک پرکشش شخصیت تھا کیونکہ بڑا شغل لگاتا تھا' بڑی ہنسی مذاق کرتا تھا اور ٹیچرز کی نقلیں بہت اتارتا تھا' جس پر میرے دوست کہتے تھے کہ میوزک چھوڑو.... تمہیں تو اداکار بننا چاہیے۔ تو میں ہنسی مذاق میں ان کی بات ٹال دیتا تھا۔

اب یہ سوال کہ فیلڈ میں آنا کیسے ہوا تو.... ایک دن میں کسی مارننگ شو میں بیٹھا ہوا تھا' عید کا دن تھا.... سرمد کھوسٹ صاحب نے ٹی وی لگایا.... میں میوزک کے بارے میں بات کر رہا تھا.... تو جب سرمد صاحب نے مجھے دیکھا تو انہیں شاید مجھ میں اداکاری کے جراثیم نظر آئے۔ تو انہوں نے مجھ سے رابطہ کیا اور ملاقات کے لیے کہا اور سچ بات تو یہ تھی کہ مجھے اداکاری کا کوئی شوق ووق نہیں تھا کیونکہ ٹی وی پہ یا ڈراموں کا جو معیار ہے وہ مجھے متوجہ نہیں کرتا تھا اپنی جانب کہ بہت گھسی پٹی کہانیاں ہوتی ہیں.... وہی ساس بہو کے مسئلے وہی میاں بیوی کے مسائل....

خیر.... سرمد صاحب نے اپنے بڑے پروجیکٹ میں بہت چھوٹے سے رول کے لیے میرا انتخاب کیا' جس کی اینٹری پندرھویں قسط سے ہونی تھی.... لیکن جب

اس سیریل کے رائٹر مجھ سے ملے تو انہوں نے فوراً" ہی کہا کہ یہ تو "مین رول" کے لیے فٹ ہے.... تو میں گھبرا گیا اور کہا کہ میں نے زندگی میں کبھی اداکاری نہیں کی اور یہ تو بہت بڑا پروجیکٹ ہے اور اتنی بڑی ذمہ داری مجھے دے دی ہے کیا آپ کو یقین ہے کہ میں یہ کردار کرپاؤں گا.... انہوں نے کہا کہ ہمیں یقین ہے کہ آپ یہ رول کرلیں گے۔ میں نے کہا ٹھیک ہے آپ کو بتاؤں گا.... لیکن اس سیریل کی ٹیم نے' رائٹر نے اور ڈائریکٹر نے مجھے اتنا بیک اپ کیا' اتنا سپورٹ کیا کہ الحمد للہ اب جب لوگ مجھے دیکھتے ہیں تو کہتے ہیں کہ بالکل بھی نہیں لگتا کہ تم پہلی بار اداکاری کر رہے ہو' بلکہ لگتا ہی کہ بچپن سے اداکاری کر رہے ہو۔"

"کوک اسٹوڈیو تک رسائی کیسے ہوئی؟"

"کوک اسٹوڈیو کا کانسپٹ "روحیل حیات" کا ہے جو وائٹل سائن کے حوالے سے کافی مشہور ہیں' انہوں نے ہی کوک اسٹوڈیو بنایا ہے' جب میں نے بین الاقوامی سطح پر تین چار ایوارڈز جیتے جن میں ایک انڈیا میں جیتا "رولنگ اسٹون کا بہترین راک آرٹسٹ کا" اور تین چار ایوارڈ ملائشیا میں جیتے ہیں ایک ایوارڈ "بیسٹ راک ان ایشیا" جو کہ بہت مشہور ایوارڈ ہے۔ تو جب میوزک کے سرکل میں اس کا چرچا ہوا تو "روحیل حیات" تک بھی بات پہنچی۔

روحیل نے مجھ سے رابطہ کیا اور مجھے مبارک باد دی اور کہا کہ "ہمیں بہت فخر ہے کہ ہمارے ملک میں ایک ایسا بندہ ہے جو ایشیا میں جا کر جیتا ہے تمام راک آرٹسٹوں کے مقابلے میں.... انہوں نے کہا کہ ہمیں بڑا اچھا لگے گا کہ اگر آپ ہمارے پاس آئیں اور ہمارے ساتھ ایک گانا ریکارڈ کروائیں.... مجھے بہت خوشی ہوئی' کیونکہ میں تو ایک چھوٹا سا میوزیشن تھا اور میری کسی تک رسائی نہیں تھی اور میں تو کسی کو جانتا بھی نہیں تھا.... تو پھر "سیزن فائیو" (کوک اسٹوڈیو) میں مجھے بلایا گیا.... تو عاطف اسلم کے ساتھ ایک گانا گایا "چرغا نو لکھا"۔

اس کے بعد سے مجھے شہرت ملنا شروع ہوئی' اس گیت کو اوریجنلی نصرت فتح علی نے گایا ہے اور "بلھے شاہ" کا کلام ہے.... اس گیت میں میری آواز کو بہت پسند کیا گیا۔

پھر دوسرے سال بھی مجھے بلایا گیا اور تیسری بار میں جب گیا تو اسٹرنگز' پروڈیوسر بن چکے تھے اور میں نے "سمی میری وار" گایا.... میری آواز کی یونیک ٹون کو بہت پسند کیا گیا....

جب تیسری بار کوک اسٹوڈیو میں بلایا گیا تو مجھے اس لیے بھی بہت خوشی ہوئی کہ مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ

پاکستان میں بھی میری آواز کو بہت پسند کیا جانے لگا ہے ..... میری آواز کو منفرد آواز کہا گیا' جب ''ہمی میری وار'' گایا تو مجھے اندازہ نہیں تھا کہ یہ سونگ اتنا پاپولر ہوگا اور میں یہ ضرور کہوں گا کہ میری ساری زندگی کا کام ایک طرف اور اس گانے سے ملنے والی عزت ایک طرف ہے۔ بے تحاشا مجھے عزت ملی اور لوگ میرے نام سے واقف ہوئے تو جناب میں خالصتا'' اپنے ٹیلنٹ سے اس فیلڈ میں آیا ہوں۔ میرا تو کوئی جاننے والا بھی نہیں تھا۔''

''ہم تو پانچ منٹ کا گانا سن کر اور واہ واہ کرکے ایک طرف ہو جاتے ہیں۔ آپ بتائیں کہ کتنا ٹائم لگتا ہے ایک گانے کی تیاری میں؟''

''ہمیں تو نظر آتا ہے کہ کوک اسٹوڈیو سیزن ..... لیکن در حقیقت یہ بہت محنت طلب پروسس ہوتا ہے اور جو لوگ اس کے لیے کام کرتے ہیں' وہ سال سال بھر کام کرتے ہیں ..... جیسے ہی سیزن ختم ہوتا ہے وہ اگلے سیزن کی تیاری شروع کر دیتے ہیں' تو جتنا محنت طلب ہے اتنا ہی ریوارڈنگ بھی ہے۔''

''آپ نے بیک وقت کئی کاموں میں اپنے آپ کو مصروف رکھا ہوا ہے۔ ان ہی کاموں پر فوکس کریں گے یا سائیڈ میں کچھ اور کام بھی کریں گے؟''

''مجھے سائیڈ پہ کام کرنے کے لیے ٹائم ہی نہیں ملتا' سائیڈ پہ کام کرنے کے لیے ٹائم' کوشش اور انرجی درکار ہوتی ہیں ..... ویسے بھی میں اپنے کیریئر کے ابتدائی اسٹیج پہ ہوں۔ اللہ نے بے شک بہت عزت دی ہے۔

مگر میں سمجھتا ہوں کہ ابھی تو یہ شروعات ہیں ..... اور ان شاء اللہ آگے چل کر میں ملٹی پل چیزوں میں اپنا ٹائم' اپنا پیسہ اور انرجی صرف کروں گا' تاکہ سلسلہ چلتا رہے مجھے اپنی روٹین لائف میں ایکسرسائز بھی کرنی پڑتی ہے۔ اپنی فٹنس کا بھی خیال رکھنا پڑتا ہے ..... میں سمجھتا تھا کہ ماسٹرز کے بعد پڑھائی ختم ہو جاتی ہے' مگر ایسا نہیں ہے' اپنے آپ کو ان رکھنے کے لیے پڑھنا تو پڑتا ہی ہے ..... تو لوگ مجھ سے پوچھتے ہیں کہ تم کرتے

گیا ہو؟ تو میں یہی کہتا ہوں کہ میں یہی کرتا ہوں.... اور جب میری تعلیم کا پوچھتے ہیں اور میں بتاتا ہوں تو بڑے حیران ہوتے ہیں، لیکن ضروری نہیں کہ جس چیز کی ڈگری لی ہے اسی میں کام بھی کیا جائے.... جہاں رزق لکھا ہوتا ہے وہیں انسان جاتا ہے، تعلیم تو آپ کو شعور دیتی ہے.... تعلیم کا شعور مجھے میرے ماں باپ نے ہی دیا ہے....''

''فیوچر میں آپ اپنے آپ کو کس چیز میں آگے دیکھنا چاہتے ہیں؟''

''میں نے اپنا ٹائم ٹیبل کچھ اس طرح سے بنایا ہوا ہے کہ جب میں اداکاری نہیں کررہا ہوتا تو میں میوزک پر کام کرلیتا ہوں۔ اداکاری میں کردار کو ادا کرنے کے لیے دنیا سے کٹنا بہت ضروری ہوتا ہے۔ یہ میری سوچ ہے کہ پچیس کام آپ ایک وقت میں نہیں کرسکتے۔ رہی یہ بات کہ میں فیوچر میں اپنے آپ کو کس چیز میں دیکھنا چاہتا ہوں۔ تو میں میوزک اور اداکاری دونوں میں اپنے آپ کو دیکھنا چاہتا ہوں، مگر بیلنس کے ساتھ.... دونوں کام بیک وقت نہیں کرنا چاہتا کیونکہ اس سے پھر معیار میں فرق آتا ہے اور ہم کسی سے بھی انصاف نہیں کرپاتے.... تو میں دونوں کاموں میں ''نامور'' ہونا چاہتا ہوں۔''

''آج کل ہماری فلموں کا ری وائیول ہوا ہے۔ کیا ہم ہالی ووڈ کا مقابلہ کررہے ہیں یا کرسکتے ہیں؟''

''ایک زمانے میں ہمارا سینما واقعی بہت اسٹرونگ تھا.... اور اب.... ری وائیول ہوا ہے۔ کچھ ایسے ایشوز تھے کہ جن کی وجہ سے ہمارے سینما کا زوال ہوا....

لیکن اب ہماری فلم انڈسٹری گرو کررہی ہے.... اس وقت پاکستان کو نئے اور اچھے آرٹسٹوں کی ضرورت ہے، جو اپنے ہی ملک کے ہوں، ہمیں ایک نئی سوچ نئی طاقت اور پوری محنت کے ساتھ آگے بڑھنا ہے اور ہماری فلمیں انڈیا کی کچھ فلموں سے بہت بہتر ہیں۔ انڈیا کی فلم انڈسٹری بہت ڈیولپ ہے، بہت آگے ہے ہم سے.... انہوں نے بہت محنت کی ہے اور ان کے لوگوں نے انہیں بہت سپورٹ کیا ہے.... ان کی اکنامی اس سے چلتی ہے اور ان شاء اللہ وہ دن دور نہیں جب ہمارے ملک میں بھی اچھی فلمیں بنیں گی.... اور ہمارے ملک کی ترقی میں ہماری فلموں کا بھی حصہ ہوگا۔ میں ایک محب وطن آدمی ہوں اور اس انڈسٹری کے لیے اپنی خدمات دینے کے لیے ہر وقت حاضر ہوں۔''

''انڈیا اور ہالی ووڈ سے آفر آئی تو؟''

''اداکاری، اداکاری ہے۔ فن، فن ہوتا ہے، فنکار کے لیے کوئی سرحد نہیں ہوتی، کوئی لکیر ایسی نہیں جو فن کو روک سکے، فنکار یونیورسل ہوتا ہے، آرٹ یونیورسل ہوتا ہے۔ تو مجھے آفر آئی تو بہ خوشی جاؤں گا۔ میرا فن مجھے کہیں بھی لے جائے میں ضرور جاؤں گا اور اس نیت سے جاؤں گا کہ میرا تعلق پاکستان سے ہے اور مجھے اپنے ملک کا نام روشن کرنا ہے۔''

''کم عمری میں شہرت ملی، اپنے آپ کو ساتویں آسمان پہ محسوس کرتے ہیں؟ لوگ پہچان کر سیلفی بنواتے ہیں اور کبھی آپ کا موڈ خراب ہو تو؟''

''جی اللہ کا لاکھ لاکھ شکر ہے۔ خدا مجھ پر مہربان ہے۔ مجھے بہت نوازا ہے میرے رب نے، میں اپنے فینز کا بے حد مداح ہوں، آج میں جو کچھ ہوں ان ہی کی وجہ سے ہوں، میں بہت عزت و قدر کرتا ہوں اپنے ہر فین کی، میں کھانا کھا رہا ہوں اور کوئی ملنے آجائے تو ان ہی ہاتھوں کے ساتھ ملتا ہوں اور ان کے ساتھ Selfi بھی بنواتا ہوں.... بہت پیار کرتے ہیں بہت ایکسائیٹڈ بھی ہوتے ہیں، اس بات کا دھیان نہیں رکھتے کہ انسان کبھی فیملی کے ساتھ بھی ہوتا ہے اور مجھے اس بات کا بہت احساس ہوتا ہے کہ ایک مداح اپنی زندگی کے بہت چھوٹے سے حصے میں آپ سے ملتا ہے۔ آپ کا فین آپ کی زندگی میں دو منٹ کے لیے ملتا ہے اور اس دو منٹ میں آپ سے ہاتھ ملاتا ہے۔ آپ سے گلے ملتا ہے اپنا نام بتاتا ہے۔ آپ کا حال پوچھتا ہے اور ان دو منٹ میں وہ اپنے آپ کو کسی اور ہی دنیا میں محسوس کر رہا ہوتا ہے کیونکہ اس کے لیے تو ہم ایک اسٹار، ایک

کمرے کی طرف بڑھا' اندر داخل ہو کر اسے کرسی پر بیٹھنے کا اشارہ کیا اور الماری سے فرسٹ ایڈ باکس نکالنے لگا۔ جب کہ وہ خاموش نظروں سے ادھر ادھر دیکھنے لگی۔ تھوڑی دیر بعد وہ آکر نیچے بیٹھا اور بینڈ تیج کرنے لگا' تب اس نے بغور سامنے والے کا جائزہ لیا۔

بلیک شلوار سوٹ پر پہنی گئی بلیک جرسی میں اس کا لمبا قد بیٹھنے کی حالت میں بھی نمایاں ہو رہا تھا۔ ماتھے پر بکھرے سیاہ بال' کھڑی ناک۔۔۔ وہ اچھا خاصا خوب صورت شخص تھا اور پڑھا لکھا بھی لگ رہا تھا اپنی گفتگو سے۔

"تم کون ہو؟ کیا نام ہے تمہارا؟ یہاں کیوں رہتے ہو؟" زخم کو تھوڑا سکون ہوا تو اس نے سوالوں کی برسات کردی۔ وہ فرسٹ ایڈ باکس بند کر رہا تھا اب۔ اس کے سوال سن کر ایک بار پھر مسکرایا تھا۔ دونوں گالوں میں گڑھے ابھرے تھے۔

"میرا نام شاہ زر ہے۔ شاہ زر سکندر۔ اور میں یہاں اس لیے رہتا ہوں کیونکہ یہ میرا گھر ہے۔" وہ باکس دوبارہ الماری میں رکھ رہا تھا۔

"اوہ۔۔۔ اصل میں' میں تمہارا گھر دیکھنے کے لیے ہی کیمپنگ والی جگہ سے آگے آگئی تھی۔ میں حیران تھی کہ اتنے پسماندہ علاقے میں اتنی شاندار عمارت اور تمہیں دیکھ کر اور بھی حیران ہو گئی ہوں۔ مجھے امید نہیں تھی کہ یہاں بھی کوئی ایجوکیٹڈ شخص مل سکتا ہے۔" اس نے عادت کے مطابق صاف بات بتائی۔

وہ ٹانگ موڑ کر الماری سے ٹیک لگائے کھڑا تھا' دونوں ہاتھ سینے پر باندھے مسکراتے ہوئے اس کی بات سن رہا تھا۔

"تمہیں کیسے پتا چلا کہ میں ایجوکیٹڈ ہوں؟" وہ دلچسپی سے بولا۔ سامنے بیٹھی لڑکی کافی مختلف لگی تھی اسے۔ بڑے آرام سے وہ بے خوف ہو کر رات کے اس پہر ایک جوان آدمی کے ساتھ سوال جواب کر رہی تھی۔ اگر گاؤں والے یا حویلی والے دیکھ لیتے تو۔۔۔؟ وہ بغور اسے دیکھ رہا تھا۔

"تمہاری گفتگو سے پتا چلا اور تمہارے بینڈ تیج کرنے سے۔" اس نے الجھے سے لہجے میں کہا۔ وہ اس کی بے وجہ مسکراہٹ میں الجھ رہی تھی۔

"گڈ۔" اس نے داد دی۔

"کیا کرتے ہو تم؟ مطلب کتنا پڑھے ہو؟" اس نے اگلا سوال کیا۔ وہ مڑ کر اب ہیٹر آن کر رہا تھا۔

"میں۔۔۔ میں ڈاکٹر ہوں۔ جاب تو شہر کے اسپتال میں ہے' مگر یہاں گاؤں میں بھی کلینک ہے۔" ہیٹر آن کر کے اس نے دوبارہ الماری کھول لی تھی۔ وہ الیکٹرک کیٹل نکال رہا تھا۔

"اوہ۔۔۔ واؤ۔۔۔ گریٹ۔ مجھے امید نہیں تھی کہ تم ڈاکٹر بھی ہو سکتے ہو۔" حیرت اور جوش سے اس کی آواز بلند ہو گئی وہ مسکرا دیا۔

"کیوں' اس میں اتنی حیرانی کی کیا بات ہے؟" الیکٹرک کیٹل میں پانی ڈال کر اس نے سوئچ آن کر دیا تھا۔

"نہیں' میرا مطلب ہے کہ مجھے اندازہ نہیں تھا کہ یہاں اس پسماندہ سے علاقے میں۔۔۔" وہ ابھی کہہ ہی رہی تھی کہ اس نے ہاتھ اٹھا کر روک دیا۔

"مائنڈ اٹ' یہ پسماندہ علاقہ نہیں ہے۔" اس نے سختی سے کہا۔ وہ بے اختیار چپ ہو گئی۔

"سوری' تمہیں برا لگا' میں تو بس۔" اس نے فوراً اپنی عادت کے مطابق غلطی تسلیم کرلی۔ وہ ایک بار پھر مسکرا دیا۔

"نہیں' مجھے برا نہیں لگا' میں نے جسٹ تمہیں بتایا ہے۔" اس کے چہرے پر وہی مسکراہٹ لوٹ آئی تھی۔ وہ چائے بنا چکا تھا۔

"تمہیں پتا ہے' میں بھی میڈیکل کی اسٹوڈنٹ ہوں۔" اس نے چائے کا مگ پکڑتے ہوئے انکشاف کیا' مگر سامنے والے کے چہرے پر کوئی حیرانی نہیں تھی۔

"میں جانتا ہوں۔" وہ مسکرا کر بولا اور اس کے سامنے ہی بیٹھ گیا۔

"کیا؟ تم۔۔۔ تم کیسے جانتے ہو؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔ ایک دم خیال آیا تھا کہ کہیں وہ بھوت تو

نہیں۔ خیال آتے ہی وہ سمٹ سی گئی' رات کے اس پہر اس کی مدد کرنے والا' اس عجیب سی حویلی میں لانے والا اور پھر سب کچھ جاننے والا۔۔۔ یہ تو بھوت ہی ہو سکتا تھا۔ خوف کی لہر اس کے پورے وجود میں دوڑ گئی۔

"میں وہ نہیں ہوں جو تم سمجھ رہی ہو۔" وہ ہنستے ہوئے بولا' شاید وہ اس کا چہرہ پڑھ رہا تھا۔

"نن۔۔۔ نہیں میں تو کچھ بھی نہیں سمجھ رہی۔" اس نے خود کو سنبھالا۔

"ہاہاہا۔" وہ کھل کر ہنسا۔

"ان فیکٹ' تمہارے شولڈر پر کنگ ایڈورڈ کا کارڈ چسپا ہے' اسی سے پتا چلا مجھے۔" اس نے ہنستے ہوئے وضاحت کی۔ فاطمہ کے حلق سے بے اختیار طویل سانس نکلی۔

"اور کوئی نہیں ہے کیا تمہارے گھر میں؟" فاطمہ نے چائے کا گھونٹ لیتے ہوئے اگلا سوال کیا۔

"نہیں نا' امی ہیں' پھپھو ہیں' کاکا جان' کاکی جان' آغا جان اور میرے کزنز۔" اس نے مسکراتے ہوئے بتایا۔

"اور تمہارے فادر؟" فاطمہ نے چونک کر پوچھا' پوری لسٹ میں اس نے فادر کا نام نہیں لیا تھا۔ شاہ زر کے چہرے پر ایک دم دکھ بھری سنجیدگی ابھر آئی۔

"وہ حیات نہیں ہیں۔" اس نے آہستگی سے کہا۔

"اوہ۔۔۔ آئم سوری۔" وہ بے اختیار بولی۔ کمرے میں کچھ لمحوں کے لیے سکوت چھا گیا تھا۔

"تمہارا نام کیا ہے؟" خاموشی شاہ زر نے توڑی۔ یہ اس کا اب تک کے عرصے میں اس سے پہلا سوال تھا۔

"فاطمہ۔" اس نے بتایا۔

"پورا نام بتاؤ۔۔۔ آدھا نام انسان کی پہچان نہیں ہوتا۔" اس کی مسکراہٹ ایک بار پھر لوٹ آئی تھی۔

"فاطمہ محمد۔" اس نے بھی مسکرا کر جواب دیا۔

"اوہ' نائس نیم۔" وہ پرستائش لہجے میں بولا۔ فاطمہ کی مسکراہٹ گہری ہو گئی۔

"تم اکیلی اس طرف؟ اکیلی آنے والی جگہ نہیں ہے یہ۔ خاصے خطرناک علاقے ہیں۔" اس نے بات کا رخ موڑا۔

"میں بس اس عمارت کو دیکھنے کے شوق میں پھنسی ہوں۔" اس نے لمبا سانس لے کر کہا۔

"مگر میں نہیں جانتی تھی کہ یہاں اتنے خطرناک کتے ہیں۔ تم میری چیخیں سن کر جاگے تھے کیا؟" فاطمہ نے پوچھا۔

"ہاں' میں سمجھا گاؤں کا کوئی آدمی پھنس گیا ہے۔" اس نے وضاحت کی۔ فاطمہ چائے ختم کر چکی تھی۔

"کیا تم مجھے چھوڑ آؤ گے واپس۔" مگ رکھ کر اس نے پوچھا۔

"شیور' وائے ناٹ۔" وہ بھی مگ رکھ کر کھڑا ہو گیا۔ پھر ہاتھ بڑھا کر اسے کھڑا کیا۔

"ٹھہرو' ٹھنڈ بہت ہے باہر۔ میں شال لے کر آتا ہوں تمہارے لیے۔" وہ تیز تیز لہجے میں کہتا باہر چلا گیا تھوڑی دیر بعد وہ واپس آیا تو ہاتھ میں سرخ سندھی کڑھائی والی شال تھی۔

"اوہ' یہ بہت خوب صورت ہے۔" وہ شال اس کے کندھے پر ڈال رہا تھا جب وہ بے اختیار بولی۔ وہ ہولے سے ہنس پڑا۔

"تم سے زیادہ خوب صورت نہیں۔" اس نے مسکراتے ہوئے کہا۔ فاطمہ نے جھٹکے سے سر اوپر اٹھا کر دیکھا' شاید اسے اس فقرے کی امید نہیں تھی' مگر مقابل کے چہرے پر بلا کا سکون تھا۔ یوں جیسے اسے خبر ہی نہ ہو کہ وہ کیا کہہ گیا ہے۔

"چلیں؟" اس نے فاطمہ کی آنکھوں کے آگے ہاتھ ہلایا۔

"ہوں۔۔۔ ہاں چلو۔" وہ ہونٹ بھینچ کے پیچھے چل دی۔ گاڑی میں بیٹھتے ہی گرمائش کا احساس ہوا تھا۔ تھوڑی ہی دیر بعد وہ کیمپوں کے قریب پہنچ گئے تھے۔

"تھینک یو سو مچ شاہ زر۔" اس نے پہلی بار اس کا نام لیا۔

"اگر تم نہ ہوتے تو۔" وہ کہہ رہی تھی۔

"تو کوئی اور ہوتا یقیناً"۔ اینڈ پلیز آئی ڈونٹ لائک فارمیلٹیز۔ یہ تھینک یو' ویلکم وغیرہ وغیرہ' مجھے پسند

نہیں۔" اس نے مسکراتے ہوئے اس کی بات کاٹی۔

"یو آر سو سویٹ ریئلی' اسپیشلی یور اسمائل۔" فاطمہ نے بے اختیار اس کی مسکراہٹ کو سراہا۔ واقعی اس کے منہ پر مسکراہٹ بہت بجتی تھی' شاید اسی لیے وہ اتنا زیادہ مسکراتا تھا۔ فاطمہ کی بات پر اس کی مسکراہٹ اور گہری ہوگئی۔

"اب میں تمہیں تھینک یو نہیں کہوں گا۔" اس نے کہا پھر وہ دونوں ہنس پڑے۔

"کیا ہم پھر مل سکتے ہیں؟" فاطمہ نے بے اختیار ہو کر پوچھا۔ اسے خود اپنی کیفیت سمجھ نہیں آرہی تھی۔ آج تک وہ اتنی شدت سے کسی کی طرف مائل نہیں ہوئی تھی۔ کالج میں کسی کی مجال نہیں تھی کہ اسے کوئی کچھ کہہ دیتا' ایک بار ویلن ٹائن ڈے پر ایک لڑکے نے اسے پھول دینے کی جرات کرلی تھی پھر تو سب کے سامنے اس کی جو عزت افزائی اس نے کی تھی' اس کے بعد سب فاطمہ محمد کا نام سن کر کانوں کو ہاتھ لگاتے مگر آج...؟؟

"شیور' وائے ناٹ۔ مجھے خوشی ہوگی تم سے دوبارہ مل کر۔" وہ پھر مسکرا رہا تھا۔ یا اللہ اس شخص کی مسکراہٹ... فاطمہ نے اس کا فون نمبر لیا پھر اسے دعوت دی کہ وہ بھی ان کا کیمپ جوائن کرکے انہیں گائیڈ کرے کیونکہ وہ اس علاقے کا رہنے والا تھا۔ اس نے مسکراتے ہوئے یہ پیش کش بھی قبول کرلی۔

"اوکے' بائے' گڈ نائٹ۔" وہ کہہ کر گاڑی سے اتر گئی۔

"بائے' شب بخیر۔" شاہ زر نے گاڑی اسٹارٹ کی اور چلا گیا۔ وہ دیر تک وہیں کھڑی اس کی گاڑی کو دھند میں گم ہوتا دیکھتی رہی۔ پھر کچھ خیال آنے پر اس نے کندھے پر پڑی شال تھامی۔ وہ شال واپس نہیں لے کر گیا تھا اور فاطمہ نے اپنی زندگی میں پہلی بار شال اوڑھی تھی' شال اچھی طرح اپنے گرد لپیٹ کر وہ کیمپ کی طرف بڑھ گئی۔ اس کا نیا نیا تازہ ایڈونچر اتنا برا بھی نہیں تھا۔

☼ ☼ ☼

"فاطمہ بی بی تو سندھ گئی ہیں صاب' کسی ٹرپ وغیرہ کے ساتھ۔" ہاسٹل کا چوکیدار مودبانہ لہجے میں بتا رہا تھا۔

"سندھ؟" ان کے منہ سے بے یقینی سے نکلا۔ وہ اسلام آباد سے لاہور آئے تھے فاطمہ کے لیے۔

"جی' جی صاب... وہ بہت سارے لوگ گئے ہیں۔" چوکیدار بوکھلا گیا۔

"سندھ کے کن علاقوں میں گئے ہیں؟" ان کا لہجہ تشویش سے پر تھا۔

"پتا نہیں صاب۔ ہم وارڈن کو بلاتے ہیں۔ ان سے پوچھ لیں۔" چوکیدار نے کہا اور مڑ گیا۔ تھوڑی دیر بعد وہ لوٹا تو ساتھ میں ایک ادھیڑ عمر عورت تھی۔

"وہ میڈیکل کیمپ لگائے ہیں انہوں نے گھوٹکی کے علاقے میں... لوگوں میں اوئیرنیس پھیلانے کے لیے۔" وارڈن بتا رہی تھی اور وہ بس "گھوٹکی" پہ اٹک گئے تھے۔

"گھ... گھ... گھوٹکی؟" بمشکل ان کے منہ سے نکلا۔

"جی... گھوٹکی میں اور گھوٹکی کے گرد و نواح میں۔" وارڈن نے ایک اور بم ان کے سر پر پھوڑا۔ وہ سر پکڑ کر رہ گئے۔

"کیا ہوا؟ آپ ٹھیک تو ہیں؟" وارڈن اور چوکیدار اکٹھے بولے۔

"ہوں۔ ہاں..." وہ آہستہ سے بولے اور پھر مڑ گئے۔ یہ بات طے تھی کہ فاطمہ نے ہمیشہ وہ کام کرنا ہوتا ہے جو وہ نہیں چاہتے تھے۔ وہ بے بس ہو کر گاڑی چلا رہے تھے۔ ابھی تو انہوں نے فاطمہ سے بات بھی نہیں کی تھی اور بات کرنے سے پہلے ہی وہ شیروں کی کچھار میں پہنچ چکی تھی۔

☼ ☼ ☼

"کتنا ہینڈسم ہے نا شاہ زر۔" ردا' دور فراز کے ساتھ کھڑے شاہ زر کو دیکھ کر بولی۔

"ہینڈ سم بھی اور سویٹ بھی۔" یہ عائشہ تھی۔ فاطمہ چپ چاپ سب کے تبصرے سنتی جارہی تھی۔

"اور بہت اچھا گائیڈ بھی تو ہے۔ کتنا گھل مل گیا ہے۔ کل تو پروفیسر سمیع بھی تعریف کررہے تھے۔" یہ نمرہ تھی۔ شاہ زر پہ وہ محاورہ پورا اترتا تھا۔ "آگیا اور چھا گیا۔" پچھلے تین دنوں سے وہ ان کے ساتھ تھا' ان کے ساتھ اس نے چار دیہاتوں میں کیمپ لگایا' ان کی رہنمائی کی' یہاں کے لوگوں کی نفسیات سے آگاہ کیا' ان سے کیسے پیش آنا تھا' کیا کرنا تھا۔ اس سب میں وہ ان کے ساتھ تھا۔ اپنی مخصوص مسکراہٹ' نرم لہجے اور سنہری آنکھوں کے ساتھ وہ ہر کسی کے دل میں اتر گیا تھا۔ ہر بندے کے منہ پر اس کی تعریف تھی' مگر فاطمہ چپ چپ تھی۔ اسے اچھا نہیں لگ رہا تھا یہ سب۔ جب سے شاہ زر ان کے ساتھ تھا' دو چار عام سی باتوں کے علاوہ ان دونوں میں کوئی بات چیت نہیں ہوئی تھی۔ وہ ہر کسی کو وقت دے رہا تھا برابر۔

آج وہ گھو منے آگئے تھے۔ ارادہ تھا کہ آرام کریں گے۔ پچھلے تین دنوں سے وہ پچھلے ہر گاؤں میں کیمپ لگا کر آئے تھے۔

"کیا ہوا تمہیں؟" ردا نے اس کا شانہ ہلایا۔

"کچھ نہیں۔" وہ بے زاری سے بولی۔ بڑے دنوں بعد سورج نکلا تھا' سنہری دھوپ جسم کو سکون بخش رہی تھی۔ فراز اور شاہ زر سب لڑکوں سمیت ان کی طرف ہی آرہے تھے۔

"کیا خیال ہے۔ کرکٹ میچ ہوجائے؟" فراز نے آکر کہا۔ وہ سب پرجوش ہو کر کھڑی ہو گئیں البتہ فاطمہ وہیں بیٹھی رہی۔ شاہ زر نے گہری نظر اس کے بے زار چہرے پر ڈالی۔

"کیا ہوا تمہیں؟" وہ پوچھے بنا نہ رہ سکا۔ فاطمہ نے چونک کر اسے دیکھا پھر منہ پھیر لیا۔

"اے کیا ہوا؟" وہ وہیں چٹائی پر اس کے پاس بیٹھ گیا۔ باقی سب بھی متوجہ ہو گئے۔

"پتا نہیں کیا ہوا ہے اسے۔ چپ چپ پھر رہی ہے۔" ردا نے کہا۔ فراز' علی اور باقی سب بھی وہیں بیٹھ گئے۔

"کیا ہوا فاطمہ؟" وہ سب پریشان ہو گئے تھے۔ وہی تو جان تھی ان کے گروپ کی۔

"کچھ نہیں۔ ویسے ہی بس۔" اس نے جھکے سر کے ساتھ ہی کہا۔ شاہ زر بغور اسے دیکھ رہا تھا۔

"نہیں کچھ تو ہوا ہے۔ بتاؤ نا پلیز۔" علی اصرار کررہا تھا۔

"کچھ نہیں ہوا یار۔" وہ کھڑی ہو گئی۔ ایک منٹ میں اس کے چہرے کے تاثرات بدلے تھے۔ ایک بندے کے پیچھے وہ اپنے اتنے پیارے دوستوں کا دل نہیں دکھا سکتی تھی۔

"چلو کرکٹ کھیلتے ہیں۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی۔ ان سب نے "یاہو" کا نعرہ لگایا۔ وہ' عائشہ' علی' کمال احمد' رابعہ' فزا' یہ ایک ٹیم تھے۔ شاہ زر' فراز' شہروز' ردا' نادیہ' لاریب' اسامہ' عدنان دوسری ٹیم۔ باقی سب ناظرین کا کردار ادا کررہے تھے۔ شاہ زر کی ٹیم بیٹنگ کے لیے آئی تھی۔ فراز اور شاہ زر دونوں اوپنر آئے تھے اور خوب اسکور کررہے تھے۔ دونوں کی جوڑی جم کر پچ پہ کھڑی تھی۔ آؤٹ ہی نہیں ہو رہا تھا کوئی۔ علی کی گیند پر شاہ زر نے شاٹ لگایا اور رن لینے کے لیے بھاگا' دوسری طرف سے فاطمہ گیند پکڑنے کے لیے آگے کو بھاگی اور پچ کے عین درمیان میں وہ شاہ زر سے ٹکرا کر بری طرح نیچے گری۔ شاہ زر وہیں رک کر اس کے پاس بیٹھ گیا۔

"اوہ سوری' آئم رئیلی سوری۔ تم ٹھیک ہو؟" وہ معذرت کررہا تھا' ادھر سے علی نے گیند وکٹ پر پھینک کر اسے رن آؤٹ کردیا تھا۔ گراؤنڈ میں "ہو ہو" کا شور مچ گیا تھا۔

"تم آؤٹ ہو گئے ہو' میں ٹھیک ہوں۔ تمہیں اپنا رن بنانا چاہیے تھا۔" فاطمہ نے اسے یاد دلایا۔

"اٹس اوکے۔ وکٹ تم سے زیادہ اہم نہیں۔ اگر تمہیں کچھ ہوجاتا تو مجھے بہت دکھ ہوتا۔" وہ طویل سانس لے کر بولا۔ فاطمہ ساکت کھڑی رہ گئی۔ وہ واپس جارہا تھا' اس کی جگہ نادیہ آرہی تھی کھیلنے۔ وہ وہیں

کھڑی تھی۔

"فاطمہ پوزیشن سنبھالو۔" علی کی آواز پر وہ ہوش میں آئی۔ دس دس اوور کا میچ تھا۔ بیٹنگ کے بعد وہ فوراً" دوبارہ اسٹارٹ کرنا چاہتے تھے مگر شاہ زر پندرہ منٹ کا وقفہ لے رہا تھا۔

"کیا یار؟ پندرہ منٹ میں کیا کرنا ہے تم نے؟" فراز چڑا۔

"مجھے نماز پڑھنی ہے۔" اس نے بتا ہی دیا۔ ایک لمحے کے لیے وہ سب چپ ہو گئے۔

"اوہ۔ اچھا' ٹھیک ہے۔" فراز نے کہا۔ وہ مڑ گیا تھا۔ فاطمہ حیرت سے اسے دیکھ رہی تھی۔ نماز بڑا اجنبی سا لفظ لگا تھا اسے۔ اسے نہیں یاد تھا کہ اس نے کبھی خود نماز پڑھی ہو۔ وہ سب ٹولیاں بنا کر وہیں بیٹھ گئے تھے مگر فاطمہ اس طرف آ گئی جہاں وہ چٹائی پر نماز پڑھ رہا تھا۔ وہ سجدے میں تھا۔ اتنا اونچا لمبا شخص کیسے جھکا پڑا تھا۔ وہ چپ چاپ دیکھنے لگی۔ "تمہیں کچھ ہو جاتا تو مجھے بہت دکھ ہوتا۔" کچھ دیر پہلے کہا گیا اس کا فقرہ اسے یاد آیا۔ وہ پورے انہماک سے نماز پڑھ رہا تھا' وہ ہر کام اتنے ہی انہماک سے کرتا تھا' پوری توجہ کے ساتھ۔ جس چیز پر توجہ دے دیتا' اسے سنوار دیتا' ارد گرد سب بھول جاتا تھا۔

"تم سے زیادہ خوب صورت نہیں۔" تین رات پہلے اس نے شال اوڑھا کر کہا تھا۔ اوہ' شال! اسے یاد آیا' شال تو اب بھی اس کے پاس تھی' اس نے واپس ہی نہیں کی تھی۔

وہ سلام پھیر رہا تھا' سلام پھیرنے کے بعد مڑا' ایک لمحے کے لیے اسے وہاں بیٹھا دیکھ کر وہ حیران ہوا' پھر مسکرا دیا۔

"یہاں کیوں بیٹھی ہو؟" اس نے مسکراتے ہوئے پوچھا۔

"نہیں وہ۔ میں' بس ویسے ہی۔ انفیکٹ مجھے وہ شال واپس دینی تھی تمہیں۔" اس نے بات بنائی۔

"اوہ پلیز۔ وہ تمہاری شال ہے اب۔" اس نے منع کیا واپس کرنے سے۔

"نہیں نہیں۔ میں تو اوڑھتی ہی نہیں یہ شالز وغیرہ۔" وہ فوراً" بولی۔

"اب اوڑھ لینا۔" وہ مضبوط لہجے میں کہتا کھڑا ہو گیا۔ اس کے پاس جواب میں کہنے کے لیے کچھ نہ بچا تھا۔ وہ اتنی قطعیت سے کہتا تھا کہ سامنے والے کے پاس انکار کا جواز ہی نہ رہتا تھا۔

"چلو چلیں۔" وہ کھڑا ہو گیا' وہ بھی کھڑی ہو گئی۔

"بہت خوب صورت ہے گھوٹکی۔" فاطمہ نے کہا۔ وہ ساتھ ساتھ چل رہے تھے۔

"ہاں مگر تم سے کم۔" اس نے مسکراتے ہوئے اسی رات کی بات دہرائی۔ وہ چلتے چلتے پھر ساکت ہو گئی اور بے یقینی سے اسے دیکھا مگر وہ اسے نہیں دیکھ رہا تھا۔ وہ سیدھا چل رہا تھا' وہی بے نیازی تھی چہرے پر' جیسے کچھ کہا ہی نہ ہو۔

"چلو' رک کیوں گئیں؟" وہ مڑا۔ فاطمہ نے بغور اسے دیکھا' سنہری آنکھیں دھوپ میں چمک رہی تھیں' بے حد لمبی پلکوں کا جال۔ وہ جادوگر تھا واقعی۔ کوئی جذبہ تھا ان آنکھوں میں مگر چہرہ بے نیاز تھا۔ آنکھیں کہہ رہی تھیں' میں جانتا ہوں تمہارے دل پر کیا گزر رہی ہے اور چہرہ کہہ رہا تھا کہ مجھے تو یہ بھی نہیں پتا تم یہاں رک کیوں گئیں۔

"ہیلو۔" اس نے ہاتھ ہلایا۔ وہ ہوش میں آئی۔

"ہاں' ہاں چلو۔" وہ بوکھلا کر بولی اور چلنے لگی۔

"اگر میں تمہیں اپنے گھر لے کر جاؤں دوبارہ' تم چلو گی؟" اس نے ایک دم کہا۔ وہ حیران ہو کر اسے دیکھ رہی تھی اور وہ ان کانچ کی آنکھوں سے نظر چرا رہا تھا۔

"دیکھوں گی۔ وقت ملا تو۔" اس نے بات وقت پر چھوڑ دی۔ وہ مسکرا دیا۔ اب وہ فراز لوگوں کے قریب پہنچ چکے تھے۔ میچ شروع ہو گیا دوبارہ مگر بنا کسی نتیجے کے ختم ہو گیا۔ میچ کے بعد پروفیسرز نے دو ٹیمیں بنا دی۔ ایک کا کام وہاں میڈیکل کیمپ لگانا اور دوسری کا لوگوں کے گھر گھر جا کر انہیں نہ صرف کیمپ تک لے کر آنا بلکہ ان کو مختلف بیماریوں کے متعلق آگہی بھی دینا۔ لوگوں کے گھر جانے کا کام تھرڈ ایئر کو سونپا گیا اور شاہ زر کو

ان کا گائیڈ بنایا گیا۔
"ویسے میں نے سوچا نہیں تھا کہ اتنا مزہ آئے گا کیمپنگ میں۔" ردا چلتے ہوئے اپنے خیالات کا اظہار کررہی تھی۔
"تم سوچتی بھی ہو۔ واہ۔ امیزنگ۔ اٹس نیو انفارمیشن۔" فراز نے فوراً" لفظی حملہ کیا۔ وہ سب ہنس پڑے۔
"شٹ اپ۔ ہونہہ۔ تم تو جلتے ہو میری آئی۔ کیو پاور سے۔" ردا نے منہ بنا کر کہا۔
"ہاہاہا۔ آئی کیو پاور۔ ہاہاہاہا۔ لگتی تو نہیں آئن سٹائن۔" فراز چڑا رہا تھا اور وہ چڑ رہی تھی۔
"اسٹاپ اٹ فراز۔ کم از کم تم سے تو زیادہ ہی مارکس ہوتے ہیں ردا کے اور اناٹومی کے پریکٹیکل میں ردا ہی تھی جس نے تمہیں نقل کروائی۔" فاطمہ نے ردا کا ساتھ دیا تو وہ کھل اٹھی۔
"دیکھا' فاطمہ کو پتا ہے۔" اس نے فوراً" فراز کو جتایا۔ یوں ہی باتوں باتوں میں وہ گاؤں پہنچ گئے۔ دو' دو کی ٹیم بنا کر وہ الگ الگ گھروں میں جانے لگے۔
"تم میرے ساتھ آجاؤ شاہ زر۔" فراز نے کہا۔
"نہیں' میں فاطمہ کے ساتھ ہوں۔" اس نے مسکرا کر معذرت کی۔ اور حیران کھڑی فاطمہ کا ہاتھ پکڑ کر آگے بڑھ گیا' پیچھے وہ سب منہ کھولے کھڑے تھے۔
"کیا تم لوگوں نے وہی دیکھا جو میں نے دیکھا۔" علی نے پوری آنکھیں کھول کر خوابناک لہجے میں کہا۔
"ہاں۔ ہم سب نے دیکھا' اس نے فاطمہ کا ہاتھ پکڑا اور فاطمہ نے اسے تھپڑ نہیں مارا۔" عائشہ بے یقینی سے کہہ رہی تھی البتہ فراز مسکرا رہا تھا۔
"لیواٹ' چلو کام شروع کرو۔" فراز کے کہنے پر وہ بھی دو کی ٹیم بنانے لگے۔
"سلام شاہ زر صاب۔" بوڑھی سی آواز پر وہ دونوں چونک کر مڑے۔
"وعلیکم السلام قدیر خان۔ کیسے ہو بابا؟" شاہ زر گرم جوشی سے اس میلے کچیلے بڈھے کے گلے لگ گیا۔

فاطمہ کو کراہیت سی ہوئی۔ یہ پتا نہیں کون تھا اور گھوٹکی میں بھی شاہ زر کو جانتا تھا۔ حالانکہ شاہ زر کا گاؤں تو گھوٹکی سے کافی فاصلے پر تھا۔ کچھ دیر بعد وہ مل ملا کر فارغ ہوا اور پلٹا۔
"سوری۔" اس نے معذرت کی۔
"اٹس او کے' یہ کون تھا؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔
"یہاں میرا ننھیال ہے گھوٹکی میں۔ میرے ننھیال میں ملازم تھا یہ۔" اس نے وضاحت کی تو وہ سرہلاتی ایک گھر میں داخل ہوگئی۔ سب لوگ شاہ زر کو جانتے تھے وہاں۔ وہ جس گھر میں بھی گئی' سب بہت عزت' محبت اور پیار سے ملے۔ سامنے پھر شاہ زر کے گھر جیسی ہی شاندار عمارت تھی۔
"یہ تمہارے نانا کا گھر ہے۔ رائٹ؟" اس نے فوراً" اندازہ لگایا۔ وہ ہنس پڑا۔
"ہاں۔ آؤ۔" اس نے کہا اور اندر لے آیا۔ شاندار اور جدید طریقے سے سجی حویلی' خوب صورت فرنیچر' جگہ جگہ لگے پردے۔ اسے تو کوئی محل لگ رہا تھا۔ جھک کر سلام کرتے ملازم اور ملازمائیں' شاہ زر اسے سیدھا اندر لے آیا تھا۔
"بابا جان کدھر ہیں خان؟" وہ ملازم سے پوچھ رہا تھا۔
"گھر پر ہی ہیں مگر تیمور صاحب گھر پر نہیں ہیں۔" ملازم نے بتایا۔ وہ سرہلاتا آگے بڑھ گیا۔
"ارے شاہ زر آیا ہے۔" راہداری میں خوش شکل سی لڑکی ملی انہیں۔
"السلام علیکم' کیسی ہیں بھابھی۔" وہ اس لڑکی کے سر پر پیار دے رہا تھا اور بھابھی بھی کہہ رہا تھا۔
"وعلیکم السلام۔" بھابھی نے خوشدلی سے کہا پھر حیرانی سے' پینٹ شرٹ میں ملبوس بنا کسی دوپٹے کے' اس لڑکی کو دیکھا۔
"یہ فاطمہ ہے بھابھی۔ لاہور سے آئی ہے اپنے کالج والوں کے ساتھ۔ یہاں دوا وغیرہ کا کیمپ لگایا ہے۔ آپ کو انوائٹ کرنے آئی ہے کہ آپ بھی کیمپ

میں آکر فری چیک اپ کرائیں' تیمور کے پیسے بچائیں۔" وہ ہنستے ہوئے تعارف کروا رہا تھا۔
"اوہ اچھا۔ خوش آمدید۔" نماز کے اسٹائل میں لپٹے دوپٹے والی وہ لڑکی فاطمہ کو خوش آمدید کہہ رہی تھی۔ فاطمہ آہستہ سے مسکرا دی۔
"اور فاطمہ! یہ میری بھابھی ہیں۔ میرے کزن کی وائف۔" اس نے فاطمہ کو بتایا۔
"نائس ٹو میٹ یو۔" اس نے مسکرا کر ہاتھ ملایا۔
"چلیں۔" اس نے شاہ زر کو واپسی کا کہا۔ اسے وحشت ہو رہی تھی اس جگہ پر۔
"ارے نہیں نہیں' کھانا کھائے بغیر کیسے جا سکتے ہو۔" بھابھی نے ہاتھ پکڑ کر روکا۔
"نہیں بھابھی' پھر آئیں گے۔ سب کو دعوت دی تو سوچا آپ کو بھی دیتے جائیں۔" شاہ زر اس کا چہرہ پڑھ چکا تھا جب ہی بھابھی سے معذرت کی اور خدا حافظ کہہ کر پلٹ آیا۔ ابھی وہ راہداری سے نکل ہی رہے تھے کہ سامنے ایک بزرگ آ گئے۔ سفید سوٹ' پشاوری چپل' ہاتھ میں چھڑی اور بارعب چہرہ۔ شاہ زر ان کو دیکھ کر رک گیا' وہ بھی مجبوراً" رک گئی۔
"السلام علیکم بابا جان۔" شاہ زر ان کے گلے لگ گیا تھا مگر ان کی آنکھیں فاطمہ پر تھیں ساکت' بے تاثر وہ بے اختیار گھبرا سی گئی۔
"وعلیکم السلام' تم آج کیسے راستہ بھول گئے۔" انہوں نے مسکرا کر نواسے کا شانہ تھپکا مگر آنکھیں اب بھی فاطمہ پر تھیں۔ شاہ زر نے وہی تعارف کرایا اس کا جو بھابھی سے کرایا تھا۔ بابا جان نے آگے بڑھ کر اپنا نحیف ہاتھ اس کے سر پر رکھا' ان کا ہاتھ کانپ رہا تھا۔ فاطمہ بھی ساکت تھی' پہلی بار کسی نے اس کے سر پر یوں مان سے ہاتھ رکھا تھا۔ اس نے گھبرا کر سر اٹھایا' آنکھیں بابا جان کی آنکھوں سے ملیں۔ اسے لگا بابا جان کی آنکھیں نم تھیں۔
"جیتی رہو' خوش رہو۔" انہوں نے سر تھپک کر ہاتھ ہٹا لیا۔ وہ کچھ نہ بول سکی۔ عجیب سی کیفیت ہو رہی تھی اس کی۔ شاہ زر نے بابا جان سے اجازت مانگی۔ مگر انہوں نے ہاتھ اٹھا کر روک دیا۔
"جانتا ہوں کہ تمہیں بہت جلدی ہے جانے کی۔' انہوں نے شاہ زر سے کہا پھر فاطمہ کو دیکھا۔
"مگر یہ بیٹی پہلی بار آئی ہے' ایسے خالی ہاتھ تو نہیں جانے دیں گے۔ ناں۔" انہوں نے کہا اور ساتھ ہی ملازم کو آواز دی۔
فاطمہ نے کچھ کہنے کے لیے ہونٹ کھولے مگر بابا جان نے ہاتھ اٹھا کر روک دیا۔ کچھ دیر بعد ملازم ہاتھ میں چنگیر پکڑے آیا۔ بڑی سی تھال جیسی چنگیر میں چادر تھی۔ انہوں نے شیشوں والی میرون چادر اس کے حوالے کی۔ وہ انکار کرنا چاہتی تھی' صاف صاف منع کرنا چاہتی تھی مگر نہ کر سکی۔ اس نے کبھی دوپٹہ تک نہ سر پر لیا تھا۔ چادر تو کہاں لینی تھی مگر پھر بھی اس نے پکڑ لی۔
"شکریہ۔" مدھم لہجے میں کہہ کر اس نے چادر تھام لی۔ بابا جان نے دوبارہ ہاتھ اس کے سر پر رکھا اور پھر آگے چلے گئے جبکہ وہ عجیب کیفیات میں گھری شاہ زر کے ساتھ باہر آ گئی۔

☼ ☼ ☼

"ہائے کتنی پیاری چادر ہے۔" وہ سب کی سب چادر پر پل پڑیں۔
"کاش میں چلی جاتی شاہ زر کے ساتھ۔" ردا کو نیا صدمہ لاحق ہوا۔
"اے میڈم' وہ خود فاطمہ کو لے کر گیا تھا' تم کہاں سے چلی جاتیں۔" نادیہ نے اسے خوابوں سے باہر نکالا۔ رات کے وقت وہ کیمپ میں تھیں اور چادر پر بکھرے ہو رہے تھے۔ البتہ جسے چادر ملی تھی وہ بستر پر گری پڑی تھی۔
"تمہیں نہیں لگتا کہ فاطمہ کچھ عجیب ہو گئی ہے۔" عائشہ دور کی کوڑی لائی۔ اس خیمے میں صرف لڑکیاں تھیں اور سمجھ رہی تھیں کہ فاطمہ سو گئی ہے۔
"خیر وہ تو شروع سے ہی عجیب و غریب ہے۔" سارہ کو عائشہ کی بات سے ہمیشہ ہی اختلاف ہوتا تھا۔

"مگر تم کچھ بھی کہو' کوئی نہ کوئی بات ہے ضرور۔ تم نے نوٹ کیا' شاہ زر' فاطمہ کا بہت خیال رکھتا ہے۔"
عائشہ اب بھی اس بات پر قائم تھی۔
"ہاں' یہ تو میں نے بھی۔" بات ردا کے منہ میں ہی رہ گئی تھی۔ فاطمہ اٹھ کر بیٹھ گئی تھی۔ وہ سب ڈر گئیں مگر جب فاطمہ نے کانوں میں لگے ہیڈ فون اتارے تو بے اختیار ان سب نے سکون کا سانس لیا۔
"ہیلو' کیا باتیں ہو رہی ہیں۔" وہ بولی۔
"کچھ نہیں' ہم یہ چادر دیکھ رہے تھے' بہت خوب صورت ہے۔" ردا نے فوراً" بات بدلی۔
"ہاں' وہ تو ہے۔" اس نے سر ہلایا اور اٹھ کھڑی ہوئی۔
"تم کہاں جا رہی ہو اس وقت؟" عائشہ نے پوچھا۔
"میں۔ مجھے کچھ کام ہے۔ آتی ہوں۔" ہمیشہ کی طرح وہ بات چھپا گئی البتہ کانچ جیسی آنکھوں میں پھیلی سرخی بتا رہی تھی کہ وہ پریشان تھی۔ باہر آئی تو نظر آگ کے گرد بیٹھے فراز لوگوں پر پڑی۔ اسے دیکھتے ہی انہوں نے ہاتھ ہلایا' اس نے بھی جواباً" ہاتھ ہلا دیا اور ساتھ ہی دیکھ بھی لیا کہ شاہ زر وہاں نہیں تھا۔ وہ قریب آگئی۔
"شاہ زر کہاں ہے؟" اس نے فراز سے پوچھا۔
وہاں موجود سب کے ہونٹوں پر معنی خیز مسکراہٹ پھیل گئی جسے سب نے فوراً" ہی چھپا لیا۔
"وہ نماز پڑھ رہا ہے پیچھے۔" فراز نے اشارہ کر کے بتایا وہ سر ہلاتی خیموں کے پیچھے آگئی جہاں وہ اکیلا رکوع میں تھا۔ وہ ساکت کھڑی دیکھتی رہی۔ پورے چاند کی روشنی میں اس کے پرکشش چہرے پر بلا کا سکون تھا۔ وہ پوری توجہ سے نماز میں مگن تھا۔ کیوں ہے یہ اتنا پر سکون' اتنا ٹھنڈا۔ اسے الجھن ہونے لگی۔ آخر ایسا سکون مجھے کیوں نہیں ملتا۔ مگر اس کے پاس اس کی فیملی ہے' اتنے پیارے لوگ ہیں اور میرے پاس؟ وہ سوچے جا رہی تھی۔ فیملی؟ یہ وہ چیز تھی جس کے لیے وہ اپنی اکیس سالہ زندگی میں پل پل ترسی تھی۔ پاپا؟ جو ہو کے بھی اس کے نہ تھے اور نانا' دادا پتا نہیں کہاں تھے وہ سب لوگ۔ اسے تو کچھ خبر ہی نہیں تھی کہ اس کا خاندان ہے ــــــ اپنی اس محرومی کو وہ ہمیشہ اپنے اندر دفن رکھتی' کبھی بھی اس نے اپنے دوستوں سے اپنی محرومیاں نہیں بانٹی تھیں مگر آج۔ شاہ زر کے نانا بھابھی ان کو دیکھ کر وہ اس وقت سے اداس تھی۔
"ہیلو پرنسز۔" شاہ زر نے آکے اس کا شانہ ہلایا تو وہ ہوش میں آئی۔ سامنے کھڑا وہ پوری دلکشی سے مسکرا رہا تھا' پتا نہیں کب نماز ختم کر کے وہ اس کے پاس آگیا تھا' اسے اپنی سوچوں میں کچھ پتا نہیں چلا تھا۔
"کیا ہوا؟" وہ پوچھ رہا تھا۔
"کچھ نہیں۔" وہ آہستہ سے کہہ کر وہیں بیٹھ گئی۔ وہ بھی بیٹھ گیا۔
"شاہ زر؟" اس نے پکارا۔
"ہاں' بولو۔" وہ اسی کی طرف دیکھ رہا تھا۔
"تم۔ تم اتنے پر سکون کیوں ہو؟" لہجے کے ساتھ سوال بھی عجیب تھا۔ اور وہ دیکھ بھی عجیب طریقے سے رہی تھی' ٹکٹکی باندھ کر مسلسل۔
"پر سکون؟" اسے سوال سمجھ میں نہیں آیا تھا شاید۔
"ہاں پر سکون۔ مطلب' مطلب تم جانتے ہو۔" وہ بھی سوال سمجھانے کے موڈ میں نہیں تھی۔ شاہ زر نے ایک طویل سانس لی۔
"میں نماز پڑھتا ہوں۔" اس نے مختصر جواب دیا۔
وہ چپ رہی۔ پھر آہستہ سے بولی۔
"میں نے کبھی نماز نہیں پڑھی' مجھے اتنا بھی علم نہیں کہ نماز میں کیا پڑھتے ہیں؟" وہ سچ بتا رہی تھی۔ اسے واقعی علم نہیں تھا۔ "کیا تم صرف اس لیے اتنا خوش رہتے ہو کہ تم نماز پڑھتے ہو۔" وہ دوسرا سوال کر رہی تھی۔
"میں اس لیے خوش رہتا ہوں کیونکہ جو اللہ مجھے دے' میں اس پر راضی ہو جاتا ہوں۔ میں اللہ سے شکوہ نہیں کرتا۔" وہ اب مدھم لہجے میں کہہ رہا تھا۔ فاطمہ نے پہلی بار محسوس کیا کہ اس کی طرح اس کی آواز بھی بہت خوب صورت تھی۔
"میں' میں بھی پر سکون رہنا چاہتی ہوں مگر مجھے سکون ملتا نہیں۔" اس کی آواز بھرا گئی تھی۔ شاہ زر

نے مڑ کر دیکھا وہ اپنی آنکھوں میں نمی چھپا رہی تھی۔
"میں بہت بری ہوں شاہ زر، میں نے کبھی کوئی نیکی نہیں کی۔ مجھ سے کوئی پیار نہیں کرتا، سب نفرت کرتے ہیں۔ میرے پاپا بھی۔" وہ اب رو رہی تھی، آنسو گالوں پر بہہ رہے تھے۔ زندگی میں پہلی بار وہ اپنے ذاتی احساسات کسی کو بتا رہی تھی۔ شاہ زر کا دل ڈوب رہا تھا۔
"نہیں، تم سے کوئی بھی، کوئی بھی نفرت نہیں کر سکتا۔" وہ پورے یقین سے تسلی دے رہا تھا۔
"اور نہ ہی تم بری ہو۔" وہ بتا رہا تھا۔ اس کے رونے میں تیزی آگئی تھی، کب کی چھپی محرومیاں اور اداسیاں پانی بن کر نکل رہی تھیں۔
"میرے پاپا۔ میرے پاپا۔" اس کے منہ سے سسکیاں نکل رہی تھیں۔
"میرے پاپا نفرت کرتے ہیں مجھ سے، منحوس سمجھتے ہیں مجھے۔" وہ پھوٹ پھوٹ کر رو پڑی۔
"ایسا کچھ نہیں ہے۔ پیرنٹس کبھی بھی اپنے بچوں سے نفرت نہیں کرتے۔" اس نے ہونٹ بھینچ کر ہاتھ اس کے سر پر رکھا۔
"رونے سے کوئی مسئلہ حل نہیں ہوتا، چپ ہو جاؤ۔ مجھے تکلیف ہو رہی ہے۔" وہ سادگی سے کہہ رہا تھا، ساتھ ہی ساتھ اس کا سر تھپک رہا تھا۔ وہ ایک بار پھر ساکت ہوئی تھی۔
"اٹھو، چلو جا کے سو جاؤ۔ ایویں ڈپریس نہیں ہو جاتے۔ پاگل لڑکی! تمہیں نہیں پتا تم کتنی سویٹ ہو، تم سے کبھی کوئی نفرت نہیں کر سکتا۔" وہ کہہ رہا تھا، فاطمہ کے آنسو خود بخود رکنے لگے۔ وہ واقعی جادوگر تھا۔
"باقی رہی بات پاپا کی۔ تو وہ اتنی پیاری بیٹی سے نفرت نہیں کر سکتے، کوئی اور وجہ ہو گی، تم انہیں محبت دو، دیکھنا تمہیں بھی محبت ملے گی۔" اب وہ اسے ہاتھ پکڑ کر کھڑا کر رہا تھا۔ وہ کسی معمول کی طرح کھڑی ہو گئی۔ وہ ویسے ہی پکڑ کر خیمے تک لے آیا تھا۔ "جاؤ سو جاؤ اور ہاں اگر کبھی نماز نہیں پڑھی تو اب شروع کر دو۔ تمہیں سکون ملے گا۔ یہ میرا نہیں اللہ کا وعدہ ہے۔" اس نے پھر اس کا سر تھپکا اور مسکرایا۔
"اب رونا نہیں سویٹ پرنسز اور نہ ہی الٹا سیدھا سوچنا ہے۔ جاؤ، سو جاؤ شاباش۔" اس کے ذہن کے سارے جالے وہ اپنی نرمی سے اتار چکا تھا۔
"اسمائل۔" اس نے مسکرا کر کہا۔ وہ بے اختیار مسکرا دی۔
"گڈ گرل۔ چلو ریسٹ کرو۔" وہ ہنسا تھا پھر خدا حافظ کہہ کر مڑ گیا۔ وہ چپ کھڑی دیکھتی رہی۔ اس نے کبھی نہیں سوچا تھا کہ کبھی اسے بھی کوئی اتنا اچھا لگے گا مگر شاہ زر نے اس کی سوچ بدل ڈالی تھی۔ وہ مسکراتے ہوئے لیٹ گئی۔ زندگی میں پہلی بار کوئی اتنی پرواہ کر رہا تھا۔ وہ خوش تھی، بے حد خوش۔

☼ ☼ ☼

"کیا بات ہوئی تمہاری فاطمہ سے؟" فون پر بابا جان پوچھ رہے تھے۔ اور وہ چپ تھے۔
"محمد علی، ہم تم سے پوچھ رہے ہیں۔ کیا تم نے فاطمہ سے بات کی ہے یا نہیں؟" ان کا لہجہ معنی خیز تھا۔
"بابا جان وہ۔ وہ۔" ان کی سمجھ میں نہیں آرہا تھی کہ وہ کیسے کہیں۔
"وہ ٹھکانے پہنچ گئی ہے۔ یہی کہنا چاہتے ہو تم۔" ان کا لہجہ اب چیلنج کرنے والا تھا۔ وہ ساکت رہ گئے۔
"بابا جان وہ۔" ان کا لہجہ بھرا گیا تھا۔ کیسے بے بس ہوئے بیٹھے تھے وہ۔
"وہ آج خود چل کر ہماری حویلی آئی تھی محمد علی اور آئی بھی پتا ہے کس کے ساتھ تھی؟ سکندر کے بیٹے کے ساتھ۔" انہوں نے گویا بم پھوڑا اور محمد علی کو لگا تھا جیسے کسی نے ان کے حواس سلب کر لیے ہوں۔ موبائل ان کے ہاتھ سے چھوٹ گیا تھا۔ دوسری طرف بابا جان ہیلو، ہیلو کر رہے تھے مگر وہ صوفے پر گر گئے تھے۔ آنکھوں کے سامنے ماضی کی فلم چلنے لگی تھی۔
پچیس سال پہلے وہ بزنس کی تعلیم حاصل کرنے لاہور گئے تھے۔ بابا جان کی تین اولادیں تھیں، عمر علی،

زاہدہ علی اور محمد علی۔ محمد علی نہ صرف چھوٹے تھے بلکہ لاڈلے بھی بہت تھے۔ خاندان میں ان کے جیسا خوب صورت اور پڑھا لکھا بھی کوئی نہیں تھا۔ اسی چیز نے انہیں مغرور کے ساتھ ساتھ خود سر بھی بنا ڈالا تھا۔ ان کے خاندان میں بچپن میں ہی رشتے طے کردیے جاتے تھے۔ بابا جان نے اپنے بھائی کی بیٹی سلمیٰ اور سکندر سے محمد علی اور زاہدہ کا رشتہ طے کر رکھا تھا۔ وہ ابھی تعلیم حاصل کررہے تھے جب ان کی بہن زاہدہ رخصت ہو کر سکندر کے گھر چلی گئیں۔ تعلیم کے دوران ہی انہیں ردابہ پسند آگئی' پڑھی لکھی' خوب صورت' خوش اطوار' انہیں ایسا ہی شریک سفر چاہیے تھا۔ قابل' جو ان کے ساتھ قدم سے قدم ملا کر چل سکے اور وہ خصوصیات ردابہ میں تھیں' سلمیٰ تو چٹی ان پڑھ تھی۔

انہوں نے دبے لفظوں میں بابا جان سے اپنی پسند کا اظہار کیا مگر بابا جان نے صاف انکار کردیا۔ وہ اصولوں کے پکے تھے' اپنی ضد پر ڈٹے رہنے والے۔ وہ بھی ان کا ہی بیٹا تھا۔ انہوں نے لاہور آکر ردابہ سے کورٹ میرج کرلی اور حویلی والوں کو ہوا بھی نہ لگنے دی۔ تین سال گزر گئے' ان کی ایک بیٹی بھی پیدا ہوگئی لائبہ۔ پھر ان ہی دنوں حویلی میں ان کی اور سلمیٰ کی شادی کا شور مچا۔ بابا جان نے انہیں حویلی بلایا' وہ ساتھ میں ردابہ اور لائبہ کو بھی لے گئے۔ ایک بیوی اور بچی کے ساتھ جب وہ حویلی میں داخل ہوئے تو حویلی والوں پر قیامت ٹوٹی تھی۔ دونوں خاندانوں میں دشمنی کی فضا پیدا ہوگئی۔ ان کی بہن زاہدہ اور اس کے بیٹے شاہ زر کا داخلہ سکندر کے گھر والوں نے حویلی میں بند کردیا۔

زاہدہ کا میکے سے بالکل رشتہ ٹوٹ گیا اور سلمیٰ کو تا عمر اب کنواری ان کے نام پر بیٹھنا تھا۔ چند دن خوب بحث ہوئی' بابا جان نے انہیں عاق کردیا اور پوتی اور بہو کو قبول نہیں کیا۔ ادھر سلمیٰ کے معاملے پر سکندر ان کے پاس بات کرنے آئے کہ وہ سلمیٰ سے عقد ثانی کرلیں' اس بات پر وہ بھڑک اٹھے۔ لڑائی اتنی بڑھی کہ ان کے ہاتھوں پستول چل گئی اور گولی سیدھی سکندر کے دل پر جا کے لگی۔ جب انہیں ہوش آیا تب تک بہت دیر ہوچکی تھی' سکندر اللہ کو پیارا ہوگیا تھا۔ اس کے بعد دشمنی انتہا کو پہنچ گئی۔ سکندر کے بھائی ان کی جان لینے کے درپے تھے' جرگہ بٹھایا گیا اور فیصلہ کیا گیا کہ خون کا بدلہ خون ایسے میں بابا جان نے اپنے بیٹے کو بچانے کے لیے خون بہا میں ان کی بیٹی کو سکندر کے بیٹے سے منسوب کردیا۔ وہ کچھ نہ کرسکے' اگر بیٹی نہ دیتے تو اپنی جان جاتی۔ انہوں نے چپ چاپ سر جھکا دیا اور طے پایا کہ وہ شاہ زر کے تعلیم مکمل ہونے کے بعد وہ ان کی بیٹی سے نکاح کرے گا۔ وہ ہار کر حویلی سے نکلے' پھر اپنی بیٹی کو دیکھ کر روتے۔ پھر فاطمہ پیدا ہوئی' جس دن وہ پیدا ہوئی' ردابہ اللہ کے پاس چلی گئی۔ وہ بالکل اکیلے ہوگئے' انہیں فاطمہ کے وجود سے چڑ ہونے لگی۔ وہ لائبہ کو پیار کرتے بس جبکہ فاطمہ آیا کے سہارے پلی بڑھی۔ پھر وقت گزرتا گیا' فاطمہ پڑھائی میں بہت اچھی تھی۔ جب وہ میرٹ پر کنگ ایڈورڈ گئی تب انہیں احساس ہوا کہ وہ اپنی دوسری بیٹی کے ساتھ بہت ناانصافی کر گئے ہیں مگر تب تک فاطمہ ان سے بدظن ہوچکی تھی۔ وہ کنگ ایڈورڈ گئی تو پھر نہ لوٹی اور وہ الفاظ ہی ڈھونڈتے رہ گئے اسے منانے کے لیے۔

انہیں ہمیشہ ہی دیر ہوجاتی تھی۔ پھر بابا جان کا فون آگیا ایک دن کہ تیس سال پہلے کیا گیا وعدہ پورا کرنے کا وقت آگیا ہے۔ انہوں نے لائبہ کے بہت لاڈ اٹھائے تھے' پھر بابا جان نے بھی بتایا تھا کہ شاہ زر بہت اچھا لڑکا ہے' انہیں امید تھی کہ لائبہ مان جائے گی۔ مگر وہ ان پر گئی تھی۔ مکافات عمل ہوا تھا۔ جیسے وہ اپنے باپ کو جواب دے آئے تھے' ایسے ہی انہوں نے جواب پالیا تھا۔ بابا جان نے کہا کہ فاطمہ کو مناؤ۔ اور فاطمہ ماننے سے پہلے ہی شاہ زر کے پاس تھی۔ کیسے ملی وہ شاہ زر کو کب کہاں۔ وہ سوچ رہے تھے' ماضی کی یادوں سے ان کی آنکھوں میں آنسوؤں کی جھڑی لگ گئی تھی۔ وہ رو رہے تھے بے تحاشا۔ اپنی زندگی میں انہوں نے بہت کچھ کھودیا تھا۔ بے بسی سے انہوں نے آسمان کی طرف آنکھیں اٹھائیں۔ ردابہ بہت یاد آرہی تھی اور

سینے کے بائیں جانب درد بڑھتا جا رہا تھا۔

"میں اتنا بھی برا نہیں تھا یا اللہ پھر میرے ساتھ۔"

ان کی ہچکی نکل گئی ساتھ ہی ہاتھ سینے پر آگیا۔ مارے تکلیف کے رنگ سرخ ہوگیا تھا' انہوں نے مدد کے لیے کسی کو بلانا چاہا مگران کی آواز نہ نکل سکی۔ وہ وہیں گر پڑے تھے' خود سے مکمل بے خبر۔

☼ ☼ ☼

کیمپ میں داخل ہوتے ہی اسے جھٹکا لگا تھا۔ وائٹ اوور کوٹ' کھلے بال' چشمہ لگائے' گلے میں اسٹیتھسکوپ لٹکائے وہ فاطمہ ہی تھی۔ جو کسی بوڑھی عورت کا بلڈ پریشر چیک کر رہی تھی۔ دھوپ کناروں سے ہو کر اس کے رخساروں پر پڑ رہی تھی اور وہ سرخ ہوئے پڑے تھے۔ وہ بے اختیار مسکرا دیا' اس نے پہلی بار اسے ڈاکٹروں کے حلیے میں دیکھا تھا ورنہ تو وہ پینٹ شرٹ میں ہی ہوتی تھی۔ بال بھی آج پہلی مرتبہ کھلے تھے اور گلاسز بھی پہلی بار لگے دیکھے تھے۔

"ہیلو ڈاکٹر' مجھے بھی چیک اپ کرانا ہے۔ میری باری کب آئے گی۔" وہ شرارت سے بولا تو وہ چونک کر مڑی۔ پورے کیمپ میں ہر کوئی مصروف تھا۔ اس نے دیکھا' سنہری آنکھوں میں شرارت کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔

"سوری' آپ کو انتظار کرنا پڑے گا۔ میں بزی ہوں بہت۔" اس نے بھی مسکراہٹ دبا کر بے نیازی دکھائی اور دوبارہ عورت پر جھک گئی۔ وہ ہنس رہا تھا۔

"یو آر لکنگ ویری بیوٹی فل' پرنسز۔ قسم سے تم ڈاکٹر بنو گی تو تمہارے مریض تمہیں دیکھ کر ہی ٹھیک ہو جایا کریں گے۔" وہ شرارت سے کہتا کرسی کھینچ کر وہیں بیٹھ گیا۔

"بٹرنگ مت کرو' مجھے مکھن پسند نہیں۔ نکمے ڈاکٹر ہو تم' اپنے اسپتال سے بھی چھٹیاں مار رہے ہو اور یہاں بھی کچھ نہیں کر رہے۔ چلو جا کے مریضوں کو چیک کرو۔" وہ رعب جھاڑ رہی تھی اور وہ ہنس رہا تھا۔

"رئیلی پرنسز' تم بہت سویٹ ہو۔" وہ ہنستے ہنستے بولا۔ فاطمہ کی مسکراہٹ گہری ہوگئی۔ اس کے منہ سے پرنسز' سننا بہت اچھا لگتا تھا۔

"فاطمہ!" فراز کی آواز پر وہ دونوں مڑے۔ فراز پریشان کھڑا تھا۔

"کیا ہوا؟" فاطمہ کا دل ایک دم دھڑکا کسی انہونی کے احساس سے۔

"وہ۔ وہ۔ تمہارے پاپا۔" فراز کو الفاظ نہیں مل رہے تھے۔ وہ بے اختیار آگے بڑھی۔ ایک فراز ہی تو جانتا تھا اس کی فیملی کے متعلق' دونوں فیملی فرینڈز تھے' بچپن کے دوست۔

"تمہارے پاپا کو۔ وہ تمہیں فون کر رہے تھے' تم نے نہیں اٹھایا۔ وہ تمہارے پاپا کو ہارٹ اٹیک ہوا ہے۔ لائبہ کا فون۔" الفاظ فراز کے منہ میں تھے۔ جب اس کے حلق سے چیخ نکلی تھی۔

"فاطمہ' فاطمہ" فراز اور شاہ زر دونوں آگے بڑھے مگر وہ اپنے حواس برقرار نہ رکھ سکی۔ وہیں لہرا کر فراز کے بازوؤں میں گر گئی۔

☼ ☼ ☼

اسپتال کے کوریڈور میں موت کا سکوت طاری تھا۔ آپریشن تھیٹر کے دروازے سے لائبہ' فاطمہ اور فراز چپکے کھڑے تھے۔ دونوں بہنوں کی آنکھیں رو رو کر سوجی پڑی تھیں اور فراز چپ کرانے کی کوشش میں نڈھال ہو چکا تھا۔

کوریڈور میں پانچ افراد اور بھی تھے' وہ کیوں وہاں کھڑے تھے۔ ان تینوں نے نہیں پوچھا۔ ان پانچوں میں شاہ زر' اس کے بابا جان' ایک خاتون' ایک بابا جان کے ہم عمر بزرگ اور ایک پاپا کے ہی ہم عمر آدمی تھے۔ بابا جان نڈھال کرسی پر گرے ہوئے تھے اور وہ دوسرا بزرگ ان کے قریب بیٹھا انہیں حوصلہ دے رہا تھا۔ شاہ زر بے چینی سے ٹہل رہا تھا اور وہ خاتون اور آدمی بابا جان کے پاس کھڑے تھے۔ تب ہی دروازہ کھلا' اور ... باہر آیا۔ وہ سب کھڑے ہوگئے۔

"فاطمہ کون ہے؟"

"مم۔ میں ہوں۔ میں ہوں فاطمہ" وہ تیزی سے بولی۔
"صبر کرو بیٹا' اللہ بہتر کرے گا۔" ڈاکٹر نے اس کے سر پر ہاتھ رکھا اور مڑ گئے۔ فاطمہ وہیں بیٹھتی چلی گئی۔ اس کے حلق سے دبی دبی چیخیں نکل رہی تھیں۔

وہ سب بوکھلا کر اس کے پاس آ گئے۔
"ہوش کرو فاطمہ۔" شاہ زر نے اسے اٹھایا مگر وہ نہیں اٹھ رہی تھی۔
"سب میری غلطی ہے' سب میری وجہ سے ہوا۔ میرا بیٹا۔" بابا جان کی آواز پر وہ سب چونکے۔ فاطمہ پھٹی پھٹی آنکھوں سے دیکھ رہی تھی۔ شاہ زر کے نانا کو جو اس کے پاپا کو اپنا بیٹا کہہ رہے تھے۔

☼ ☼ ☼

"کوریڈور میں ایک بار پھر سکوت تھا۔ صرف بابا جان بول رہے تھے اور سب کو بتا رہے تھے جب کہ وہ دونوں بہنیں یوں کھڑی تھیں جیسے کاٹو تو بدن میں لہو نہیں۔ وہ ادھیڑ عمر عورت ان کی پھپھو زاہدہ تھی' شاہ زر کی ماں۔ وہ شخص پاپا کا بھائی عمر علی تھا اور وہ دوسرے بزرگ شاہ زر کے دادا اور بابا جان کے بھائی آغا تھے۔ جنہیں شاہ زر' آغا جان کہتا تھا۔ بابا جان نے سب کچھ بتا دیا' شروع سے لے کر خون بہا تک۔ وہ داستان مکمل کر چکے تھے۔
"مگر محمد علی غلط سمجھا۔ اسے لگا شاہ زر اپنے باپ کے قتل کا بدلہ ان کی بیٹی سے لے گا شادی کے بعد' جب کہ ایسا کچھ نہیں تھا۔ آغا نے اسے معاف کر دیا تھا۔ زاہدہ پوری شان سے اپنی بھتیجی کو بہو بنا کر لانا چاہتی تھی لیکن محمد علی لاعلم تھا۔" وہ رو رہے تھے۔
شاہ زر نے فاطمہ کو دیکھا' وہ اسے ہی دیکھ رہی تھی۔ وہ بے اختیار نظر چرا گیا۔ دوسرے ہی لمحے وہ کھڑی ہوئی اور زوردار تھپڑ اس کے منہ پہ مارا' وہ بے اختیار جھٹکے سے پیچھے ہوا' سب ساکت ہو گئے تھے۔ کسی کو فاطمہ سے اتنے شدید ردِعمل کی امید نہیں تھی۔ وہ خود بھی گال پر ہاتھ رکھے ششدر سا فاطمہ کو دیکھ رہا تھا۔
"یو چیٹر۔ یو اسٹوپڈ' یو نان سینس۔ تم نے مجھے دھوکہ دیا' مجھ سے اجنبی بن کر ملے جان بوجھ کے۔ میرے جذبات کا مذاق بنایا اور میرے پاپا کو۔ میرے پاپا کو۔" وہ اس کا گریبان پکڑے کھڑی ہانپ رہی تھی۔
"اگر میرے پاپا کو کچھ ہوا تو۔ تو۔" غصے کی شدت سے اس کا پورا وجود کانپ رہا تھا۔ فراز نے جھٹکے سے اسے پیچھے کھینچا۔
"ہوش میں آؤ۔" فراز نے اسے جھنجھوڑا۔
"نہیں فراز۔ ان لوگوں نے۔ ان لوگوں نے۔ ان سب نے۔ ان سب نے میرے پاپا کو۔" وہ کہتے کہتے پھر رو پڑی تھی' لائبہ بھی رو پڑی تھی۔ فراز نے پھر دونوں کو ساتھ لگا کے تسلی دی ادھر بابا جان' آغا جان اور زاہدہ پھپھو رو رہے تھے۔ البتہ شاہ زر چپ کھڑا تھا۔ تب ہی ڈاکٹر پھر باہر آیا۔
"مبارک ہو آپ کو' پیشنٹ کی حالت خطرے سے باہر ہے۔" ڈاکٹر نے آ کے نئی روح پھونکی تھی۔ وہ سب خوشی کے مارے چیخ اٹھے تھے۔

☼ ☼ ☼

اسپتال کے کمرہ نمبر 59 میں موجود سب لوگوں کے چہروں پر مسکراہٹ تھی۔ فاطمہ اور لائبہ دونوں پاپا کے دائیں بائیں بیٹھی تھیں۔ بابا جان' آغا جان' زاہدہ پھپھو' عمر تایا' سب ہنس رہے تھے۔ غلط فہمیاں دور ہو چکی تھیں۔ فاطمہ کو بھی پتا چل گیا تھا کہ شاہ زر اور اس کے گھر والوں کا ظرف کتنا بڑا تھا جو وہ سکندر انکل کی موت کو بھلا کر پاپا کو معاف کر چکے تھے۔ اور پاپا' وہ خوش تھے' بے حد خوش۔ جس سکون کی اسے تلاش تھی' وہ اب فاطمہ کو اپنے اندر تک اترتا محسوس ہو رہا تھا۔

"بس تم اب جلدی سے ٹھیک ہو جاؤ محمد علی تاکہ میں اپنی فاطمہ کو اپنے گھر لے جاؤں۔" زاہدہ پھپھو محبت پاش نظروں سے اسے دیکھ رہی تھیں۔ اس نے شرمندگی سے سر جھکا لیا۔ "پاپا اکیلے ہو جائیں گے'

لائبہ کی بھی۔ شادی ہو جائے گی' میری بھی۔" اس نے سوچا پھر ایک دم ایک خیال آیا۔

"جی پاپا' آپ جلدی سے ٹھیک ہو جائیں تاکہ ہم اپنی نئی مما کو گھر لے آئیں۔" فاطمہ نے ان کا ہاتھ پکڑ کر دھماکا کہ کیا' سب چونک اٹھے۔

"نئی مما!"

"جی نئی مما' مطلب سلمیٰ آنٹی۔ بس بہت اکیلے رہ لیے آپ دونوں۔" اس نے مضبوط لہجے میں کہا۔ ایک لمحے کے لیے سب حیران ہوئے پھر بابا جان نے اٹھ کر اسے گلے لگالیا' سب پھر سے مسکرا دیے۔

"ہاں ہاں ضرور۔" زاہدہ پھپھو جوش سے بولیں۔ پاپا شرمندگی سے آنکھیں جھکا گئے۔

"نہیں۔ میں اس کے لائق نہیں۔" انہوں نے آہستہ سے کہا مگر آغا جان نے ہاتھ ان کے منہ پر رکھ دیا۔

"ہمیشہ تمہیں داماد کے روپ میں دیکھا اور تم ہی داماد بنو گے۔" وہ بولے تو سب نے سرہلایا۔ فاطمہ نے ادھر ادھر دیکھا' وہ وہاں نہیں تھا۔ وہ اٹھ کر باہر آگئی' وہ وہیں تھا کوریڈور میں۔

"ناراض ہو ناں۔" وہ پاس جا کر بولی۔ شاہ زر نے دیکھا تک نہیں اور منہ پھیر لیا۔

"آئم سوری۔" اس نے آہستہ سے کہا۔ مگر وہ نہیں مڑا۔

"شاہ زر پلیز۔ پلیز۔" وہ بولی۔ لیکن مقابل پر کوئی اثر نہیں ہوا۔

"میں چھوٹو نہیں ہوں' جب تم سے ملا تو تم مجھے اچھی لگیں۔ میرے فرشتوں کو بھی خبر نہ تھی کہ تم میری کزن ہو۔ میں اپنی پوری رضامندی کے ساتھ تمہاری طرف بڑھا مگر پھر جب تم بابا جان سے ملیں۔ تب مجھے بابا جان نے بتایا' میں اور بھی خوش ہو گیا کہ تم ہی میری زندگی میں آؤ گی۔ میں تمہیں بتانا چاہتا تھا مگر وقت نہ ملا اور تم نے۔" وہ بولتے بولتے رک گیا۔ آنسو فاطمہ کے گالوں پر تھے۔

"مجھے پتا ہے میں بہت بری ہوں۔ میں۔" اس نے کہنا چاہا' شاہ زر نے ہاتھ اٹھا کر روک دیا۔

"جیسی بھی ہو' میری ہو۔ میں تم سے کبھی ناراض نہیں ہو سکتا کبھی بھی نہیں۔ رونا بند کرو۔ اینڈ اسمائل۔" اس کی نرمی لوٹ آئی تھی۔ وہ روتے روتے ہنس پڑی' وہ بھی ہنس دیا۔

☆

نمرہ احمد

# نمل

فارس غازی انٹیلی جنس کے اعلا عہدے پر فائز تھا۔ فارس غازی اپنے سوتیلے بھائی وارث غازی اور اپنی بیوی کے قتل کے الزام میں چار سال سے جیل میں قید ہے۔ سعدی یوسف غازی کا بھانجا ہے۔ جو اپنے ماموں فارس غازی سے جیل میں ہر ہفتے ملنے آتا ہے۔

سعدی یوسف تین بہن بھائی ہیں' ان کے والد کا انتقال ہو چکا ہے۔ سعدی یوسف کی والدہ نے کڑی مشقت کر کے بچوں کی پرورش کی ہے' حنین اور اسامہ' سعدی سے چھوٹے ہیں۔ ان کی والدہ ایک چھوٹا سا ریسٹورنٹ چلاتی ہیں۔ زمر' سعدی یوسف کی پھپھو ہے۔ وہ چار سال قبل فائرنگ کے ایک واقعہ میں زخمی ہو جاتی ہے۔ فائرنگ کا الزام فارس غازی پر ہے۔ فارس غازی کو شک تھا کہ اس کی بیوی اس کے بھائی کے ساتھ انوالو ہے۔ اس نے جب فائرنگ کی تو زمر اس کی بیوی کے ساتھ تھی فائرنگ کے نتیجہ میں بیوی مر جاتی ہے اور زمر شدید زخمی ہو جاتی ہے۔ ایک انگریز عورت اپنا گردہ دے کر اس کی جان بچاتی ہے۔ فارس غازی' سعدی یوسف کا ماموں ہے۔ اسے یقین ہے کہ اس کا ماموں بے گناہ ہے۔ اسے پھنسایا گیا ہے۔ اس لیے وہ اسے بچانے کی کوشش کرتا ہے' جس کی بنا پر زمر اپنے بھتیجے سعدی یوسف سے بدظن ہو جاتی ہے۔ بدظن



ہونے کی ایک اور بڑی وجہ یہ ہے کہ زمر جب موت و زندگی کی کشمکش میں ہوتی ہے تو سعدی اس کے پاس نہیں ہوتا۔ وہ اپنی پڑھائی اور امتحان میں مصروف ہوتا ہے۔

جواہرات کے دو بیٹے ہیں۔ ہاشم کاردار اور نوشیرواں۔

ہاشم کاردار بہت بڑا وکیل ہے.... ہاشم اور اس کی بیوی شہرین کے درمیان علیحدگی ہو چکی ہے۔ ہاشم کاردار کی ایک بیٹی سونیا ہے۔ جس سے وہ بہت محبت کرتا ہے۔ ہاشم سونیا کی سالگرہ دھوم دھام سے منانے کی تیاریاں کر رہا ہے۔

فارس غازی، ہاشم کاردار کی پھپھو کا بیٹا ہے۔ جیل جانے سے پہلے وہ ہاشم کے گھر میں جس میں اس کا بھی حصہ ہے، رہائش پذیر تھا۔ سعدی کی کوششوں سے فارس رہا ہو جاتا ہے۔

چیف سیکریٹری آفیسر خاور ہاشم کو اس کے کمرے کی فوٹیج دکھاتا ہے۔ اس میں سعدی کمرے میں جاتے ہوئے نظر آتا ہے، ہاشم خاور کے ساتھ بھاگتا ہوا کمرے میں پہنچتا ہے، لیکن سعدی پکڑ میں آئے بغیر وہاں سے نکلنے میں کامیاب ہو جاتا ہے۔

نوشیرواں ایک بار پھر ڈرگز لینے لگتا ہے اس بات پر جواہرات فکر مند ہے۔

حنین اپنے اور سیم کے مشترکہ کمرے میں آتی ہے جب الماری کھولتی ہے تو اس کی نظر سنہری مخملیں ڈبے پر پڑتی ہے تو اس کے اندر ایک لاکٹ رکھا تھا۔ اس کی زنجیر میں سیاہ ہیرے کی شکل کا پتھر پرویا تھا جس کے اوپر سنہرے حروف میں "اینٹس ایور آفٹر" کندہ تھا۔ یہ سعدی کی چین کا جڑواں تھا۔

سعدی زمر سے ایک رشتے دار کی شادی میں جانے کا پوچھتا ہے۔ جس میں زمر کا سابق منگیتر حماد بھی آئے گا۔ زمر سعدی سے کہتی ہے کہ اگر وقت ملا تو وہ شادی میں جائے گی یہ بات جب بڑے ابا کو پتا چلتی ہے تو وہ بہت خوش ہوتے ہیں۔

## مکمل ناول



سارہ آفس جانے کے لیے تیار ہو رہی تھی کہ فارس آجاتا ہے۔ فارس سارہ سے پوچھتا ہے کہ کیا اس کے خیال میں اس نے ہی وارث کو قتل کیا تھا؟ سارہ جواب میں کہتی ہے کہ اسے یقین ہے کہ اسے پھنسایا گیا تھا۔
ہاشم کی سیکریٹری کال کر کے اسے بتاتی ہے کہ آج سعدی اپنی مصروفیت کی بنا پر نہیں آرہا۔ وہ سمجھ جاتا ہے کہ سعدی کو جب تک کوئی ٹھوس ثبوت نہیں ملے گا' وہ اس سے ملاقات کو یونہی ٹالتا رہے گا۔
ہاشم سعدی کو فون کرتا ہے کہ کیا ہم اچھے وقتوں میں واپس جاسکتے ہیں! جب تم مجھے دل سے ہاشم بھائی کہتے تھے۔ ہاشم کی بات پہ سعدی "شاید نہیں" کہہ کر کال کاٹ دیتا ہے۔
دوسری طرف سعدی لیپ ٹاپ پہ فائلز کھولنے کی کوشش کرتا ہے لیکن فائلز ڈیمیج ہو جاتی ہیں۔ سعدی پریشان ہو کر سر دونوں ہاتھوں میں تھام لیتا ہے۔ اس وقت سعدی اپنے ماضی کے اچھے وقتوں کی یادوں میں کھو جاتا ہے۔ وہ سب باتیں یاد آنے لگتی ہیں جب ہاشم کو دل سے بھائی کہتا تھا اور جواہرات کے دل میں اس نے کس طرح اپنی جگہ بنائی تھی اور نوشیرواں سے بھی اس کی اس وقت دوستی ہو گئی تھی۔ ماضی کے تمام واقعات ایک ایک کر کے سعدی کے سامنے کسی کہانی کے کرداروں کی طرح گھوم رہے تھے۔
بعد میں سعدی لیپ ٹاپ پہ فائلز کھولنے کی کوشش کرتا ہے لیکن فائلز ڈیمیج ہو جاتی ہیں۔

سعدی حنین کو بتاتا ہے کہ وہ گیم کے ہائی اسکورز کی فہرست میں پہلے نمبر پر نہیں ہے' حنین حیران ہو کر اپنی گیم والی سائٹ کھول کر دیکھتی ہے تو پہلے نمبر "آنس ایور آفٹر" لکھا ہوتا ہے۔ وہ علیشا ہے ورجینیا سے۔ حنین کی علیشا سے دوستی ہو جاتی ہے۔
اب کہانی ماضی میں آگے بڑھ رہی ہے۔ فارس' زمر سے لاء کی کچھ کلاسز لیتا ہے۔ ندرت اس سے شادی کا پوچھتی ہیں۔ وہ لاپروائی سے زمر کا نام لے لیتا ہے۔ ندرت خوش ہو کر ابا سے بات کرتی ہیں۔ ان کی ساس فارس کو اجڈ اور بدتمیز سمجھتی ہیں اور اس کے مقابلے میں فہد سے زمر کی بات طے کر دیتی ہیں۔ وارث غازی' ہاشم کے خلاف منی لانڈرنگ کیس کے پر کام کر رہا ہے۔ اس کے پاس مکمل ثبوت ہیں۔ اس کا باس فاطمی ہاشم کو خبردار کر دیتا ہے۔ ہاشم' خاور کی ڈیوٹی لگاتا ہے کہ وہ وارث کے پاس موجود تمام شواہد ضائع کرے۔ وارث کے ہاسٹل کے کمرے میں خاور اپنا کام کر رہا ہے۔ جب وارث ریڈ سگنلز ملنے پر اپنے کمرے میں جاتا ہے۔ پھر کوئی راستہ نہ ہونے کی صورت میں بہت مجبور ہو کر ہاشم' خاور کو وارث کو مار دینے کی اجازت دے دیتا ہے۔ دوسری صورت میں وارث' فارس کو وہ سارے شواہد میل کر دیتا۔ وارث کے قتل کا الزام ہاشم' فارس پہ ڈلواتا ہے۔
زرتاشہ کو قتل اور زمر کو زخمی کرنا بھی فارس کو وارث کے قتل کے الزام میں پھنسانے کی ہاشم اور خاور کی منصوبہ بندی ہوتی ہے۔ وہ دونوں کامیاب ٹھہرتے ہیں۔ 'زرتاشہ مر جاتی ہے۔ زمر زخمی حالت میں فارس کے خلاف بیان دیتی ہے۔ فارس جیل چلا جاتا ہے۔ سعدی زمر کو سمجھاتا ہے کہ فارس ایسا نہیں کر سکتا۔ اسے غلط فہمی ہوئی ہے۔ زمر کہتی ہے کہ وہ جھوٹ نہیں بولتی اور اپنے بیان پر قائم رہتی ہے۔ نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ دونوں ایک دوسرے سے ناراض ہو جاتے ہیں۔ زمر کی ناراضی کی ایک وجہ یہ بھی ہوتی ہے کہ وارث کے قتل کے وقت بھی اس کی شادی لیٹ ہو جاتی ہے اور وہ اپنی شادی روک کر فارس کے لیے مقدمہ لڑتی ہے۔ اب وہی شخص اپنے اس قتل کو چھپانے کے لیے اسے مارنا چاہتا ہے۔ وہ بظاہر اتفاقاً "بچ جاتی ہے مگر اس کے دونوں گردے ضائع ہو جاتے ہیں۔ اور اس حادثے کی صورت اس کی شادی ٹوٹ جاتی ہے۔
حنین کی نیٹ فرینڈ علیشا دراصل اورنگ زیب کی بیٹی ہے جسے وہ اور ہاشم تسلیم نہیں کرتے۔ وہ باقاعدہ منصوبہ بندی کر کے حنین سے دوستی کرتی ہے اور پڑھائی کے لیے کاردار سے پیسے کے لیے غیر قانونی پاکستان آتی ہے۔ مگر ہاشم اس سے بہت برے طریقے سے پیش آتا ہے اور کوئی مدد نہیں کرتا۔ زرتاشہ اور زمر کے قتل کے وقت فارس اور حنین وارث کیس کی ایلی بائی کے سلسلے میں علیشا کے پاس ہی ہوتے ہیں مگر علیشا ہاشم کی وجہ سے کھل کر ان کی مدد کرنے سے قاصر ہے۔
زمر فیصلہ کر چکی تھی کہ وہ فارس کے خلاف بیان دے گی۔ گھر میں اس فیصلے سے کوئی بھی خوش نہیں' جس کی بنا پر زمر کو

دکھ ہوتا ہے۔

جواہرات' زمر سے ملنے آتی ہے اور اس سے کہتی ہے کہ فارس کے خلاف بیان دے۔ وہ زمر کے ساتھ ہے' اسی وقت زمر کا منگیتر اس کو دیکھنے آتا ہے۔ اس کی ہونے والی ساس یہ رشتہ ختم کرنا چاہتی ہے۔ جواہرات اس کے منگیتر کو اپنی گاڑی میں بٹھالیتی ہے اور اسے آسٹریلیا بھجوانے کی آفر کرتی ہے۔

سعدی' فارس سے ملنے جاتا ہے تو وہ کہتا ہے ہاشم اس قسم کا آدمی ہے جو قتل بھی کر سکتا ہے اور وہ فارس سے مخلص نہیں ہے۔

سعدی کو پتا چلتا ہے کہ اسے اسکالر شپ نہیں ملا تھا۔ زمر نے اپنا پلاٹ بیچ کر اس کو باہر پڑھنے کے لیے رقم دی تھی۔ اسے بہت دکھ ہوتا ہے۔

زمر کو کوئی گردہ دینے والا نہیں ملتا تو سعدی اسے اپنا گردہ دے دیتا ہے۔ وہ یہ بات زمر کو نہیں بتاتا۔ زمر بدگمان ہو جاتی ہے کہ سعدی اس کو اس حال میں چھوڑ کر اپنا امتحان دینے ملک سے باہر چلا گیا۔

سعدی' علیشا کو راضی کرلیتا ہے کہ وہ یہ کہے گی کہ وہ اپنا گردہ زمر کو دے رہی ہے' کیونکہ وہ جانتا ہے کہ اگر زمر کو پتا چل گیا کہ گردہ سعدی نے دیا ہے تو وہ کبھی سعدی سے گردہ لینے پر رضامند نہیں ہوگی۔

ہاشم حنین کو بتا دیتا ہے کہ علیشا نے اورنگ زیب کاردار تک پہنچنے کے لیے حنین کو ذریعہ بنایا ہے۔ حنین اس بات پر علیشا سے ناراض ہو جاتی ہے۔

ہاشم' علیشا کو دھمکی دیتا ہے کہ وہ اس کی ماں کا ایکسیڈنٹ کروا چکا ہے اور وہ اسپتال میں ہے۔ وہ علیشا کو بھی مروا سکتا ہے۔ وہ یہ بھی بتاتا ہے کہ وہ اور اس کی ماں بھی امریکن شہری ہیں۔

جواہرات' زمر کو بتاتی ہے کہ زمر کا منگیتر حماد شادی کر رہا ہے۔

فارس کہتا ہے کہ وہ ایک بار زمر سے مل کر اس کو بتانا چاہتا ہے کہ وہ بے گناہ ہے۔ اسے پھنسایا جارہا ہے۔ وہ ہاشم پر بھی شبہ ظاہر کرتا ہے' لیکن زمر اس سے نہیں ملتی۔

ہاشم کو پتا چل جاتا ہے کہ سعدی اس کے کمپیوٹر سے ڈیٹا چرا کر لے جا چکا ہے۔ وہ جواہرات سے کہتا ہے کہ زمر کی شادی فارس سے کرانے میں خطرہ ہے' کہیں وہ جان نہ جائے کہ فارس بے گناہ ہے' لیکن وہ مطمئن ہے۔ جواہرات' زمر کو بتاتی ہے کہ فارس نے اس کے لیے رشتہ بھجوایا تھا' جسے انکار کر دیا گیا تھا۔ زمر کو یقین ہو جاتا ہے کہ فارس نے اسی بات کا بدلہ لیا ہے۔ زمر' جواہرات کے اکسانے پر صرف فارس سے بدلہ لینے کے لیے اس سے شادی پر رضامند ہو جاتی ہے۔

ڈیڑھ ماہ قبل ایک واقعہ ہوا تھا جس سے سعدی کو پتا چلا کہ ہاشم مجرم ہے۔

ہوا کچھ یوں تھا کہ نوشیرواں نے ایک ڈراما کیا تھا کہ وہ کوریا میں ہے اور اغوا ہو چکا ہے۔ تاوان نہ دیا گیا تو وہ لوگ اس کو ماردیں گے۔

ہاشم' حنین اور سعدی کو آدھی رات کو گھر بلاتا ہے اور ساری سچویشن بتا کر اس سے پوچھتا ہے' کیا اس میں علیشا کا ہاتھ ہو سکتا ہے۔

وہ حنین سے کہتا ہے کہ تم اس کے بارے میں پتا کرو۔ حنین کمپیوٹر سنبھال لیتی ہے۔ سعدی اس کے ساتھ بیٹھا ہوتا ہے۔ تب ہی ہاشم آکر اپنا سیف کھولتا ہے تو سعدی کی نظر پڑتی ہے۔ اس کو جو کچھ نظر آتا ہے۔ اس سے اس کے ہوش اڑ جاتے ہیں۔

اس میں وارث کی بیٹیوں کی تصویر ہوتی ہے۔ جو وارث ہمیشہ اپنے ساتھ رکھتا تھا۔ وہ ہاشم کے سیف کے کوڈ آئینے میں دیکھ لیتا ہے اور کمرے سے اس کے جانے کے بعد سیف کھولتا ہے۔ اس سے ایک لفافہ ملتا ہے' جس میں اس ریسٹورنٹ میں فائرنگ کے فوراً" بعد کی تصویر ہوتی ہے' جس میں زمر خون میں لت پت نظر آتی ہے اور ایک فلیش ڈرائیو بھی ملتی ہے۔

تب اسے پتا چلتا ہے کہ ہاشم مخلص نہیں تھا۔ یہ قتل اسی نے کرایا تھا۔

حنین' نوشیرواں کی پول کھول دیتی ہے' وہ کہتی ہے کہ نوشیروا پاکستان میں ہی ہے اور اس نے پیسے اینٹھنے کے لیے اغوا کا ڈراما رچایا۔

سعدی وہ فلیش سنتا ہے تو سن رہ جاتا ہے۔ وہ فارس کی آواز کی ریکارڈنگ ہوتی ہے۔ جس میں وہ زمر کو دھمکی دیتا ہے۔

سعدی بار بار سنتا ہے تو اسے اندازہ ہو جاتا ہے کہ یہ جعلی ہے۔ وہ فارس کے وکیل کو فارغ کر دیتا ہے۔ جو ہاشم کا آدمی تھا۔

سعدی' زمر کے پاس ایک بار پھر جاتا ہے اور اسے قائل کرنے کی کوشش کرتا ہے کہ فارس بے گناہ ہے۔ وہ کہتا ہے اس میں کوئی تیسرا آدمی بھی ملوث ہو سکتا ہے۔

"مثلاً" کون؟" زمر نے پوچھا۔

"مثلاً"..... مثلاً "ہاشم کا ردار..... "سعدی نے ہمت کر کے کہہ ڈالا۔ زمر سن سی ہو گئی۔

زمر کو ہاشم کاردار کے ملوث ہونے پر یقین نہیں آتا سعدی زمر سے کسی اچھے وکیل کے بارے میں پوچھتا ہے تو وہ ریحان خلجی کا نام لیتی ہے۔ سعدی فارس کا وکیل بدل دیتا ہے۔

حنین علیشا کو فون کرتی ہے تو پتا چلتا ہے کہ وہ جیل میں ہے کیونکہ اس نے چوری کی کوشش کی تھی۔

ہاشم کو پتا چل جاتا ہے کہ سعدی نے وہ آڈیو حاصل کر لی ہے۔ جس میں فارس کا جعلی فون ٹیپ ہے لیکن وہ مطمئن ہے کہ جج تو ان کا ہے۔

ہاشم کی بیوی شہرین ایک کلب میں جوا کھیلتی ہے اس کی سی سی ٹی وی فوٹیج ان کے کیمروں میں ہے۔ اسے غائب کرانے کے لیے سعدی کی مدد لیتی ہے۔

ریحان خلجی عدالت میں زمر کو لاجواب کر دیتا ہے۔ یہ بات فارس کو اچھی نہیں لگتی۔

فارس جیل سے نکلنا چاہتا ہے لیکن اس کا ساتھی غلطی سے زمر کو اس میں استعمال کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ زمر کا غصہ فارس کے خلاف مزید بڑھ جاتا ہے۔

زمر فارس سے ملتی ہے تو فارس کہتا ہے کہ ایک بار وہ اس کے کیس کو خود دیکھے۔ فارس کہتی ہے کہ وہ زمر سے معافی نہیں مانگے گا۔

جیل سے علیشا حنین کو خط لکھتی ہے وہ حنین سے کہتی ہے تم میں اور مجھ میں ذہانت کی علاوہ ایک اور چیز مشترک ہے وہ ہے ہماری برائی کی طرف مائل ہونے والی فطرت۔ اس لیے کسی کی کمزوری کو شکار مت کرنا۔ گناہ مت کرنا ورنہ کفارے دیتے عمر بیت جائے گی۔

حنین کو اپنا ماضی یاد آجاتا ہے جب اس نے کسی کی کمزوری سے فائدہ اٹھایا تھا اور وہ شخص صدمہ سے دنیا سے رخصت ہو گیا تھا۔ وہ کفارہ کے لیے آگے بڑھنے سے انکار کر دیتی ہے۔ وہ سعدی کو یہ ساری بات بتاتی ہے تو سعدی کو شدید صدمہ ہوتا ہے۔

اورنگ زیب نوشیرواں کو عاق کرنا چاہتے ہیں۔ یہ جان کر جواہرات غصہ سے پاگل ہو جاتی ہے۔ وہ اورنگ زیب کو قتل کر دیتی ہے اور ڈاکٹر سے مل کر اسے بلیک میل کر کے پوسٹ مارٹم رپورٹ بھی اپنی مرضی کی حاصل کر لیتی ہے۔

زمر' فارس کی طرف سے مشکوک ہے۔ وہ اسے تہ خانے میں بنے کمرے میں جانے سے منع کرتا ہے لیکن زمر نہیں مانتی' وہ کمرے میں جاتی ہے تو وہ دیوار پر کچھ تصویریں لگی دیکھتی ہے' یہ وہ لوگ ہیں جو فارس کے مجرم ہیں۔

جسٹس سکندر (فارس کے کیس کے جج) وارث غازی کا باس الیاس فاطمی' ڈاکٹر توقیر بخاری' ڈاکٹر ایمن بخاری (فارس کی سائیکالوجسٹ) اور دوسرے لوگ..... فارس کہتا ہے کہ وہ ان سب سے اپنے ساتھ کی گئی ناانصافی کا انتقام لے گا۔

سعدی جب نوشیرواں سے ملنے جاتا ہے تو ڈاکٹر سارہ کو ساتھ لے جاتا ہے۔ سعدی کو امید ہے کہ ڈاکٹر سارہ نے سب کو بتا دیا ہو گا۔

ہاشم نے حنین سے وہ یو ایس بی مانگی جو سعدی نے اس کے لیپ ٹاپ سے چرائی تھی۔ حنین نے دے دی تو زمر اور فارس کو بہت غصہ آتا ہے لیکن حنین بتاتی ہے کہ اس نے اصلی یو ایس بی نہیں دی تھی۔

ہارون عبید مشہور سیاست دان جو اہرات کے حسن کے اسیر ہیں۔ وہ ایک اسے ہیرا تحفہ میں دیتے ہیں۔ زمر احمر کو اپنا کوئی کام کرنے کے لیے کہتی ہے۔ احمر ہارون عبید کی الیکشن کمپین چلا رہا ہے۔ آبدار ہارون عبید کی بیٹی ہے، جو سعد کے ساتھ پڑھتی رہی ہے۔

فارس، زمر سے کہتا ہے کہ اس نے تین وجوہات کی بنا پر زمر سے شادی کی ہے۔

(1) زمر کے والد کے احسانات (2) شادی کرکے وہ سب کو یہ تاثر دینا چاہتا ہے، وہ سب کچھ بھول کر نئی زندگی شروع کرچکا ہے۔

تیسری وجہ وہ زمر کے اصرار کے باوجود نہیں بتاتا۔

حنین ہاشم کے بارے میں زمر کو بتا دیتی ہے۔ زمر کسی تاثر کا اظہار نہیں کرتی لیکن اسے ہاشم پر بہت غصہ ہے۔ زمر اسے اپنے جرم کے بارے میں بتاتی ہے تو زمر کہتی ہے کہ ایک او سی پی ایک معمولی سی لڑکی کو دھمکی سے بلیک میل نہیں ہو سکتا۔ اس کی موت کسی اور وجہ سے ہوئی ہے۔

سعدی کی یاد میں ایک تقریب منعقد کی گئی ہے، جہاں احمر شفیع، ڈاکٹر ایمن بخاری اور ڈاکٹر توقیر بخاری بھی شریک ہیں۔ زمر اور فارس، حنین کو تقریر کرنے کا کہہ کر باہر نکل آتے ہیں۔

ڈاکٹر ایمن بخاری اور ڈاکٹر توقیر بخاری کا نیا تعمیر شدہ شان دار اسپتال جل کر راکھ ہو جاتا ہے۔ فارس اور زمر واپس تقریب میں آجاتے ہیں۔

حنین اور زمر، ہاشم کی سیکرٹری حلیمہ کا نام سن کر چونک جاتی ہیں۔

ہاشم، سعدی سے کہتا ہے کہ حنین اس کے کہنے پر اس سے ملنے ہوٹل آرہی ہے۔ سعدی پریشان ہو جاتا ہے، پھر ہاشم اس کو فون پر حنین کا پروفائل دکھاتا ہے، تب وہ جان لیتا ہے کہ حنین چھ منٹ پہلے قرآن پاک کی وہ آیت پڑھ چکی ہے جو اس نے اپنے کمپیوٹر میں لوڈ کی تھی۔ سعدی پورے یقین سے کہتا ہے کہ "حنین ہاشم سے ملنے نہیں آئے گی۔" اور واقعی ایسا ہی ہوتا ہے۔ ہاشم تلملا کر رہ جاتا ہے۔

جسٹس سکندر کی ایک ویڈیو جس میں وہ او سی پی کو قتل کر رہے ہیں۔ ٹی وی چینلز پر چل جاتی ہے۔ یہ وہی ویڈیو ہے، جو سعدی نے او سی پی کے گھر سے حاصل کی تھی۔

زمر ڈاکٹر کے پاس جاتی ہے تو اس کو پتا چلتا ہے کہ اس کا واحد گردہ، جو سعدی نے دیا تھا، ناکارہ ہو چکا ہے۔

## اکیسویں قسط (دوسرا باب)

### کافر۔ ماکر۔ کاذب۔ قاتل

تمہیں جنگ میں کامیابی ملے گی صرف مکاری سے!

سو تم خود کو رکھنا ہوا کی مانند تیز...
اور جنگل کی مانند گھنا...
جھپٹنا آگ کی لپٹ کی طرح...
اور جم کر کھڑے ہونا پہاڑ کی طرح...

اپنے منصوبوں کو پراسرار رکھنا، رات کی طرح
اور جب چلو تو بجلی کی کڑک کی طرح گرنا
جب مضبوط ہو تو خود کو کمزور ظاہر کرنا
اور جب کمزور ہو تو خود کو مضبوط ظاہر کرنا۔
دشمن کو لڑے بغیر جیت کر دینا ہی بہترین فتح ہے!
فتح یاب جنگجو پہلے جنگ کو جیت لیتے ہیں
اور پھر اس جنگ کو شروع کرتے ہیں۔

راضی نہ تھا۔ چند نوٹ، مزید دیے تو شام تک وہ رکشہ ڈرائیور مل گیا۔ اس کو اکیلے کونے میں لے جا کر فارس نے اس سے پوچھنا چاہا کہ ان دونوں کو کہاں اتارا تھا۔ وہ بولنے کے بجائے بھاگنے لگا، مگر فارس نے اسے گریبان سے پکڑ کر دیوار سے لگایا، اور پہلے غصے سے پھر نرمی سے پوچھا۔ وہ کچھ بھی بتانے کو تیار نہ تھا۔ مگر پستول کی پہلی جھلک پہ وہ ٹوٹ گیا۔

جس جگہ ٹک ٹک نے ان دونوں کو ماہ کامل کی اس رات اتارا تھا، وہاں پہنچتے پہنچتے رات بیت گئی۔ مگر معلوم ہوا کہ فوٹیجز غائب ہیں۔ یقیناً" خاور نے اپنے قدموں کے نشان صاف کرا دیے تھے۔ رات کو جس وقت وہ واپس اپارٹمنٹ میں پہنچا، تھکا ہوا لگتا تھا۔ شیو بھی بڑھی ہوئی تھی۔ چپ چاپ آ کر صوفے پہ بیٹھ گیا۔ سارے دن کی محنت کے بعد بھی وہ وہیں کھڑا تھا۔

"مجھے ساتھ کیوں نہیں لے کر گئے آج؟ میں صبح آئی تو آپ جا چکے تھے۔" وہ کچن کے دروازے پہ جانے کہاں سے نمودار ہوئی۔ فارس نے کرنٹ کھا کر سر اٹھایا۔ پہلے تعجب اور پھر ناگواری اس کی آنکھوں میں بھرنے لگی۔

"آپ اس وقت یہاں کیا کر رہی ہیں؟"

"میں دوپہر سے آپ کا انتظار کر رہی ہوں۔"

"کیوں؟" اس کا موڈ پہلے خراب تھا، اوپر سے وہ بلا۔

آبی ایک دم بالکل چپ ہو گئی۔ پھر اٹھی، پرس اٹھایا، چابیاں سنبھالیں۔ "کھانا لائی تھی، کچن میں پڑا ہے۔ کھا لیجئے گا۔ اب جب تک آپ کو ورک وائف کی ضرورت نہیں ہو گی، نہیں آؤں گی۔" خفگی سے کہتی دروازے تک گئی۔ لمحے بھر کو رکی۔ شاید وہ معذرت کر لے مگر اس نے اسی رکھائی سے آواز لگائی۔

"دروازہ لاک کر کے جانا۔ میں لاک کرنے کے لیے اٹھ کر نہیں آنے والا۔"

آبی نے آہستہ سے دروازہ بند کیا، لاک کیا اور چلی گئی۔ زمر ہوتی تو زور سے دے مارتی۔ اس ساری تھکن اور ذہنی دباؤ میں ایک دم اس کی یاد کسی تازہ ہوا کے جھونکے جیسی لگی تھی۔ وہ مسکرایا اور موبائل اٹھا لیا۔ پیچھے کو ٹیک لگائی اور پیر لمبے کر کے میز پہ رکھ لیے۔ کال ملا کر فون کان سے لگایا۔

پاکستان میں.... زمر اپنے بیڈ روم میں بیٹھی تھی اور فائلز سامنے پھیلائے، لیپ ٹاپ پہ کھٹا کھٹ ٹائپ کیے جا رہی تھی، یکدم زوں زوں ہونے لگی۔ ساتھ میں موبائل کی غیر شناسا گھنٹی بھی۔ قدرے حیرت سے ادھر ادھر دیکھا۔ پھر اسٹڈی ٹیبل سے اٹھی اور بیڈ تک آئی۔ سائیڈ ٹیبل کی پہلی دراز کھولی۔ اندر ایک چھوٹا بھدا سا موبائل پڑا بج رہا تھا۔ اچنبھے سے اس نے اسے اٹھا کر دیکھا۔ "بلاکڈ نمبر کالنگ۔"

"ہیلو؟" وہ محتاط انداز میں بولی۔

"وعلیکم ہیلو۔" وہ مسکرا کر بولا تھا۔ یہ آواز.... یہ لہجہ وہ اسی طرح کھڑی رہی۔

"کیسی ہیں آپ؟" زمر کے دل میں ایک دم بہت سے جذبات امڈ آئے۔ جن میں غصہ سرفہرست تھا۔

"ٹھیک ہوں۔" وہ رکھائی سے بولتے ہوئے بیڈ پہ بیٹھی۔ "کیسے فون کیا؟"

"سوری، پہلے نہیں کر سکا۔ مصروف رہا۔" وہ شائستگی سے معذرت کر رہا تھا۔ اس نے محض "اچھا" کہا۔ اور کیا کہتی۔ آنکھوں سے پٹی ہٹی تو جان گئی تھی کہ اس کی کیا مصروفیت تھی۔ مگر کیسے حالات تھے ایک سوال بھی نہیں کر سکتی تھی۔

"یہ فون کس کا ہے؟"

"میرا ہی ہے۔ انکرپٹڈ ہے۔ سیف لائن ہے۔ اس لیے اسے چھوڑ گیا تھا۔"

وہ کچھ نہیں بولی۔ فارس ذرا سیدھا ہو کر بیٹھا۔ آنکھوں میں سوچ ابھری۔

"تم ٹھیک ہو۔"

"مجھے کیا ہونا ہے۔"

"ناراض ہو؟"

"نہیں۔" اس کے ابرو اسی طرح تنے تھے۔

"پھر ایسے کیوں بات کر رہی ہو؟ میں پہلے ہی بہت پریشان ہوں، تم مجھے مزید پریشان کر رہی ہو۔" وہ

سنجیدگی سے بولا تو زمر کی ساری رکھائی ہوا ہوئی۔ مفاد مشترکہ پھر سے درمیان میں آگیا۔

"تم کیوں پریشان ہو؟ کام.... کام ٹھیک سے نہیں ہو رہا؟" وہ بے چینی سے بولی۔

وہ خاموش ہو گیا۔ ورک وائف سے زیادہ اصلی وائف سے بات کرنا مشکل تھا مگر زیادہ سکون بھی اسی میں تھا۔ اس نے سر مزید پیچھے گرا کر آنکھیں موند لیں۔ دل ایک دم بہت بھاری ہو گیا تھا۔

"فارس.... بولو نا۔" وہ واقعی پریشان ہو گئی تھی۔ ہر دفعہ سعدی کے قریب پہنچتے پہنچتے وہ دور کیوں چلے جاتے تھے؟

"تم میرے لیے دعا کیا کرو۔" وہ آنکھیں بند کیے، پیشانی مسلتا کہہ رہا تھا۔

"کیا دعا کروں؟" وہ بیڈ کے قریب نیچے فرش پہ بیٹھتی گئی۔ آنکھوں میں اداسی در آئی تھی۔

"یہی کہ میں athiest (دہریہ) نہ بن جاؤں۔" زمر کے دل کو دھکا سا لگا۔

"تم athiest (دہریہ) کبھی نہیں بن سکتے۔ تم مسلمان ہو اور رہو گے۔"

"شاید اب نہیں ہوں۔ زمر مجھے اب کسی چیز کا یقین نہیں رہا۔" اس نے آنکھیں کھول کر چھت کو دیکھا تو ان سنہری آنکھوں میں بے پناہ مایوسی تھی۔

"مجھے نہیں لگتا کہ ایسا کچھ ہے۔ تم اندر سے مسلمان ہی ہو۔ تم صرف اپنے دین سے ناراض ہو۔"

وہ خاموش رہا۔ ساری ناراضی بھلا کر وہ نرمی سے، فکر مندی سے کہہ رہی تھی۔

"تم یہ سوچتے ہو کہ تمہارے دشمن سب کچھ کر کرا کے بھی وائٹ کالر اور شریف نظر آتے ہیں اور ہم جو اپنی بقا کی جنگ لڑ رہے ہیں، ہم کرمنلز لگنے لگے ہیں۔"

"میں کرمنل بن چکا ہوں۔ تم بھی شاید سعدی بھی۔"

"فارس۔" اس نے دھیرے سے پکارا۔ "شریعت سخت ہو سکتی ہے، مگر وہ قانون کی طرح اندھی نہیں ہوتی۔ اپنے دین سے اتنے ناراض نہ ہو۔ تم کل بھی بے گناہ تھے، اور کل بھی رہو گے۔"

"تم میرے لیے دعا کیا کرو۔" وہ پھر سے بولا۔

"میں ضرور کروں گی۔ مگر پہلے تمہیں واپس انسان بننا پڑے گا۔ فارس تم خدا نہیں ہو۔ تم سارے کام ایک ساتھ نہیں کر سکتے۔ تم جو بھی کام ابھی کر رہے ہو، اگر تم نہ بھی کر سکے، تو بھی ہم میں سے کوئی تمہیں الزام نہیں دے گا۔ تم انسان ہو۔ اپنی ہمت کے مطابق جتنا کر سکتے تھے کر لیا۔ وہ خدا ہوتا ہے، جو سب ٹھیک کر سکتا ہے۔ انسان نہیں۔"

"اگر میں یہ نہ کر سکا تو میں خود کو کبھی معاف نہیں کروں گا۔"

"تو پھر اپنے اندر کے مسلمان سے جنگ کرنا چھوڑ دو۔ میں یہ نہیں کہتی کہ نمازیں پڑھو، تہجد پڑھو، قرآن پڑھو۔ کچھ بھی نہ کرو۔ صرف خود کو اس مسلمان کے حوالے کر دو۔"

"کیا اس طرح مجھے سکون مل جائے گا؟"

"فارس، ہم سکون کے لیے مسلمان نہیں بنتے۔ خود کو اپنی تسکین کے لیے نہیں جھکاتے۔ خود کو اللہ کے سپرد اپنی خوشی کے لیے نہیں کرتے۔ ہم اس لیے کرتے ہیں یہ کیونکہ ہمارے پاس اس کے سوا کوئی آپشن نہیں ہے۔ اس دنیا میں.... اور اس دنیا سے باہر کی دنیا میں، اس خود سپردگی کے سوا کوئی راستہ ہے ہی نہیں ہماری بقا کا۔"

"اچھا۔" وہ دھیرے سے مسکرایا۔ "کوشش کروں گا۔"

"گڈ۔" وہ بھی مسکرائی۔ فارس نے الوداعی کلمات کہہ کر فون رکھ دیا تو زمر بھول چکی تھی کہ وہ اس سے ناراض ہے۔ وہ مسکرا کر واپس فائلز کھولنے لگی۔

☼ ☼ ☼

خوابوں کی ہوا راس تھی جب تک مجھے محسن
یوں جاگتے رہنا میری عادت نہ ہوئی تھی

زمر کے کمرے سے چند گز دور.... حنین ڈائننگ

ہال میں اپنی مخصوص کرسی پہ پیر اوپر کیے بیٹھی تھی۔ لیپ ٹاپ پہ اس کا پروگرام چل رہا تھا (ناکامی در ناکامی) اور ساتھ وہ شیخ کی کتاب کھولے ہوئے تھی۔

روز فجر پڑھ لینے اور باقی نمازیں وقت پہ ادا کر لینے کے باعث مرض سے بننے والے زخم کسی حد تک مندمل ہوتے گئے تھے مگر کبھی کبھی جو خالی پن در آتا' وہ گھر کے ڈھیروں کاموں اور کمپیوٹر کے بکھیڑوں کے باوجود ختم نہ ہوتا۔ ایسے میں امام ابن قیم الجوزیہ کی کتاب "ایک تسلی بخش جواب اس کے لیے جس نے سوال کیا تھا دوائے شافی کے بارے میں" کھول لینا راحت اور سکون کا سبب بنتا تھا۔ اس کتاب کے کئی نام تھے۔ مرض اور دوا' الجواب کافی' دوائے شافی' مگر اسے اس کا اصل اور مکمل نام ہی سب سے زیادہ پسند تھا۔ پس منظر میں آتی امی کی پکار کو نظرانداز کر کے اس نے وہ قدیم' بھاری سا دروازہ دھکیلا تو آگے زرد سنہری دھوپ میں پیتا منظر کھلتا گیا۔

وہ سونے کے ذرات جیسا تاحد نگاہ چمکتا ہوا صحرا تھا۔ دور قطار میں اونٹ سامان اٹھائے' خراماں خراماں چلتے دکھائی دے رہے تھے۔ حنین نے دھوپ سے بچنے کے لیے ماتھے پہ ہاتھ سے سایہ کیا اور پھر ادھر ادھر گردن گھمائی۔ دوسری طرف... کافی دور... کھجور کے دو درخت تھے۔ ایک بے حد اونچا اور گھنا' اور ایک اس سے کافی چھوٹا۔ بڑے شجر تلے بیٹھے بوڑھے استاد کو دیکھ کر وہ مسکرائی اور اسی طرف کو چلنے لگی۔ پیروں کو گرم ریت جلانے لگی مگر سائبان میں بیٹھ کر تو نخلستان نہیں اگائے جاتے۔ علم کے لیے محنت تو کرنی ہوتی ہے۔

ان کے سامنے جا کر وہ ادب سے دوزانو ہو کر بیٹھی۔ وہ زمین پہ کپڑا بچھا کر بیٹھے' سر جھکائے' ہاتھ میں پکڑی تختی پہ قلم سیاہی میں ڈبو ڈبو کر لکھ رہے تھے۔

"لوگ محبت کی راہ میں کیوں بھٹکتے ہیں' اے شیخ؟"

"انہوں نے بنا سر اٹھائے اسی طرح لکھتے ہوئے جواب دیا۔" صرف وہی بھٹکتے ہیں جو محبت کی قسموں کے درمیان فرق اور تمیز نہیں کر سکتے۔"

"محبت کے وہ سات درجے' جو آپ نے بتائے تھے؟"

"نہیں۔ ہم محبت کی پانچ اقسام کی بابت گفتگو کر رہے ہیں۔ سنو گی؟"

"بالکل چپ ہو کر سنوں گی' کیونکہ میں نے یہ سیکھا ہے کہ دین پڑھانے والوں کا ادب کرنا چاہیے اور ان کے بارے میں احتیاط سے بات کرنی چاہیے۔ کیا پتا اللہ کے نزدیک ان کا دل سونے کا اور ہمارا نارکول کا ہو۔" وہ دونوں ہتھیلیوں میں چہرہ گرائے بیٹھی' توجہ سے سننے لگی۔

شیخ نے آخری فقرہ لکھا پھر تختی پرے رکھی' اور سر اٹھا کر اسے دیکھا۔ تھوڑا سا مسکرائے۔ "محبت کی پانچ قسمیں ہیں۔ پہلی ہے.... اللہ سے محبت کرنا۔ مگر یاد رکھنا' صرف اللہ سے محبت کرنا انسان کو دونوں جہانوں میں کامیاب نہیں کرا سکتا' کیونکہ اللہ سے تو کافر' مشرک' یہود' صلیبی' سب محبت کرتے ہیں۔" حنین ذرا الجھ گئی' مگر خاموش ہو کر سننے لگی۔ وہ کہہ رہے تھے۔

"دوم۔ جو کچھ اللہ کو پسند ہے' اس سے محبت کرنا۔ یہی محبت انسان کو اسلام میں داخل کرتی ہے' اور انسان کو اللہ کا دوست بناتی ہے۔"

سوم۔ وہ محبت جو صرف اللہ کے لیے ہو اور اللہ کی راہ میں ہو۔ یعنی جس سے اللہ محبت کرتا ہے' اس سے محبت رکھنا۔ دوسری محبت وہ تھی جو اللہ کے پسندیدہ کاموں سے کی جائے۔ یہ تیسری وہ ہے جو اللہ کو خوش کرنے کے لیے اس کی مخلوق سے بالعموم اور اس کے محبوب لوگوں سے بالخصوص رکھی جائے۔ یہ صرف تب صحیح ہے' جب مقصد اللہ کی رضا ہو۔

چہارم۔ ایسی محبت جو اللہ کے ساتھ انسان کسی دوسرے سے بھی کرے اور یہ اللہ کے دین کے لیے نہ ہو' اس کی رضا کے لیے نہ ہو' اس کی مرضی کے مطابق نہ ہو تو یہ مشرکانہ محبت ہے۔ یعنی وہ اللہ کے برابر کسی دوسرے انسان کو لا کھڑا کر رہا ہے۔ مشرک

لوگ ایسی ہی محبت کرتے ہیں اللہ سے۔"

حنہ نے سوچتے ہوئے سر ہلایا۔ "اور بھلے یہ محبت کتنی ہی پاک صاف ہو' یہ انسان کو شرک کی طرف لے جاتی ہے۔"

"بالکل۔ اب رہی پانچویں محبت۔ تو اس سے ہمیں بحث نہیں۔" شیخ نے ملائمت سے کہتے ہوئے اپنی تختی دوبارہ اٹھالی اور اس پہ لکھتے ہوئے بولے۔

"اور یہ ہے طبعی محبت۔ انسان اپنی فطرت سے مجبور ہو کر محبت کرتا ہے۔ جیسے پیاسا پانی سے.... بھوکا روٹی سے.... انسان اپنی بیوی بچوں سے.... اپنے ماں باپ گھر والوں سے.... دوستوں سے محبت کرتا ہے.... کوئی اپنے کام سے محبت کرتا ہے.... اگر یہ محبت آپ کو اپنے اندر الجھا کر اللہ سے غافل نہیں کر رہی تو اس میں کوئی برائی نہیں۔ یہ اچھی اور مثبت محبت ہے جو انسان کو انسان بناتی ہے۔"

"حنین.... حنین۔" اور اس کے سارے ارتکاز کو امی کی آواز نے توڑ کر رکھ دیا۔ اس نے پوری کوشش کی کہ وہ اسی صحرا کے.... نخلستان میں بیٹھی رہے مگر سلگتی ریت کی تپش ختم ہونے لگی.... سائبان کی ٹھنڈ عنقا ہوئی.... شیخ کی آواز مدھم ہوئی اور....

اس نے جھلا کر ڈائننگ ٹیبل سے سر اٹھایا۔ "کیا ہے امی؟" وہ تن فن کرتی باہر لاؤنج میں آئی۔

رات کے کھانے کے بعد کا معمول کا منظر سامنے تھا۔ ٹی وی چل رہا تھا۔ سیم' اور ابا نیوز دیکھ رہے تھے۔ ملازم کام ختم کر کے جا چکے تھے۔ اور ندرت صوفے پہ بیٹھی' عینک لگا کر موبائل دیکھتی' کہہ رہی تھیں۔

"پہلے تو یہ آدھا کھلا تھا ہی مگر جب سے اس کی بیٹی ہوئی ہے' مزید سٹھیا گیا ہے۔"

"کون' امی!" حنہ نے بڑے ہی ضبط سے پوچھا۔

کون سی منحوس گھڑی تھی جب بھائی امی کو android پہ لایا تھا۔

"یہی فیس بک والا مارک زکر برگ۔ عجیب عجیب میلز بھیجتا ہے مجھے کہ میرا اکاؤنٹ لاگ ان ہو رہا ہے کہیں اور.... پہلے اس نے فیس بک کے شیئرز آگے دے دیے.... پھر...." حنین کے تو پتنگے لگ گئے۔

"امی فیس بک ای میلز وہ خود بیٹھ کر آپ کو نہیں بھیجتا' وہ آٹومیٹک ہوتی ہیں۔ ہزار دفعہ منع کیا ہے آپ کو کہ ہر دوسری آنٹی کے گھر جا کر وائی فائی سے فون نہ جوڑ لیا کریں' مگر آج کل کی مائیں سنتی کہاں ہیں۔" وہ مڑ گئی۔

ندرت نے عینک کے پیچھے سے غصے سے اسے گھورا۔ "ناں کس کے گھر جاتی ہوں میں؟ سارا دن ریسٹورنٹ میں خوار ہو کر گھر آتی ہوں۔ پہلے تمہاری بک بک سنوں' پھر اس ڈھیٹ فیس بک کی' دو دن سے پاگل کر رہا ہے مجھے میلز کر کر کے' آیا وڈا کہ تمہارا اکاؤنٹ سری لنکا میں کھولا جا رہا ہے۔ نہ اس سے پوچھو وہاں میرے ابا کے۔"

امی کو مارک زکر برگ کی اپنی بیٹی کی پیدائش سے قبل کی ہر اپ ڈیٹ پہ سخت تاؤ چڑھتے تھے۔ (خود بھی بے غیرت' اس کا فیس بک بھی بے غیرت) اور وہ اس کی شان میں گھنٹوں گستاخی کر سکتی تھیں مگر حنین ذوالفقار یوسف خان کی ساری دنیا اس ایک لفظ پہ تھم سی گئی تھی۔

"سری لنکا؟"

"سری لنکا!" وہ بے یقینی سے پلٹی اور دوسرے ہی پل گویا چھلانگ لگا کر امی کی طرف لپکی۔ اور فون ان کے ہاتھ سے جھپٹا۔ راستے میں پانی کے جگ سے ٹکرائی جو لڑھک کر گرا اور سیم کو بھگو گیا۔ وہ الگ چیخنا شروع ہوا اور ندرت کا ہاتھ بے اختیار جوتے تک گیا مگر حنہ دیوانہ وار کھڑی ہوئی' ان کا فون پکڑے پاگلوں کی طرح بٹن دبا رہی تھی۔ ابا بھی حیران پریشان اسے دیکھنے لگے۔ پھر وہ گرجے۔ "کیا بد تمیزی ہے حنین؟"

ایک دم سے اتنا شور و غل مچ گیا کہ زمر کمرے سے نکل آئی۔ "کیا ہوا؟"

"امی.... امی۔" وہ ایک ای میل نیچے کرتی جا رہی تھی۔ آنکھیں گلابی سی ہو رہی تھیں۔ "بڑے ابا.... زمر' یہ سعدی ہے.... یہ میرا بھائی ہے۔ امی کا اکاؤنٹ بھائی کھول رہا ہے.... یہ میرا بھائی ہے امی!"

کیا تم نے کبھی سانس رکنے کی آواز سنی ہے؟

☼ ☼ ☼ ☼

اب سانس کا احساس بھی اک بارِ گراں ہے
خود اپنے خلاف ایسی بغاوت نہ ہوئی تھی

کینڈی کے پہاڑوں پہ اترتی شام اپنے ساتھ ٹھنڈ کی نئی لہر لائی تھی۔ مگر کافی شاپ کے اندر ہیٹر کی گرماگرمی اور گرماگرم کافی کی مہک نے ماحول کو خوشگوار بنا رکھا تھا۔ سعدی کچن کے کونے میں اسٹول پہ بیٹھا تھا۔ کامنی آتے جاتے اسے دیکھتی تو مسکرا دیتی' وہ بھی مسکرا دیتا۔ بوڑھا سنہالی مہندرا روپا سنگھی سعدی کو دیکھے بنا کام نپٹا رہا تھا۔ دفعتاً" ایپرن پہنے کھڑی کامنی نے ایک ویٹر کو کچھ کہا تو سعدی کھڑا ہوا۔

"اس کے اوپر پہلے ہی بہت کام ہے۔ میں کر دیتا ہوں۔"

کامنی نے فوراً" ہی نفی میں سر ہلا کر اس کو روکنا چاہا۔ "نہیں' تمہاری طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔ تم آرام کرو۔" مگر سعدی صرف مسکرا کر ویٹر کی طرف مڑا۔

"کس میز سے آرڈر لینا ہے؟ مجھے دکھا دو۔" ویٹر کو اور کیا چاہیے تھا' وہ اسے فوراً" باہر لے آیا۔ بوڑھے سنہالی کی گہری نظروں نے دور تک دونوں کا پیچھا کیا تھا۔ ویٹر نے میز اسے دکھائی' تو وہ سر ہلا کر آگے بڑھ گیا۔ کامنی بھی پیچھے چلی آئی۔

"وہ مینیو تو لے کر ہی نہیں گیا۔" اس نے الجھنے سے پہلے ویٹر کو دیکھا' پھر سعدی کو جو اعتماد سے مسکراتا ہوا چلا جا رہا تھا۔ پھر مینیو کارڈ اٹھایا اور پیچھے گئی۔

سعدی نے میز کے قریب رک کر وہاں بیٹھے تینوں افراد کو دیکھا۔ ایک درمیانی عمر کے انکل اور دو گول مٹول سے بچے۔

"کیا آپ انگریزی بول سکتے ہیں' سر؟" اس نے شائستگی سے مخاطب کیا۔ کامنی گہری سانس لے کر رہ گئی۔ جانتی تھی لڑکے کو جاب چاہیے اور اب وہ اسے متاثر کرنے کی کوشش کر رہا ہے۔ (مگر کارڈ تو میرے ہاتھ میں ہے۔) وہ بھی ہاتھ سینے پہ لپیٹ کر مزے سے تماشا دیکھنے کھڑی ہو گئی۔

سنہالی انکل نے مسکرا کر بتایا کہ وہ انگریزی بول سکتا ہے۔ (سری لنکا ایک انتہائی پڑھا لکھا ملک ہے۔ جہاں لوگوں کی ایک کثیر تعداد انگریزی میں مہارت رکھتی ہے۔)

"آپ آئسکریم لیں گے یقیناً؟" اس نے پوچھا۔ انکل نے سر ہلایا اور مینیو کارڈ مانگا۔

"مجھے آپ سے مینیو پوچھنے کی ضرورت نہیں ہے' سر! مجھے معلوم ہے کہ آپ کیا لیں گے۔" مسکرا کر کہتا وہ مڑا' کامنی پہ ایک فاتحانہ نظر ڈالی اور کچن کی طرف آ گیا۔ مہمان انکل اور بچوں نے اچنبھے سے اسے دیکھا اور کامنی گڑبڑا کر پیچھے گئی۔

"یہ کیا کیا تم نے؟" وہ قدرے حیران' قدرے خفا تھی۔ وہ چپ چاپ پیالوں میں مختلف فلیورز کے سکوپ بھرنے لگا۔ پھر ہر پیالے کو الگ الگ پلیٹ میں رکھ کر اوپر سے ڈھکا اور میز پہ لے گیا۔

"میں نے ابھی آرڈر کرنا تھا' جناب۔" ان صاحب نے فوراً" ٹوکا۔ اس نے مسکرا کر ایک ڈھکا ہوا پیالہ نکال کر ان کے سامنے رکھا۔

"آپ کون سا فلیور پسند کریں گے' سر؟"

ان صاحب نے پہلے مینیو کو دیکھا' پھر قدرے غیر آرام دہ انداز میں اسے دیکھا۔

"ونیلا مگر میں..."

سعدی نے ان کے پیالے کا کور اٹھایا۔ اندر ونیلا آئسکریم رکھی تھی۔ انہوں نے چونک کر اسے دیکھا جواب بچوں کی طرح متوجہ تھا۔ ایک ایک پیالہ دونوں کے سامنے رکھ کر پوچھا۔ "آپ کیا لیں گے؟" متجسس اور پُراشتیاق بچوں نے اپنے من پسند فلیور بتائے اور پھر اپنے پیالوں کے کور ہٹائے۔ دونوں کے وہی تھے جو وہ چاہتے تھے اور وہ دونوں مختلف تھے۔

"واؤ!" انہوں نے حیرت اور ستائش سے اسے دیکھا۔ پیچھے کھڑی کامنی کا منہ کھل گیا۔ کاؤنٹر پہ کھڑے ویٹر ہکا بکا سے ٹکر ٹکر اسے دیکھ رہے تھے۔

"ہم یہاں پہلی دفعہ آئے ہیں، تمہیں کیسے پتا کہ؟"
وہ صاحب حیرت سے بولے تھے۔
"پہلی دفعہ آئے ہیں تو اب آتے رہیے گا" اور بچوں کو دیکھ کر کہا۔ "یہ میجک آئس کریم ہے اور میں جادوگر ہوں۔ جب آپ اگلی دفعہ اپنے دوستوں کے ساتھ آئیں گے تو میں ان کے فلیور بھی بوجھ لوں گا۔" اور سر کو خم دے کر مڑا، کامنی کو دیکھ کر مسکراتے ہوئے آنکھ دبائی اور آگے بڑھ گیا۔
"تم نے یہ کیسے کیا؟ ہاں؟" کامنی حیران اور قدرے پریشان سی پیچھے آئی تھی۔
"میں تو ویٹر کا کام ہلکا کر رہا تھا۔ یونو، اب میں بہتر محسوس کر رہا ہوں، مجھے چلنا چاہیے۔" پینٹری میں آ کر اس نے اپنا بیگ اٹھایا۔ (اس بات سے ناواقف کہ بوڑھا سنہالی اتنی دیر میں اس کے بیگ سے وہ پوسٹر نکال چکا ہے۔)
"ایک منٹ۔ تم بتاؤ۔ تمہیں کیسے پتا تھے ان کے فلیورز؟"
"مجھے نہیں پتا تھے۔ یہ صرف ایک ٹرک تھی۔"
"کیسی ٹرک؟" سعدی گہری سانس لے کر اس کی طرف گھوما۔
"امریکہ کے ایک ریسٹورنٹ میں ایسے کرتے ہیں وہ۔ مجھے کسی نے ان کی ٹرک کا راز بتا دیا تھا۔" کامنی کی آنکھیں چمکیں۔
"تو مجھے بھی بتاؤ نا۔"
"سوری۔ میں اس ٹرک کو خود استعمال کر کے اپنی کافی شاپ بناؤں گا۔" وہ فاتحانہ نظروں سے اسے دیکھتا مسکرایا۔ کامنی کچھ دیر سوچتی رہی۔
"میں اتنی بے وقوف نہیں ہوں جتنی لگتی ہوں۔"
"اچھا!" وہ پھر مسکرایا۔

"بیگ رکھ دو۔ اوپر ایک کمرہ ہے اسے صاف کر لو اور وہیں رہو۔ آج سے تم یہاں کام کرو گے اور تمہاری اس ٹرک سے ہم دونوں پیسے کمائیں گے۔" وہ جانتی تھی لڑکا نوکری چاہتا ہے، اور اب اس کے پاس اس کو اپنی دکان سے دور کرنے کی کوئی وجہ نہیں رہی تھی۔ کافی شاپ میں ان صاحب اور ان کے بچوں کے چہرے کی خوشی... اور ایسے کتنے کسٹمر اب بار بار پلٹ کر ادھر آئیں گے۔ کامنی جب مڑی تو ذہن میں جمع تفریق کر رہی تھی اور وہ لڑکے کے لیے خوش بھی تھی۔
سعدی نے گہری سانس لے کر آنکھیں بند کیں اور وہیں کاؤچ پہ بیٹھ گیا۔ اس کو ایک قدرے مضبوط چھت مل گئی تھی۔
اور کافی شاپ سے باہر... سڑک کنارے مہندرا ہاتھ میں ایک کاغذ پکڑے اس پہ لکھے نمبرز دیکھ رہا تھا۔ پوسٹر کے ادھورے نمبر میں ایک ہندسہ تو موبائل کوڈ کا حصہ تھا جو اسے معلوم تھا کہ ایک ہی ہوتا ہے۔ دوسرے ہندسے کی جگہ اس نے صفر سے نو تک سب نمبر ملا کر لکھ لیے اور اب باری باری سب پہ کال کر رہا تھا۔
"آپ کا نمبر میں نے پوسٹر پہ پڑھا... اچھا سوری رانگ نمبر۔" وہ بار بار معذرت کر کے فون بند کر دیتا۔ اس کی بے چینی میں اضافہ ہوتا جا رہا تھا۔
"کیا آپ نے وہ اشتہار دیا ہے؟ اچھا معذرت۔"
کوئی آٹھواں نمبر تھا جب دوسری جانب سے فصیح نے کال اٹھائی۔
"کیا آپ نے وہ پوسٹر والا اشتہار دیا تھا؟" وہ اب تھکنے لگا تھا۔
"ہاں، میں نے دیا تھا۔ تم نے دیکھا ہے کہیں اس کو؟" وہ چونک کر بولا۔ مہندرا کا چہرہ چمک اٹھا۔
"اگر میں کہوں ہاں، تو؟ کیا مجھے انعام کی وہ رقم ملے گی؟"

✲ ✲ ✲

اجڑے ہوئے اس دل کے ہر اک زخم سے پوچھو
اس شہر میں کس کس سے محبت نہ ہوئی تھی

"میں بتاتی ہوں۔" زمر انگلیاں مروڑتی صوفے پہ ان کے سامنے بیٹھی۔ حنین تو ہر چیز سے بے نیاز لیپ ٹاپ آن کر کے دیوانہ وار امی کی میلز کھول کھول کر دیکھ رہی تھی اور سیم اس کے ساتھ آ بیٹھا تھا۔ ندرت نے گویا دل تھام لیا تھا اور ابا بہت امید سے زمر کو دیکھ

رہے تھے۔ وہ سر جھکائے' انگلیاں مسلسل مروڑتی کہنے لگی۔

"ہاشم کاردار نے سعدی پر گولیاں چلوائی تھیں۔ اسی نے سعدی کو اغوا کروایا تھا۔ ہم سب یہ بات جانتے تھے' آپ سے چھپایا' اس لیے کہ....." نظریں اٹھا کر ان دونوں کو دیکھا۔ ندرت صوفے پہ آگے کو ہو کر بیٹھی' نم آنکھوں سے اسے دیکھ رہی تھیں۔ ابا البتہ تھکن سے زمر کو دیکھ کر بولے۔

"اس لیے کہ تمہیں لگا ہم کسی کو بتادیں گے؟" زمر نے ندامت سے سر ہلایا۔

"جی۔ مگر ہم غلط تھے۔ ہمیں اپنے خاندان سے باتیں نہیں چھپانی چاہئیں۔"

"ہاشم!" ابا نے چہرہ ایک ہاتھ میں گرا دیا۔ وہ افسوس' اور صدمے کا شکار تھے۔ "میں اسے کبھی پسند نہیں کرتا تھا' مگر ہمیشہ لگتا تھا ایک دن وہ اچھا آدمی بن جائے گا۔ اس نے کیوں کیا ہمارے بچے کے ساتھ ایسا؟ ہم نے کیا بگاڑا تھا اس کا؟"

"وارث غازی کو اس نے قتل کروایا تھا' سعدی یہ بات جان گیا تھا' تو اس نے....."

"زمر' مجھے یہ بتاؤ سعدی کہاں ہے؟" ندرت قدرے بے قراری سے بولی تھیں۔ آنکھوں میں آنسو تھے۔ ان کو کسی کاردار' کسی مجرم' کسی وجہ قتل کی پرواہ نہ تھی۔ بس ایک ہی سوال تھا۔ وہ ہے کہاں؟

"وہ سری لنکا میں ہے۔ مجھے نہیں پتا کیسے مگر وہ ان کی قید سے نکل گیا ہے۔ اب وہ کہاں ہے' ہمیں نہیں معلوم۔ اس نے ہمیں فون تک نہیں کیا۔ ایسا ہو سکتا ہے کہ وہ ہمیں فون بھی نہ کرے؟" وہ الجھی تھی۔

"تم نے بھی تو چار سال اسے فون نہیں کیا تھا۔"

ابا کے شکوے پہ اس کا دل کٹ گیا۔ وہ چار سال کب آئے' کہاں گئے؟ اسے یاد ہی نہ تھے۔ مگر ندرت کو پروا نہ تھی۔ وہ بے قراری سے پوچھ رہی تھیں۔

"وہ مل جائے گا نا؟" آنسو ان کی آنکھوں سے نکل نکل کر چہرے پہ لڑھک رہے تھے۔

"فارس اس کو ڈھونڈنے گیا ہے۔ وہ کولمبو میں ہے۔"

"ماموں کولمبو میں ہیں؟" حنین نے چونک کر اسے دیکھا۔ زمر نے اثبات میں سر ہلایا۔ حنہ بالکل سُن رہ گئی۔

"تم سب اتنے جھوٹ کیوں بولتے ہو' زمر؟ میں نے کس کو بتانا تھا؟ میں نے تو صرف دعا کرنی تھی۔" ندرت نے آنسو صاف کرتے ہوئے دکھی دل سے شکوہ کیا۔ بڑے ابا ہنوز ماتھے کو ہتھیلی پہ گرائے آنکھیں موندے بیٹھے تھے۔

"تو ماموں کولمبو....." اس کی آنکھیں چمکیں۔ لبوں پر مسکراہٹ کھلی مگر پھر وہ چونکی۔ "مگر بھائی اب کولمبو نہیں ہے۔ پہلے اس نے اکاؤنٹ کولمبو سے کھولا تھا' اب کینڈی سے کھولا ہے۔"

"جی' پھپھو۔ یہاں کینڈی لکھا آرہا ہے۔" سیم نے بے قراری سے حنہ کے کندھے کے پیچھے سے اسکرین کو دیکھ کر کہا۔ وہ بار بار سب کے چہرے دیکھتا تھا۔ رونا تھا یا خوش ہونا تھا' کون سا تاثر دینا تھا' وہ فیصلہ نہیں کرپارہا تھا۔

ندرت نے دوپٹہ سر پہ لیا' اور تسبیح اٹھا کر وہاں سے اٹھ گئیں۔ زمر نے یاسیت سے انہیں جاتے دیکھا۔

"سوری بھابھی! مجھے آپ کو سب سے پہلے بتانا چاہیے تھا۔ آپ کا سب سے زیادہ حق تھا۔"

"فارس..... تم' سعدی تم سب ایک جیسے ہو۔" وہ شکوہ کرتی' نم آنکھیں انگلی کی نوک سے صاف کرتی وہاں سے نکل گئیں۔ سیم اس کے پاس آیا اور اس کا بازو ہلایا۔ "پھپھو ماموں کو کال کریں' ان کو بتائیں نا۔" زمر نے چونک کر اسے دیکھا۔

"اس کو پتا ہوگا سیم۔"

"تو پھر وہ کولمبو میں کیوں ہیں؟" حنین نے سنجیدگی سے پوچھا۔ "اور آپ نے مجھ سے بھی چھپایا۔"

"مجھ سے بھی اس نے چھپایا تھا۔" وہ دکھی دل سے کہتی اٹھی اور کمرے میں جا کر وہ موبائل نکالا۔ اس میں ایک ہی کانٹیکٹ فیڈ تھا۔ زمر نے کال ملائی۔

برف ایسی کہ پگھلتی نہیں پانی بن کر

پیاس ایسی لہ بجھاتے ہوئے کھل جاتا ہوں

زمر سے بات کرنے کے بعد فارس کتنی ہی دیر صوفے پہ لیٹا رہا۔ پھر وہ اٹھا اور لب ایک دوسرے میں پیوست کیے، کچھ سوچنے لگا، جیسے کچھ ناپسندیدہ کرنے جا رہا ہو۔ چند منٹ جب وہ اپارٹمنٹ کا دروازہ باہر سے لاک کر رہا تھا تو اس کے چہرے پہ ایک عزم تھا اور ساری تھکن ہوا ہو چکی تھی۔

وہ مڑا تو ایک دم ٹھٹک کر رکا۔

باہر سیڑھیوں پہ وہ بیٹھی تھی۔ سرخ بلی۔ اداسی سے گھٹنوں پہ ٹھوڑی ٹکائے، وہ سامنے دیکھ رہی تھی۔ وہ گہری سانس لے کر سر جھٹکتا اس سے ایک زینہ اوپر بیٹھا۔

"یہاں کیا کر رہی ہیں آپ؟"

"آپ کو تنگ تو نہیں کر رہی۔ اب کیوں پوچھ رہے ہیں۔" وہ اسی طرح چہرہ گھٹنوں پہ رکھے، انگلی سیڑھی کے ماربل پہ پھیرتے ہوئے بولی تھی۔

"آبدار، آپ بہت اچھی ہیں۔ آپ نے میری بہت مدد کی ہے، لیکن میں آپ کو اپنی وجہ سے مشکل میں نہیں ڈالنا چاہتا۔" تب ہی اس کا موبائل تھرتھرانے لگا۔ فارس نے نکال کر دیکھا۔ نمبر دیکھ کر مسکراہٹ خود بخود لبوں پہ بکھری۔

"ایک منٹ، میری بیوی ہے۔" اس کو خاموش رہنے کا اشارہ کرتے ہوئے اس نے فون اٹھالیا۔ آبی کے ہاتھوں کی حرکت تھم گئی۔ دل بھی تھم گیا۔ آنکھوں میں چبھن سی ابھری۔ مگر چہرہ نہیں اٹھایا۔ اسی طرح بیٹھی رہی۔

"ہیلو؟" وہ خوشگوار انداز میں بولا۔

زمر لاؤنج سے اٹھ کر گیلری میں آکھڑی ہوئی۔ حقیقت کے سورج کی آگ برساتی روشنی میں کھڑے ہو کر اس کا سامنا کرنا آسان نہیں تھا۔ سر جھکائے، انگلی سے ناخن رگڑتے اس نے کہنا شروع کیا۔

"وہ کولمبو میں نہیں ہے۔ کینڈی میں ہے۔" آواز بدقت لبوں سے نکلی تھی۔

فارس ایک دم بالکل پتھرا گیا۔ اس کا سانس بھی رک گیا۔ بے اختیار وہ اٹھ کھڑا ہوا۔ چہرے کی رنگت پھیکی پڑی۔ پھر ندامت سے پیشانی مسلتے اس نے نگاہیں جھکائیں، کہنا چاہا۔ "زمر... آئی ایم سوری میں نے تم سے جھوٹ..."

"مجھے بھوک لگ رہی ہے۔ میں اپارٹمنٹ کے اندر جا رہی ہوں۔ آپ بات کر کے آجانا۔" آبدار زینے سے اٹھتے ہوئے کافی اونچی آواز میں بولی تھی۔ فارس بالکل سُن رہ گیا۔ بے یقینی سے، سکتے سے اس نے آبی کو دیکھا جو کہہ کر زینے چڑھنے لگی تھی۔ اردگرد سے بے نیاز، جیسے اپنے خیال میں کھوئی ہو۔

زمر نے ایک ایک لفظ سنا تھا۔ اس نے بے اختیار سہارے کے لیے دیوار پہ ہاتھ رکھا۔ چہرے کی رنگت سفید پڑتی گئی اور آنکھیں سرخ۔ "تم کہاں ہو فارس؟ اتنی رات کو تم کس کے ساتھ ہو؟" اس کی آواز کپکپائی تھی۔

"کچھ نہیں... سنو، ایسا کچھ نہیں ہے۔" غصے سے گردن موڑ کر اوپر مطمئن اور مگن سی جاتی آبی کو دیکھ کر وہ بدقت کہہ پایا۔ سارے الفاظ ختم ہو گئے تھے۔ اس کا ایک فقرہ کئی تقریروں پہ بھاری ہوتا تھا، آج سارے لفظ ہلکے ہو گئے تھے۔

"تم اس کے ساتھ ہو... اس کے اپارٹمنٹ میں؟ تم..." صدمے اور غصے سے اس کی آواز کانپی۔ "تم!"

ہر طرف دھواں ہی دھواں تھا۔

"میری بات سنو۔ میں تمہیں سب بتاتا ہوں۔ شروع سے۔ پلیز میری بات سنو۔" وہ پسینے سے تر ہوتے چہرے کے ساتھ کہہ رہا تھا۔

مگر سچ بولنے کا وقت اب گزر چکا تھا۔ اب بہت دیر ہو چکی تھی۔ زمر نے کال کاٹ دی تھی۔ وہ پریشانی سے بار بار اسے کال ملا رہا تھا مگر وہ اٹھا نہیں رہی تھی۔

اوپر آسمان پہ چمکتا چاند چار روز پہلے ماہ کامل تھا۔ اب وہ کامل نہیں رہا تھا۔

چاند کی چاندنی گھٹ چکی تھی اور آگے اندھیری رات تھی۔

(باقی آئندہ ماہ انشاءاللہ)

میں نے ابھی کھڑکیوں کے پردے سمیٹے ہی تھے کہ افشی زور سے دروازہ دھکیلتی کمرے میں آئی تھی.... پردے میرے ہاتھوں سے چھوٹ گئے تھے۔

"آپ اپنے آپ کو کیا سمجھتی ہیں۔؟" افشی کے سوال پر میں نے غور کیا۔ کیا میں "کچھ" تھی....؟.... کیا

کھڑکی کے پار سے ہوا آئی.... انگارے اڑے تھے یا راکھ۔

میں دھڑ دھڑ جلنے لگی.... میں "موم" بن گئی۔ افشی "خاص" بن گئی تھی.... میں "خام" کھڑی تھی۔

"وہ مجھے دیکھے گا.... مجھے سراہے گا.... مجھ سے

بنت سحر

# اب یہاں نہیں آؤ گے

مجھے ایک کھوکھلی ہنسی ہنس دینی چاہیے....؟

"میں سمجھی نہیں افشی.... تم کیا کہنا چاہتی ہو....؟"

میں واقعی نہیں سمجھی تھی.... وہ ہرنیوں کے بچھرے ہوئے غول کی ایک ہرنی کی مانند لگ رہی تھی۔ سنہری رنگت میں گلابی پن دوڑنے لگا تھا۔ "وہ استری اسٹینڈ کے پاس رکھے گل دان پر ہاتھ رکھے کھڑی تھی۔ اور.... میں جو "کچھ" نہیں تھی۔ اس کے سامنے ہاتھ باندھے کھڑی تھی.... سکون سے.... اطمینان سے.... وہ جیسے غرائی تھی۔

"آپ جانتی ہیں ناں ہالے.... کہ میں کاشان سے کتنا پیار کرتی ہوں.... آپ ایک اچھی عورت ہونے کے ناتے آج یہ سمجھ لیں کہ وہ صرف "میرا" ہے.... وہ آپ سے منسوب تھا.... آپ اب "لڑکی" نہیں "عورت" ہیں.... آپ کی اب نہ تو عمر پیار کرنے کی ہے اور نہ ہی بیاہ رچانے کی۔" میرے سکون سے باندھے گئے ہاتھ جھٹکے سے گرے تھے....

"کاشان اگلے ہفتے ہی آرہا ہے.... اور آپ اس "بھول" میں نہ رہنا کہ وہ آپ کو دیکھے گا.... سراہے گا.... آپ نے اس کی غیر موجودگی میں جو تاریک راتیں تارے گن گن کر گزاری ہیں ناں.... وہ ان راتوں کے تاروں کی "گنتی" نہیں پوچھے گا۔"

باتیں کرے گا.... پتا ہے کیوں۔؟" وہ سہج سہج چلتی میری طرف آئی تھی۔ میری آنکھوں کا نور بجھنے لگا تھا۔

"کیونکہ آپ "عورت" ہیں۔ اڑتیس سال.... اور میں "لڑکی" ہوں بائیس سال...."

میں موم تھی.... جلی.... پگھلی.... میں نے افشی کے پیروں کو دیکھا.... سفید تتلیوں کے پروں جیسے.... اور میں ان پروں پر جھک گئی.... اٹھ نہ سکی۔

"نہیں.... افشی.... نہیں.... میں نے اس کا بہت انتظار کیا ہے.... میں نے اس کے آنے کا حساب رکھا ہے۔ ہر رات.... ہر دن.... ہر پہر.... کیلنڈر کے نشان دیکھو.... وہ.... وہاں میرا انتظار رقم ہے۔" میں تڑپ رہی تھی۔

سفید تتلیوں کے پروں جیسے پیر کیلنڈر کے پاس جا ٹھہرے۔ تاریخوں کے دائروں پر بڑی نزاکت سے کالی سیاہی پھیر دی گئی تھی۔

انتظار چھپتا گیا.... کرب ظاہر ہوتا گیا۔

میں دیوانہ وار افشی کی طرف لپکی تھی۔

"ناں افشی.... ایسا نہ کرو۔"

وہ مڑی.... ہنسی.... اور کیلنڈر پر کالے مارکر سے صلیب کا نشان سا بنا دیا۔ مجھے لگا میں صلیب میں گڑی کھڑی ہوں۔

میں نے اس کے کندھے تھامے تھے۔ ”وہ میرا ہے... میں اس کا سالوں سے انتظار کر رہی ہوں۔“
اس نے میرے کندھے پر ہاتھ رکھا... میرے ہاتھ اس کے کندھوں پر تھے اور اس کے ہاتھ میرے کندھے پر...
”حقیقت کو سمجھیں... جو پہلے آپ کا تھا وہ اب آپ کا نہیں رہا جو آپ کا ماضی تھا وہ میرا حال ہے۔“ وہ مجھے سمجھا رہی تھی۔ وہ مجھے نہیں سمجھ رہی تھی۔
”میں نے صرف اسی امید پر اتنے سال کاٹے ہیں... وہ میرا حق ہے... میں اب تنہائیوں کے بوجھ نہیں ڈھو سکتی۔“ وہ مشتعل ہو کر پیچھے ہٹی تھی...



ہمارے ہاتھوں سے کندھے چھوٹ گئے تھے... میں نے پہلو میں خوف اترتا محسوس کیا تھا... خوف کی زنجیروں نے میرا وجود جکڑا...

افشی نے مجھے جیسے وارننگ دی تھی...

"ہالے پھپھو کا شان۔ صرف پچیس سال کا ہے... جن کے "جوڑ" خاندان میں نہیں ہوتے پھر "کنوارپنا" تا عمران کا مقدر بن جاتا ہے... اتنے سال پرانے نکاح کو وہ نہیں مانے گا... مجبوری کے سودوں پر ہر بار سمجھوتا نہیں کیا جاتا..."

میرا "دل" نہیں تھا۔ "میں کون ہوں...؟"

ایک وجود... مٹی سا... اک روح... ارزاں سی... انگلیوں پر گنا جائے میرا انتظار تو انگلیاں تھک جائیں... یہ گنتی ختم ہو جائے... مگر میرا انتظار ختم نہ ہو۔

وہ دروازے کی طرف بڑھی... مڑ کر مجھے دیکھا... ہنسی۔ "سارے حوصلے، ہمتیں، جمع رکھیں کیونکہ بعد میں خود کو جوڑنا مشکل ہو جاتا ہے۔"

☼ ☼ ☼

میں جو "ہالے نور" ہوں... نور کا ہالہ... نور کی رونق... حویلی کے باغوں کی سنہری بلبل... جس کو تختہ دار پر لٹکایا گیا۔

حویلی کے لوگوں کے نقوش کے ساتھ ساتھ دل بھی "پکے" تھے... "پکے" دلوں پر رشتوں کی... پیار کی ضربیں اثر ہی نہیں کرتیں۔

میں جو سرسوں کے پھولوں کے ہار بنا رہی تھی... بی اماں کی بات پر چونکی تھی... انہوں نے مجھے نہیں دیکھا تھا... کیونکہ میں تخت کے نیچے چھپی بیٹھی تھی۔

"اللہ کرے... خاندان میں کوئی ہالے کا جوڑ مل جائے ورنہ میری دھی رل جائے گی۔"

برکت خالہ سڑک سڑک چائے پی رہی تھیں... اور... بی اماں کی چائے ٹھنڈی پڑی تھی... وہ چائے کیوں نہیں پی رہی تھی؟

مجھے ان کی چائے ٹھنڈی ہونے کی "فکر" تھی۔

"برکت...! میری دھی بڑی معصوم ہے... روایات کی بھینٹ نہ چڑھ جائے... وہ تو گرجتے بادل کی آواز سے سہم جاتی ہے... تنہا زندگی کیسے کاٹے گی...؟" برکت خالہ نے پیالی زور سے پٹخی تھی۔

"ارے... جانے تمہارے خاندان کے مرد کیوں اتنے پھنے خان بنے پھرتے ہیں... رسم و رواج کی جانے کون سی گرہ ہے جو کھلتی ہی نہیں... کنواری لڑکیاں بڑھاپا بھی بابل کے گھر بسر کر کے گزر جاتی ہیں... اپنے دین دھرم بنا رکھے ہیں... معصوم کلیوں کی موت کی صدائیں قبر تک ان کا پیچھا کریں گی۔"

اور برکت خالہ اور اماں کے اٹھنے کے بعد میں تخت کے نیچے سے نکلتی کچن میں آگئی تھی... جہاں سکینہ کام کر رہی تھی۔ میں پیلے پھولوں کے ہار تھامے وہیں چلی آئی تھی اور آرام سے اسٹول پر بیٹھ گئی تھی۔

"پھول کتنے اچھے ہوتے ہیں نا سکینہ..." وہ برتن دھو رہی تھی۔

"ہاں... خوب صورت، جو ہوتے ہیں۔"

"ساری خوب صورت چیزیں اچھی ہوتی ہیں کیا...؟"

"شاید..." وہ میری طرف پشت کیے کھڑی... اپنے کام میں مگن تھی۔

"ہاں... لوگ بھی سارے اچھے ہوتے ہیں۔" اور میں سکینہ کی اس جھوٹی بات پر یقین کر بیٹھی تھی۔

"میں اپنی شادی پر پیلے پھولوں کے ہار پہنوں گی۔" میں نے سکینہ کو بتایا تھا... وہ میری طرف مڑی اور اس کے ہاتھ کانپے تھے اور چینی کی پلیٹ فرش پر چکنا چور ہوئی تھی... میں اس وقت دس سال کی عمر میں نہیں جانتی تھی کہ وہ اتنی چھوٹی سی بات پر پلیٹ کیوں توڑ بیٹھی تھی؟

اور اس بات کا جواب مجھے "بیس سال" کی عمر میں ملا تھا۔ کچھ باتوں کے جواب اتنی تگ و دو کے بعد ملتے ہیں کہ ان کی حقیقت پر یقین ہی نہیں آتا... دور حویلی

کے پار کچنار کے باغوں میں شعلہ بھڑکا... اور... بھڑکا... پھول جلے اور جلی ہوئی خوشبو چار اطراف گھومنے لگی تھی۔

☼ ☼ ☼

میں جتنا ابا سے اور حویلی کے مردوں سے ڈرتی تھی اس سے کہیں زیادہ اماں کے قریب تھی... اماں کی آنکھیں اکثر بھیگی رہتی تھیں... جانے کیوں؟

''ابا اور حویلی کے مرد اتنے سخت کیوں ہیں؟''

''پتا... نہیں میری دھی! ان کے دلوں میں کیوں اتنے ''دل'' ہیں جو کھلتے ہی نہیں ہیں۔'' اماں بالوں میں تیل لگا رہی تھیں... اور میں قریب بیٹھی ان کے لمبے اور گھنے بال رشک سے دیکھ رہی تھی۔

''آپ کے بال کتنے لمبے ہیں نا اماں...'' میں نے کہا تھا۔

''ہاں... تمہاری نانی نے بہت حفاظت کی تھی بچپن میں...''

''جیسے آپ میرے بالوں کی حفاظت کرتی ہیں؟'' میں نے پوچھا تھا۔ انہوں نے سر اثبات میں ہلایا تھا...

''اماں! یہ عاشی خالہ ہر وقت کمرے میں کیوں بند رہتی ہیں؟'' میں نے پوچھا تھا اور اماں کے ہاتھوں سے تیل کی بوتل چھوٹی تھی... ساری چادر خراب ہو گئی تھی اور اب تیل قطرہ قطرہ فرش پر گر رہا تھا... میں سوال و جواب بھول کر سکینہ کو بلانے بھاگی تھی۔

اور وہ سوال ''وہیں'' رہ گیا تھا... باقی سوالوں کی طرح...

اور جب میں نے عاشی خالہ سے ان کی تنہائی کی وجہ پوچھی تھی تو وہ کھڑکی میں جا کھڑی ہوئی تھیں... وہ کتنی پیاری تھیں... نرم و ملائم... اور ان کے بال تو اماں سے بھی لمبے تھے... کالے... سیاہ... رات سے... وہ جب کنگھی کرتی تھیں تو چمکیلی آبشار فرش پر جیسے پھسلنے لگتی تھی... وہ مجھے موم کی بنی لگتی تھیں... جدھر موڑو... مڑ جائیں گی۔

میں بھی موم بننا چاہتی تھی... جب میں نے انہیں بتایا تھا تو وہ تڑپ گئی تھیں... ''ناں... ہائے... ہارنے والے موم کے بنے ہوتے ہیں... وقت پگھلا دیتا ہے... پگھل جاؤ گی... گھل جاؤ گی۔''

وہ ٹھنڈے فرش پر بیٹھی تھیں... تیل کی بوتل پاس رکھے... بال کھول کر اپنی گود میں رکھے... شاید وہ سنڈریلا لگ رہی تھیں یا پھر راپنزل... اسی پل میں نے دعا کی تھی۔

''اللہ... کرے... انہیں نیند آجائے... اور میں ان کے بال کاٹ کر بھاگ جاؤں۔'' اور میری دعا قبول ہوئی تھی، مگر کسی اور طریقے سے...

جب شام ڈھلنے کو تھی... حرارتی گولہ حویلی کی دیواروں پر نارنجی عکس ڈال رہا تھا... سکینہ حویلی کے دروازے پیٹتی بھاگ رہی تھی۔

''ارے... عاشی بی بی نے اپنے بال کاٹ ڈالے ہیں۔'' میں حیران ہوئی تھی اور بعد میں پریشان... مجھے زندگی میں پہلی بار اپنی دعا کی قبولیت پر تشویش ہوئی تھی... اور میں رات کے ڈھائی بجے تک روتی رہی۔

''یہ میں نے کیا کر دیا... مجھے ایسی دعا مانگنی ہی نہیں چاہیے تھی... اب عاشی خالہ کے بال پھر سے کیسے آئیں گے۔''

میں سوچتی رہی... کڑھتی رہی... رات ڈھلتی رہی۔

میں اگلے دن عاشی خالہ کے پاس گئی تھی... ہاتھ جوڑے اور کہا... ''مجھے نہیں پتا تھا کہ میری دعائیں قبول ہوگی... میں شرمندہ ہوں۔''

وہ مجھے دیکھ کر ہنسی تھیں اور نفی میں سر ہلایا تھا... ان کے بال بہت چھوٹے ہو گئے تھے... مجھے وہ کسی ٹیڈی بیئر کی مانند لگی تھیں... انہوں نے میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے اپنے ساتھ بٹھا لیا... مجھے کبھی بھی ٹھنڈے فرش پر بیٹھنا پسند نہیں رہا تھا... مگر میں اس دن چپ چاپ ان کے پاس بیٹھ گئی تھی... ٹھنڈے فرش کا سرد پن ان کے لہجے میں اور میرے وجود میں اترتا جا رہا تھا۔

"ہالے... نہ پیدا ہونا ہمارے اختیار میں ہوتا ہے اور نہ ہی مرنا... مگر زندگی سے خوشیاں حاصل کرنا ہر کسی کا حق ہوتا ہے... پھر مجھے کیوں میرے حصے کی خوشیوں سے محروم کردیا گیا ہے... کیوں ہالے... کیوں...؟" وہ رو رہی تھیں۔

"میں سفید وجود کے ساتھ کسی تابوت میں قید کردی گئی ہوں... اور تابوتوں میں تو "مردے" بند ہوتے ہیں نا... اور میں بھی جیسے مردہ ہو گئی ہوں... تنہائی، افسردگی، جیسے میرے وجود پر ثبت کردی گئی ہے... حویلی کی دیواریں اتنی اونچی ہیں کہ دم گھٹنے لگتا ہے... انسان مرجاتے ہیں... دل مرجاتے ہیں... مگر ان پر افسوس نہیں ہوتا... مگر جب "روح" مرجائے تو کچھ باقی نہیں رہتا... میری روح کی مرگ پر بھی قہقہے لگائے گئے... جاؤ... ہالے نور... تم بھی جلد اس سفر پر قدم رکھوگی... تب تمہیں میری یاد آئے گی۔

تب اس وقت تم "موم" نہ بن جانا... ورنہ پگھل جاؤگی یا پھر پگھلادی جاؤگی... گھل جاؤگی یا پھر گھلادی جاؤگی... جاؤ... ہالے نور... جاؤ..."

میں بھاگی تھی اور فرش پر پڑے کانچ سے ٹکرائی تھی... مگر پھر بھی میں بھاگتی گئی...

☼ ☼ ☼

جب میں نے جوانی کی سیڑھی پر قدم رکھا تھا... تب ہی ابو کے دوست کا بیٹا پیدا ہوا تھا... میں حیران تھی بیٹا ان کا پیدا ہوا تھا، مگر جشن ہماری حویلی میں کیوں ہو رہا تھا...؟ کیا دوسروں کی خوشی میں خوش ہو کر جشن منائے جاتے ہیں؟

ابا کے دوست کے بیٹے کا نام "کاشان" رکھا گیا تھا... میں اکثر حویلی کے برآمدے میں کھڑی اس نام کی گردان کیے جاتی۔

کتنا میٹھا سا نام تھا... شہد سا... شیریں... مجھے وہ نام بہت پسند آیا تھا... میں نے اس سے تب بات کی تھی جب وہ میٹرک کا امتحان دے چکا تھا۔

ابا کے کمرے میں ٹیلی فون رکھا ہوا تھا... میں روز ابا کے کمرے میں صفائی کرنے جاتی تھی ابا کی کتابیں، ٹیبل، عینک کورز، غالیچوں کی صفائی سب میرے ذمہ تھا۔

میں بڑا سا چائے کا کپ تھامے کرسی پر جھول رہی تھی... جب دفعتاً" ٹیلی فون کی گھنٹی بجی تھی... چائے کا سارا مزہ کرکرا ہونے کو تھا۔

"ہیلو... جی... کون...؟" میں نے پوچھا تھا۔

"کاشان بات کر رہا ہوں۔" چائے کا کپ میں نے تپائی پر رکھا تھا... ساری آوازیں غیر حاضر... بس اک آواز کا ورد حاضر...

"اوہ... جی... کس لیے فون کیا...؟" میں نے کہا۔

"میرے ابا کو آپ کے "ابا" سے بات کرنی تھی۔"

میں اس دلچسپ جواب پر ہنسی تھی... مجھے لگا میں کوئلوں کے جھنڈ کی البیلی کوئل ہوں۔

"اوہ مائی گاڈ... آپ کتنا خوب صورت ہنستی ہیں... آپ ہیں کون...؟" وہ پوچھ رہا تھا... میں نے دھک دھک کرتے دل پر ہاتھ رکھا تھا۔

"جی میں ہالے نور ہوں..."

"ہالے نور کون...؟"

"اپنے ابا کی بیٹی..."

"اوہ... اچھا..."

"تم کیا کرتے ہو...؟" میں نے پوچھا تھا۔

"میں پڑھتا ہوں... میٹرک کا رزلٹ آج ہی آیا ہے میری پہلی پوزیشن آئی ہے۔" اس کی آواز خوشی سے لرز رہی تھی... اور میں چاہ رہی تھی ایک بار پھر "جشن" ہو... میں "اس" کی خوشی پر خوش ہو کر جشن منا سکتی تھی... ہاں... میں ایسا کر سکتی تھی... حویلی کی دائیں منڈیر سے بائیں منڈیر تک دیسی گھی کے دیے جلا دیے جائیں... گلال کے ڈول حویلی پر اڑا دیے جائیں...

"بہت بہت مبارک ہو تمہیں..." میں نے اس سے کہا تھا... اور پوچھا تھا... "تم آگے زندگی میں کیا بننا چاہتے ہو... تمہارے کیا خواب ہیں...؟"

خوابوں کی باتیں شروع ہوئی تھیں۔۔۔ شاید خوابوں کے بغیر زندگیاں بے معنی سی ہوتی ہیں۔۔۔ "میں زندگی کی دوڑ کا کامیاب انسان بننا چاہتا ہوں۔۔۔ میں اپنے وجود پر لفظ "کامیاب" کی چھاپ ڈالنا چاہتا ہوں۔۔۔ مجھے رسم و رواج سے محبت نہیں ہے۔۔۔ میں کسی کی دل آزاری کا سبب نہیں بننا چاہتا۔۔۔ مجھے بنجر خوابوں پر پھول اگانے ہیں۔"

"تم بننا کیا چاہتے ہو۔۔۔؟" میں نے دوبارہ پوچھا تھا۔

"میں "بڑا لڑکا" بننا چاہتا ہوں۔۔۔" میں آہستہ سے ہنسی تھی۔

"بڑا آدمی" بننا سنا تھا، مگر یہ بڑا لڑکا بننا۔۔۔ کتنا عجیب جواب تھا۔۔۔ "مگر میں "یہ" نہیں جانتی تھی کہ اس کا جواب مجھے مار ڈالنے والا ہوگا۔" "مجھے لفظ "بڑھاپے" سے ہی خوف آتا ہے۔

میں بڑا لڑکا بننا چاہتا ہوں۔۔۔ مجھے "آدمی" نہیں کہلوانا۔۔۔ یہ لفظ بوڑھا سا تاثر دیتا ہے۔۔۔ بڑھاپے کا فیز مجھے اتنا پسند نہیں۔۔۔ مجھے بوڑھا نہیں ہونا۔" وہ کہہ رہا تھا۔۔۔ میں سن رہی تھی۔۔۔ اور "سُن" ہو رہی تھی۔

ریسیور میرے ہاتھ سے چھوٹ گیا تھا۔۔۔ میرے شعور پر ضرب لگی تھی۔۔۔ اور مجھے لگا میں کسی دائرے میں مقید ہوں۔۔۔ اور میرے ارد گرد حرارت پھیلتی جا رہی ہو۔۔۔ تپش۔۔۔ آگ۔۔۔

☼ ☼ ☼

ساری زندگی میں سوچتی رہی تھی کہ سر پر آسمان گرنا اور پیروں تلے سے زمین کھسک جانا کسے کہتے ہیں۔۔۔؟ اور مجھے یہ بات اس دن پتا چلی گئی تھی جب حویلی کے در و دیوار کو سجا دیا گیا۔۔۔ پوری حویلی برقی قمقموں سے سجی ہوئی تھی۔۔۔ میرے سر پر سرخ دوپٹا اڑھا دیا گیا۔۔۔ ابا' اماں اور حویلی کے کچھ اور مرد مجھ سے جواب مانگنے آئے تھے۔۔۔ میں حیران زیادہ تھی یا پریشان۔۔۔ میں سمجھ ہی نہ سکی تھی۔

"اماں۔۔۔ یہ سب کیا ہے۔۔۔؟" میرے آنسو بہہ رہے تھے۔

"میری دھی۔۔۔ چپ کر کے "ہاں" کہہ دے۔۔۔ تیرا کاشان کے ساتھ نکاح ہے۔"

آسمان سر پر گرا تھا۔۔۔ یا۔۔۔ زمین پیروں تلے سے کھسکی تھی۔۔۔ مجھے لگا میرے وجود سے۔۔۔ خون بہنے لگا ہو۔۔۔

اور میں رسم و رواج کی سولی پر چڑھا دی گئی۔۔۔ لڑکیاں' بالیاں گیت گا رہی تھیں۔۔۔ میری سماعتوں پر جیسے پگھلا سیسہ انڈیل دیا گیا تھا۔۔۔ عمروں کا فرق' مزاج' کچھ بھی تو ایک سا نہیں تھا۔۔۔ ایک سا نہیں ہو سکتا تھا۔

وہ جو "کچی" عمر میں بھی "پکی" باتیں کرتا تھا۔۔۔ کیا وہ میرا وجود' میری روح قبول کر پائے گا۔۔۔؟

ہاں۔۔۔ میں سرخ آندھیوں میں اڑتا ہوا کسی خستہ کتاب کا بوسیدہ سا ورق تھی۔۔۔ اور میں جو "ہالۂ نور" تھی۔۔۔ نور کا ہالہ۔۔۔ نور کی رونق۔۔۔ میں "نہ" رہی تھی۔۔۔ مری نہیں تھی شاید "مار" دی گئی تھی۔

اور۔۔۔ میری پہلی ملاقات کاشان سکندر سے اس وقت ہوئی تھی جب حویلی میں ایک شادی ہوئی تھی۔

میں گیلری سے مہندی کے تھال اٹھائے آ رہی تھی۔۔۔ اس وقت گیلری میں ملگجا سا اندھیرا چھایا ہوا تھا۔۔۔ گیلری کے سرے پر دو لڑکے آپس میں کھڑے باتیں کر رہے تھے۔۔۔ ایک کی پشت میری طرف تھی دوسرا کچھ اندھیرے میں کھڑا تھا۔۔۔ جو میری طرف پیٹھ کیے کھڑا تھا اس نے کرتا پہن رکھا تھا اور کافی نمایاں لگ رہا تھا۔۔۔ میں مہندی کے تھال تھامے کشمکش میں کھڑی تھی کہ آگے جاؤں یا نہیں۔۔۔

"بس یار۔۔۔ یہ رسم و رواج اور پرانی روایتیں مجھے سخت ناپسند ہیں۔۔۔ معاشرے کو یہ رواج دیمک کی طرح چاٹ رہے ہیں۔" نفرت تو مجھے بھی تھی ان رسم و رواج سے۔۔۔ ان شکنجوں سے۔۔۔

"حیرت ہے اتنی نفرت کے باوجود تم بھی ان کی بھینٹ چڑھ گئے۔۔۔"

"بس یار۔۔۔ مجبوری بن گئی تھی اس وقت' ورنہ تو جانتا ہے کہ میں کس مزاج کا بندہ ہوں۔۔۔"

ان دونوں کی باتیں جاری تھیں.... میں مجبوراً "سن رہی تھی.... آخر میں خود ہی آگے بڑھی۔ "سنیے.... راستہ دیجیے.... "کرتے والا لڑکا ایک طرف ہٹا تھا.... میں تیزی سے آگے بڑھی تھی.... جیسے ہی سیڑھیاں چڑھنے لگی دوپٹا دھاتی گرل میں اٹک گیا تھا....

کرتے والا لڑکا آگے بڑھ کر دوپٹا دھاتی گرل سے نکالنے لگا تھا... میں نے نظر اٹھائی تھی.... اس لڑکے کی آنکھیں چمک دار بھوری، پیشانی کشادہ اور بال سیاہ سے تھے.... وہ جوانی کی دہلیز پر تھا.... قد کاٹھ سے وہ کافی بڑا لگتا تھا.... دوپٹا چھڑا کر اس نے منتظر نگاہوں سے مجھے دیکھا تھا.... میں نظریں چرا گئی تھی شاید کچھ زیادہ ہی جائزہ لے ڈالا تھا میں نے....

"آپ کا بہت شکریہ...." میں نے کہا تھا.... وہ خفیف سا ہنسا تھا۔

"کوئی بات نہیں...." کہہ کر وہ نیچے جانے لگا تھا.... اور میں اوپر قدم رکھ رہی تھی۔ تب ہی وقت تھما.... رکا.... اور میں بھی "جامد" ہوئی تھی۔

اوپر سے مجھے سکینہ نے بلایا تھا۔ "ہالے بی بی.... جلدی آئیے...." کاشان بے ساختہ مڑا تھا.... میں بے نیازی سیڑھیاں چڑھ رہی تھی۔

جب ساتھی لڑکے نے کہا تھا۔ "کاشان یار.... جلدی آؤ...."

میں ٹھٹکی تھی.... یہ نام.... شہد سا.... گڑ سا.... شیریں.... وہ مجھے دیکھ رہا تھا۔ ہماری آنکھیں چار ہوئی تھیں.... حویلی کی کھڑکیوں، بر آمدوں میں سے چنبیلی کی مہک اڑتی آئی اور اپنے وجود کے گرد میں نے خود کو خوشبو کے جال میں جکڑتا ہوا محسوس کیا تھا.... وہ بے نیاز سا پلٹ گیا تھا.... وہ مجھے نہیں "پہچان" سکا تھا شاید.... اور میں....؟

محبت کے عطر دان نے مجھ پر چھڑکاؤ کیا تھا.... حویلی کی ساری روشنیاں جیسے میرے وجود میں اتر آئی تھیں.... میں "روشن" ہوئی تھی.... میں جو "ہالے نور" تھی۔

☼ ☼ ☼

سنہری دوپہر سہ پہر کے سانچے میں ڈھل رہی تھی.... ہواؤں میں جیسے گزرے زمانوں کے "پہر" زندہ تھے.... سانس لیتے تھے۔

میں بھائی کو دیکھ رہی تھی، اماں اور ابا کے بعد میرے سرپرست تھے۔

"دیکھو.... ہالے.... کبھی کبھی انسان بہت مجبور ہو جاتا ہے اور اسے وہ سب کچھ کرنا پڑتا ہے، جو وہ نہیں کرنا چاہتا.... تم میری بات سمجھ رہی ہو نا....؟" وہ پوچھ رہے تھے۔

"ہاں...." شاید میں "اچھی" طرح سمجھ رہی تھی۔

"تمہیں پتا ہے نا کہ کبھی کبھی والدین اپنی اولاد کی وجہ سے بہت مجبور ہو جاتے ہیں.... میں اور تمہاری بھابھی بھی بہت مجبور ہیں.... افشی، کاشان کے ساتھ شادی کرنا چاہتی ہے.... تم جانتی ہو نا.... کہ وہ کتنی ضدی ہے...." میں نے اپنے آپ کو پگھلتا ہوا محسوس کیا تھا۔ میں.... میں "موم" کا گھر بنتی جا رہی تھی.... یا.... پھر بن رہی تھی۔

افشی کی "ضد" اہم تھی.... مگر ہالے نور کا "حق" اہم نہیں تھا۔

"تمہاری عمر بھی اب کافی ہو گئی ہے.... اور کاشان بھی نئے دور کا بچہ ہے.... سوچ کا بھی بہت فرق ہے.... وہ کہاں ناسمجھی کے وقت کیے گئے فیصلے کو تسلیم کرے گا...." وہ دلیلیں، وضاحتیں میرے آگے ڈھیر کرتے جا رہے تھے۔

اور میں اس "ڈھیر" کے آگے دبتی جا رہی تھی....

"میں نے کاشان کے گھر والوں سے بات کر لی ہے.... وہ راضی ہیں.... بس اتوار کو میں نے کاشان اور اس کی فیملی کو رات کی دعوت پر بلایا ہے۔ افشی اور کاشان بھی ایک دوسرے کو سمجھ لیں گے...." وہ اب اٹھ رہے تھے۔

میں تابوت میں "رکھ" دی گئی ہوں.... تابوت کے خانوں میں کیلیں ٹھونک دی گئی ہیں.... کہیں کوئی

روزن نہیں۔۔۔ سہ پہر میرے وجود پر رنگ چھوڑنے لگی تھی۔۔۔ بھیا نے میرے سر پر ہاتھ رکھا تھا۔

"اف۔۔۔ بھئی۔۔۔ یہ آج کل کے بچے۔۔۔ بس انسان وقت کے ساتھ ساتھ چلنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔۔۔ ہالے۔۔۔ خوش رہا کرو۔"

ہاں۔۔۔ میں "خوش" تھی۔۔۔ میں ہمیشہ "خام" ہی رہی تھی۔ "خاص" ہونے کا ہنر ہالے نور میں نہیں تھا۔۔۔ میں تو بس "موم" کا گھر تھی جو "پگھل" رہی تھی۔۔۔ اور گھل گھل کر ختم ہو رہی تھی۔

☆ ☆ ☆

میں آہستہ آہستہ لالٹین تھامے سیڑھیاں چڑھ رہی تھی۔۔۔ لالٹین کمرے کے باہر ہی رکھ دی تھی۔۔۔ کھانے کی ٹرے تھامے میں ان کی طرف آئی تھی۔۔۔ وہ کھڑکی کے ساتھ لگی آج بھی ٹھنڈے فرش پر بیٹھی تھیں۔۔۔ مجھے ان پر ہمیشہ "رحم" آتا تھا۔۔۔ مگر آج ان کے ساتھ ساتھ مجھے "خود" پر بھی رحم آ رہا تھا۔ میں نے عاشی خالہ کی طرف دیکھا۔

"عاشی خالہ۔۔۔ دیکھیے۔۔۔ غور سے مجھے دیکھیے۔۔۔ آج ہالے نور بھی ہار گئی ہے۔۔۔ آپ تو جنگ لڑے بغیر ہی ہار گئی تھیں۔۔۔ اور میں تو جیتی ہوئی جنگ ہی ہار بیٹھی ہوں۔۔۔ آپ کی طرح میں بھی "موم" بن گئی ہوں۔۔۔ بھیا نے مجھے بھی موڑ دیا ہے۔۔۔ میں بھی تنہائی کا لباس اوڑھ کر اب آپ کی طرح رات کے آخری پہر گھوموں گی۔۔۔ چاند سے باتیں کروں گی۔۔۔ مگر۔۔۔؟"

میں رو رہی تھی۔۔۔ زور۔۔۔ زور۔۔۔ سے۔۔۔ وہ مجھے دیکھ رہی تھیں۔

"آپ بھی تو چاند سے باتیں کرتی ہیں مگر "یہ" چاند جواب تو نہیں دیتا نا۔۔۔ بنجر وجودوں پر کونپلیں نہیں آتی ہیں۔۔۔ کبھی بھی نہیں۔"

میں گھٹنوں کے بل بیٹھی رو رہی تھی۔

"میں مر جاؤں گی۔۔۔ میری مدد کو کوئی نہیں آئے گا۔۔۔ انسانوں کے لیے "ابابیل" نہیں بھیجے جاتے۔۔۔ مگر دعاؤں سے تو سب ہوتا ہے نا۔۔۔ میں "اللہ" سے ابابیل مانگوں گی۔۔۔ جو ظالموں پر کنکر گرائے گا۔۔۔ ابابیل میری مدد کو آئیں گے نا۔۔۔؟" میں ہذیانی ہو کر انہیں جھنجھوڑ رہی تھی۔۔۔ چاند اپنے مدار سے سرکا اور تارے تاریک ہونے لگے۔۔۔ سیاہی پھیلنے لگی۔۔۔

بند لبوں کے قفل پر ضرب پڑی تھی۔

"ہالے نور۔۔۔ اللہ برگزیدہ بندوں کی مدد کو ابابیل بھیجتا ہے۔۔۔ عام انسانوں کی مدد کو ابابیل نہیں بھیجے جاتے۔۔۔ مگر عام انسانوں میں سے کسی "عام" انسان کو ابابیل ضرور بنا دیا جاتا ہے۔" عاشی خالہ کی آواز نے مینار کی سی بلندی اختیار کر لی تھی۔

ابابیل انسان نہیں ہوتے۔۔۔ مگر انسان "ابابیل" ہو جاتے ہیں۔

اور بنت سحر کہتی ہے۔۔۔ "ہر انسان ابابیل نہیں ہوتا۔۔۔ اور جو ہوتا ہے وہ بہت خاص ہوتا ہے۔۔۔ بہت خاص۔۔۔ ابابیل "مددگار" ہیں۔۔۔ اور تم بھی ہو جاؤ مددگاروں میں سے۔۔۔"

☆ ☆ ☆

بھیا ٹیبل لیمپ کی روشنی میں کوئی کتاب پڑھ رہے تھے۔۔۔ بھابھی آرام کرسی پر بیٹھی تھیں۔۔۔ جب عائشہ شال اوڑھے کمرے میں داخل ہوئی تھیں۔۔۔ بھابھی جلدی سے اٹھ بیٹھی تھیں۔

"خالہ۔۔۔ آپ۔۔۔ آئیے۔۔۔" بھیا نے کتاب رکھ کر اٹھے۔

سے۔۔۔

عائشہ چپ چاپ صوفے پر بیٹھ گئی تھیں۔۔۔ بھیا نے حیرت سے انہیں دیکھا تھا۔۔۔ وہ آج کافی عرصے بعد ان کے پاس آئی تھیں۔۔۔ بھابھی بھی حیران تھیں اور پریشان بھی۔۔۔

"خیریت تو تھی خالہ۔۔۔" بھیا نے جھجک کر پوچھا تھا۔۔۔

"میں ہالے نور کی بات کرنے آئی ہوں۔" بھیا پریشان سی نظروں سے دیکھنے لگے۔

"کیسی بات خالہ۔۔۔؟"

"یہی کہ کاشان تو آرہا ہے، تم نے کیا سوچا ہے....؟" بھابھی جیسے تڑپ کر بولی تھیں۔

"ارے.... خالہ.... ہالے نور نے خود انکار کر دیا ہے کاشان کے ساتھ شادی سے...." عائشہ استہزائیہ ہنسی ہنسی تھیں۔

"میں جانتی ہوں محکوم رعایا پر حکم ہی چلائے جاتے ہیں.... اور ہالے کی کیا قدر اور حیثیت ہے اس گھر میں اچھی طرح جانتی ہوں۔"

بھیا گڑبڑائے تھے "مگر وہ افشی....؟"

"بچوں کی ہر ضد پوری نہیں کی جاتی.... مظلوم کی آہ نہیں لیتے ورنہ گھر برباد ہو جاتے ہیں۔" وہ بہت بے بس سی لگ رہی تھیں۔

"تنہائیاں، اکیلا پن بے موت "مار" دیتا ہے۔ جو میرے حصے میں آیا میں وہ بھگت چکی ہوں.... ہالے کو اس کی خوشی دے دو.... بہن ہے تمہاری.... بھائیوں کے دل اور ظرف تو بہت بڑے ہوتے ہیں۔" بھابھی تناؤ بھرے چہرے کے ساتھ بڑبڑا رہی تھیں.... بھیا نے کوفت اور بے زاری سے بھرپور نظر عائشہ خالہ پر ڈالی تھی.... وہ بے بسی کی انتہا پر تھیں۔

عائشہ خالہ اٹھیں اور بھیا کے قدموں کے پاس جا بیٹھیں وہ رو رہی تھیں.... پھوٹ پھوٹ کر....

"میں نے تنہائیوں کے عذاب بھگتے ہیں.... میں زندہ درگور ہوئی ہوں.... جو میرے ساتھ ہو چکا۔ میں نہیں چاہتی کہ وہ ہالے کا مقدر بنے.... میرے جڑے ہاتھوں کو دیکھو...."

بھیا پگھلے یا نہیں.... کچھ پتا نہ تھا.... کچھ خبر نہ تھی۔

مگر رات ڈھل رہی تھی.... پگھل رہی تھی۔

☼ ☼ ☼

کاشان نے اپنی زندگی کے اہم فیصلے پر اپنی مرضی کے خلاف جانے پر بہت احتجاج کیا تھا.... مگر پھر بھی وقت نے "سمجھوتے" پر راضی کر لیا تھا.... زندگی کے ہر موڑ پر اس نے اپنے آپ کو کسی حصار میں جکڑا ہوا محسوس کیا تھا۔

اس نے ہالے نور کو نہیں دیکھا تھا.... کون تھی ہالے نور....؟

اڑتیس سالہ عورت یا پھر لڑکی....؟

اس نے شریک حیات کے حوالے سے ابھی تک کوئی بھی خاکہ نہ تراشا تھا.... اور دوسری طرف افشی تھی.... جو جب بھی کہیں ٹکرا جاتی.... معنی خیزی سے دیکھتی مسکراتی.... اس کی افشی سی اچھی خاصی جان پہچان ہو گئی تھی۔

افشی ذہین تھی.... خوب صورت تھی.... بلا کی حاضر جواب تھی۔ وہ افشی سے متاثر تھا.... مگر وہ نہیں "سمجھ" سکا تھا کہ اس متاثر ہونے کی حد کہاں تک تھی.... کیا اتنی تھی کہ وہ ہالے کو چھوڑ کر افشی کو اپنا لیتا....؟ وہ چاہتا تھا ایک بار.... صرف ایک بار تو وہ اپنی منکوحہ ہالے نور کو دیکھے، سمجھے.... کیا عمروں کا وجود اتنا خود غرض ہوتا ہے کہ جائز تعلق کی دیوار بن جائے....؟

اس نے تو بس ہالے کی آواز سنی تھی.... بہت پہلے.... اور وہ جلدی کیوں فون بند کر گئی تھی.... اسے اب پتا چلا تھا.... اور وہ اب فیصلہ کرنے حویلی آیا تھا.... آر یا پار....

کاشان تو اتنا بھی نہیں جانتا تھا کہ ہالے نے اس کا کتنا انتظار کیا تھا....؟ وہ کیا سوچتی تھی....؟

وہ جو "ابابیل" آنے کی منتظر تھی.... ہاں.... وہ ہالے نور تھی۔

☼ ☼ ☼

اور کاشان اپنی فیملی کے ساتھ حویلی آگیا تھا.... لمبے ستونوں، گول برآمدوں والی حویلی میں عجب سی کشش سی تھی.... سنہری شام کا سنہرا منظر حویلی کے ستونوں پر اتر رہا تھا.... فضا میں مہکار تھی.... مسحور کن.... کھانا کھانے کے بعد وہ اور افشی حویلی کے دائیں جانب باغ کی طویل روش پر چہل قدمی کر رہے تھے.... اس نے افشی سے ہالے نور کا پوچھا تھا.... اور افشی ہنسی تھی.... خوب.... جانے کیوں کاشان کو "وہ" قہقہہ برا لگا تھا.... ہاں.... بہت برا۔

"ارے کاشان.... تم بھی جانے کیا بات لے بیٹھے... ہالے پھپھو تو آدم بیزار سی ہیں.... کسی سے بھی گھلتی ملتی نہیں ہیں.... ہروقت غصے میں رہتی ہیں.... انہیں پتا بھی تھا کہ آج آپ لوگوں نے آنا ہے لیکن کمرہ بند کرکے بیٹھ گئیں.... ہروقت کی جلن، کڑھن نے وقت سے پہلے ہی انہیں بوڑھا کردیا ہے...." افشی کہتی جارہی تھی.... کتنا آسان ہوتا ہے کسی معصوم کی ذات پر الزام لگانا.... کیا واقعی ہالے نور ایسی تھی....؟

کاشان سوچ رہا تھا.... "اسے مجھ سے ملنا تو چاہیے تھا.... اتنی بھی کیا بیزاری.... خیر.... اب مجھے بھی کوئی فرق نہیں پڑتا...." کچنار کی ٹہنیاں جگنوؤں کے روشن وجود سے لدی جارہی تھیں.... روشنیاں.... عکس.... اور.... دور.... اوپر والی منزل کی کھڑکی سے جھانکتی.... نمی چھپاتی وہ لڑکی.... وہ جو ہالے نور تھی۔

کاشان کو کیا واقعی "فرق" نہیں پڑتا تھا....؟

غلط بات تھی یہ.... فرق تو پڑتا تھا اور ضرور پڑتا تھا۔

وہ نہیں چاہتا تھا کہ کسی انسان سے ملے بغیر، دیکھے بغیر، سمجھے بغیر ریجیکٹ کردیا جائے.... زندگی میں یوں ہی تو نہیں ہوتا ناں۔ دوسروں کے بھی آپ کی ذات پر، آپ کی سوچ پر، "حق" ہوتے ہیں.... اور وہ ہالے نور تو "سارے" حق رکھتی تھی۔

"افشی.... میں اس سے ملنا چاہتا ہوں۔" کاشان کی بات پر افشی کا روشن چہرہ پریشان ہوا.... اور پھر تاریک.... کھیل ختم ہوا تھا.... یا.... پھر شروع ہوا تھا....؟ افشی سمجھ نہیں پارہی تھی۔

"میں کئی بار ان کے کمرے میں ان کو بلانے گئی تھی.... مگر میرے اصرار پر بھی وہ نہیں مانی تھیں.... انہوں نے مجھے کمرے سے ہی نکال دیا تھا...." جھوٹ گھڑنا کیا اتنا آسان ہوتا ہے....؟ افشی جھوٹ کا ڈھیر گھڑ رہی تھی۔

"افشی.... میری بات سننا...." افشی کو بھابھی بلا رہی تھیں.... وہ معذرتی مسکراہٹ سجائے آگے بڑھ گئی تھی.... اس کی چال میں سکون تھا.... تنہا شخص پر نشانے باندھنا آسان ہوتا ہے.... افشی "یہی" سوچتی تھی.... مگر وہ نہیں جانتی تھی۔

"جب مدد کو ابابیل بھیجے جاتے ہیں تو پھر فتح حاصل ہو ہی جاتی ہے.... اور.... ابابیل تو خاص مددگار ہوتے ہیں ناں.... بہت خاص...." سفیدے کے پار چاند جھول رہا تھا۔

کاشان کی ٹہلتے ہوئے نظر اوپر اٹھی.... اور اٹھی ہی رہ گئی.... اوپری منزل کی کھڑکی کے حریری پردوں سے جھلکتا وہ عکس واضح تھا.... ہاں.... شاید.... اس رات کوئی اپسرا کھڑی تھی.... وہ پیٹھ موڑے کھڑکی سے لگی ہچکیوں کے ساتھ رو رہی تھی.... بے تحاشا.... اس کے بال بہت لمبے تھے.... وہ کانپ رہی تھی.... وہ روتی ہوئی کچھ کہہ رہی تھی۔

نرم ہوا نے اڑان بھری اور صداؤں کے رتھ پر واپس پلٹی.... صدائیں کاشان کے کانوں میں بج اٹھی تھیں.... اداس.... غمگین.... وہ لڑکی کہہ رہی تھی۔

"ابابیل نہیں آئیں گے.... میں موم بن گئی ہوں.... میں بھس کا محل ہوں میرے ستونوں کو آگ دکھادی گئی ہے...." کچنار کی ٹہنیوں پر لٹکے جگنو بے نور ہونے لگے تھے.... وہ جو "اپسرا" تھی.... وہ ہالے نور تھی.... نور کا ہالہ.... نور کی رونق.... کاشان دوڑتا ہوا اوپری منزل پر گیا تھا.... شام رات کے سانچے میں نہ ڈھلی تھی....

بند دروازے کی جھری سے سفید روشنی کی لکیر بائیں دیوار پڑ رہی تھی.... روشن۔

اس نے ہولے سے اندر جھانکا تھا.... وہ "ہالے نور" کو دیکھ رہا تھا.... اور صرف اسی کو دیکھ رہا تھا.... وہ اپسرا تھی.... یا.... کوئی حور.... وہ عاشی خالہ سے لپٹی ہوئی رو رہی تھی۔

"دیکھیے خالہ۔ آج آپ کی ہالے اکیلی رہ گئی ہے.... میرا انتظار، میرا صبر، میرا یقین، کچھ بھی میرے کام نہ آیا.... اب میں بھی آپ کی طرح بند کمروں میں اندھیرا کیے ٹھنڈے فرش پر بیٹھی چاند سے باتیں کروں گی.... مگر چاند تو جواب بھی نہیں دیتا ناں.... میرے سوال میری ہی سماعتوں میں پگھلا سیسہ گرائیں گے....

ایرک کو کوئی جواب نہیں سوجھا' اس کا خیال تھا۔ جبریل اس سے متاثر ہوگا۔ وہ متاثر نہیں ہوا تھا' الٹا اس سے سوال کر رہا تھا۔

"فائدہ تو نہیں سوچا میں نے' میں نے تو بس تجسس میں پڑھا ہے قرآن پاک۔" ایرک نے کندھے اچکا کر پوچھا۔

"تو اب تمہاری کیا رائے ہے قرآن پاک کے بارے میں.... ؟ اب بھی سیکھنا چاہتے ہو؟" جبریل نے اس سے پوچھا۔

"ہاں.... اب اور بھی زیادہ۔" ایرک نے کہا۔ "مجھے یہ بے حد انٹرسٹنگ لگی ہے۔"

جبریل اس کی بات پر مسکرایا تھا۔ وہ ایسے بات کر رہا تھا جیسے انسائیکلوپیڈیا کے بارے میں بات کر رہا ہو یا کسی دلچسپ کتاب کے بارے میں' جو وہ مکمل پڑھے بغیر نہیں رہ سکا ہو۔

"مقدس کتابوں کو صرف پڑھ لینا کوئی بڑی بات نہیں ہوتی۔" جبریل نے اس سے کہا تھا۔ "اسے پڑھنے کے ساتھ ساتھ اس پر عمل کرنا بھی ضروری ہے۔"

ایرک اس کو بغور دیکھتے ہوئے اس کی بات سن رہا تھا۔

"یہ میں جانتا ہوں۔" اس نے کہا' یہ وہی بات تھی جو وہ اپنے ماں باپ سے بھی بہت بار سن چکا تھا۔

اس دن جبریل نے اسے دوسرا سبق قرآنی قاعدہ کا نہیں دیا تھا۔ اس نے اسے دوسرا سبق اسے ایک "اچھا انسان" بننے کے حوالے سے دیا تھا۔

"کوئی بھی ایسی چیز جس کا تعلق اللہ سے ہے اور جو ہم سیکھتے ہیں تو پھر اس دن ہمارے اندر دوسروں کے لیے کچھ زیادہ بہتری آنی چاہیے تاکہ یہ نظر آئے کہ ہم کوئی "خاص چیز" سیکھ رہے ہیں۔"

جبریل نے اسے سمجھایا تھا۔ وہ تبلیغ کرنا نہیں چاہتا تھا اور یہ مشکل کام بھی تھا کہ اپنے مذہب کا ڈنکا بجائے بغیر کسی کو یہ سمجھا سکے کہ اسلام آخری مذہب کیوں تھا.... کامل ترین کیوں تھا۔

"وہ سارے سبجیکٹ' جو ہم اسکول میں پڑھتے ہیں اور جو ہم وہاں سیکھتے ہیں' وہ ہماری پرسنالٹی پر اثر انداز نہیں ہوتے وہ صرف تب ہمارے کام آتے ہیں جب ہمیں ایگزام دینا ہو.... جاب کرنی ہو.... یا بزنس کرنا ہو.... کتابیں ہمیں باعلم بناتی ہیں.... باعمل نہیں.... باعمل ہمیں صرف وہ کتاب بنا سکتی ہے جو اللہ تعالیٰ نے انسان کو صرف باعمل کرنے کے لیے اتاری ہے۔"

ایرک اس کی بات بڑی توجہ سے سن رہا تھا' بالکل ویسے ہی جیسے اس سے پہلے کوئی چیز سمجھا کرتا تھا۔

"بابا نے مجھ سے کہا تھا اگر ہم اچھے انسان نہ بن سکیں اور اپنے خاندان اور معاشرے کے لیے تکلیف کا باعث ہوں تو عبادت کرنے اور مذہب کے بارے میں پڑھنے کا کوئی فائدہ نہیں کیونکہ مذہب اور مذہبی کتابیں اللہ تعالیٰ نے صرف ایک مقصد کے لیے اتاری ہیں کہ ہم اچھے انسان بن کر رہیں.... ایک دوسرے کے حقوق و فرائض کا خیال رکھیں۔ خاص طور پر ان کا جو ہماری ذمہ داری ہیں.... جیسے تمہارے چھوٹے بہن بھائی اور تمہاری ممی تمہاری ذمہ داری ہیں.... تمہارا اپنا جسم اور ذہن تمہاری اپنی ذمہ داری ہے۔"

جبریل بڑی ذہانت سے گفتگو کو اس موضوع کی طرف موڑ رہا تھا جس پر وہ ایرک سے بات کرنا چاہتا تھا اور ایرک یہ بات سمجھ رہا تھا۔ وہ چھوٹا تھا' بے وقوف نہیں تھا۔ وہ کہیں اور بیٹھا ہوتا تو کبھی اس موضوع پر کسی کو بات کرنے کی اجازت نہ دیتا وہ ان ایشوز کے حوالے سے اتنا ہی حساس تھا' لیکن وہ اس گھر میں آکر کسی سے بھی کچھ بھی سن لیتا تھا۔

"تو اب تم نے دیکھنا ہے کہ جس دن تم قرآن پاک پڑھ کر جاتے ہو... اس دن تمہارے اندر کیا تبدیلی آتی ہے... اس دن تم اپنی فیملی کے لیے اور دوسروں کے لیے کیا اچھا کام کرتے ہو۔" جبریل نے جیسے اسے چیلنج دیا تھا۔
"میں کوشش کروں گا۔" ایرک نے وہ چیلنج قبول کرلیا تھا۔ پھر اس نے جیسے اس کی مدد مانگی "تو آج میں گھر میں جاکر کیا کروں؟"
"تم آج ایک ایسا کام مت کرنا جس سے تمہیں پتا ہو کہ تمہاری ممی اپ سیٹ ہوتی ہیں۔"
جبریل نے اس سے کہا تھا۔ ایرک کچھ خجل سا ہو گیا۔ اسے اندازہ نہیں تھا جبریل اتنے بے دھڑک انداز میں اس کے بارے میں ایسی بات کہے گا۔
"تم مجھے عبداللہ کہا کرو۔" ایرک نے جان بوجھ کر بات کا موضوع بدلنے کے لیے اسے ٹوکا۔
"عبداللہ تو اللہ کا بندہ ہوتا ہے... سب سے kind (مہربان) سب سے زیادہ خیال رکھنے والا اور احساس کرنے والا... کسی کو تکلیف نہ دینے والا' میں تمہیں عبداللہ تب کہنا شروع کروں گا جب تم سب سے پہلے اپنی ممی کو تکلیف دینا بند کردو گے۔"
جبریل نے اس کی کوشش کو کامیاب نہیں ہونے دیا تھا۔ ایرک جیسے کچھ اور خجل ہوا۔ ایک لمحے کے لیے اسے لگا جیسے جبریل اس سے جو کچھ کہہ رہا تھا' وہ اس کی ممی کے کہنے پر کہہ رہا تھا' لیکن وہ اس سے بحث میں نہیں الجھا تھا اس نے خاموشی سے اس کی بات مان لی تھی۔
اس دن ایرک گھر جاکر پہلی بار رالف سے خوش دلی سے ملا تھا... کیرولین اور وہ دونوں سٹنگ ایریا میں بیٹھے فٹ بال میچ دیکھ رہے ہیں۔ رالف اور کیرولین کو ایک لمحے کے لیے لگا' شاید ایرک سے غلطی ہوئی تھی یا پھر انہیں وہم ہو رہا تھا۔ اس نے پہلی بار رالف سے خوش مزاجی کا مظاہرہ کیا تھا اور کیرولین اس بات پر شروع شروع میں اسے ڈھیروں بار ڈانٹ اور سمجھا چکی تھی۔ زچ ہو چکی تھی اور پھر اس نے ایرک کو کچھ کہنا ہی چھوڑ دیا تھا۔ ایرک اور رالف کے درمیان کبھی کوئی تکرار نہیں ہوئی تھی' لیکن رالف یہ جانتا تھا کہ وہ اسے پسند نہیں کرتا اور اس نے بھی ایرک کے ساتھ فاصلے کم کرنے کی کوشش نہیں کی تھی۔
اس کا خیال تھا' ان دونوں کے درمیان فاصلہ رہنا ہی بہتر تھا تاکہ لحاظ ختم نہ ہو' لیکن وہ ذاتی حیثیت میں ایک اچھا سلجھا ہوا آدمی تھا اور وہ ایرک کے حوالے سے کیرولین کی پریشانی کو بھی سمجھتا تھا۔
ایرک رکے بغیر وہاں سے چلا گیا تھا۔ رالف اور کیرولین نے ایک دوسرے کو حیرانی سے دیکھا۔
"اس کو کیا ہوا؟" رالف نے کچھ خوش گوار حیرت کے ساتھ کہا تھا۔
"پتا نہیں۔" کیرولین نے کندھے اچکا کر لاعلمی کا اظہار کیا تھا۔
وہ پہلی تبدیلی نہیں تھی جو ایرک میں آئی تھی۔ وہ آہستہ آہستہ مزید تبدیل ہوتا گیا تھا۔ ویسا ہی جیسا وہ پہلے ہوا کرتا تھا۔ قرآن پاک کا سبق ہفتے میں دو دن کے بجائے وہ اب ہر روز لینے جایا کرتا تھا... اگر کبھی جبریل یہ کام نہ کرسکتا تو حمین یا امامہ اسے سبق پڑھا دیتے' لیکن ایرک کو یہ اعتراف کرنے میں عار نہیں تھا کہ جیسے جبریل اسے پڑھاتا تھا' ویسے اور کوئی نہیں پڑھا سکتا تھا۔ اس کی آواز میں تاثیر تھی ایرک اس سے پہلے بھی متاثر تھا' لیکن اس سے قرآن پاک پڑھنے کے دوران وہ اس سے مزید قریب ہو گیا تھا۔
اس گھر میں ایرک کی جڑیں اب زیادہ گہری اور مضبوط ہو گئی تھیں۔ امامہ کی تمام تر احتیاط کے باوجود...

☼ ☼ ☼

جبریل لوگوں کو نہ سمجھ میں آنے والے انداز میں متاثر کرتا تھا۔ تیرہ سال کی عمر میں اس کا ٹھہراؤ اس کی عمر کے عام بچوں کے برعکس تھا۔ سالار کی بیماری نے امامہ کے ساتھ ساتھ دس سال کی عمر میں اسے بھی بدل دیا تھا۔ وہ ضرورت سے زیادہ حساس اور اپنی فیملی کے بارے میں زیادہ ذمہ دار ہو گیا تھا یوں جیسے وہ اسی کی ذمہ داری تھی اور سالار اور امامہ یقیناً" خوش قسمت تھے کہ ان کی سب سے بڑی اولاد میں ایسا احساس ذمہ داری تھا۔

اس نے امریکا میں سالار کی سرجری اور اس کے بعد وہاں امامہ کے بھی وہیں قیام کے دوران اپنے تینوں چھوٹے بہن بھائیوں کی پروا کسی باپ ہی کی طرح کی تھی۔

سکندر عثمان اور طیبہ سالار کے بچوں کی تربیت سے پہلے بھی متاثر تھے لیکن ان کی غیر موجودگی میں جبریل نے جس طرح ان کے گھر پر اپنے بہن بھائیوں کا خیال رکھا تھا۔ وہ ان کو مزید متاثر کر گیا تھا۔ امامہ نے اپنے بچوں سے کہا تھا کہ یہ ہمارا گھر نہیں ہے ہم یہاں مہمان ہیں اور مہمان کبھی میزبان کو شکایت کا موقع نہیں دیتے اور ان چاروں نے ایسا ہی کیا تھا۔ طیبہ اور سکندر کو کبھی ان چاروں بچوں کے حوالے سے کسی پریشانی کا سامنا نہیں کرنا پڑا نہ ہی انہیں ان کے حوالے سے کسی اضافی ذمہ داری کا احساس ہوا تھا۔

وہ تینوں اپنا ہر کام خود ہی کر لینے کی کوشش کرتے تھے اور رئیسہ کی ذمہ داری ان تینوں نے آپس میں بانٹی ہوئی تھی کیونکہ ان چاروں میں سب سے چھوٹی اور کسی حد تک اپنے کاموں کے لیے وہی دوسروں پر انحصار کرتی تھی۔ اپنے بہن بھائیوں کی ذمہ داریاں اس طرح اپنے سر پر لینے نے جبریل کو بہت بدلا تھا۔ ایک دس سالہ بچہ کئی مہینے اپنا کھیل کود اپنی سرگرمیاں بھلا بیٹھا تھا اور یہی وہ وقت تھا جب جبریل ذہنی طور پر بھی بدلتا چلا گیا تھا۔

تیرہ سال کی عمر میں ہائی اسکول سے ڈسٹنکشن کے ساتھ پاس کر کے یونیورسٹی جانے والا وہ اپنے اسکول کا پہلا اسٹوڈنٹ تھا اور وہ یونیورسٹی صرف ڈسٹنکشن کے ساتھ نہیں پہنچا تھا وہ وہاں بل گیٹس فاؤنڈیشن کی ایک اسکالر شپ پر پہنچا تھا۔ وہ "وہ پہلی سیڑھی تھی جو میڈیسن کی طرف جاتے ہوئے اس نے چڑھی تھی سالار سکندر کے خاندان کا پہلا پرندہ یونیورسٹی پہنچ چکا تھا۔

☼ ☼ ☼

گرینڈ حیات ہوٹل کا بال روم اس وقت نیشنل اسپیلنگ بی کے 93 ویں مقابلے کے فائنلسٹ کا پہلا راؤنڈ منعقد کروانے کے لیے تیار تھا۔ حمین سکندر اپنے ٹائٹل کا دفاع کر رہا تھا اور رئیسہ سالار اس مقابلے میں پہلی بار حصہ لے رہی تھی۔ وہ سالار سکندر کے گھر میں چوتھی ٹرافی لانے کے لیے پرجوش تھی اور صرف وہی تھی جو پرجوش تھی۔ گھر کے باقی افراد فکر مند تھے اور اس پریشانی کی وجوہات دو تھیں.... اگر وہ نہ جیت سکی تو....؟ اور اگر حمین سکندر جیت گیا تو....؟

رئیسہ اس وقت اسٹیج پر اپنے پہلے لفظ کے بولے جانے کے انتظار میں تھی۔

(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)



# کنگن

نیر کاشف

"باجی کنگن لے لو..."

گاڑی سگنل پر رکی تو ایک بچہ تیزی سے اس کی کھڑکی کی جانب بڑھا، جس تک آواز سے پہلے پھولوں کی خوشبو پہنچ چکی تھی۔ فلزا نے بے قراری سے کنگن اور پھر آس بھری نظروں سے عاصم کی جانب دیکھا، جس کی تمام تر توجہ سامنے لگے اشارے پر مرکوز تھی۔

"صاحب... صاحب..." بچے نے معاملہ فہمی کا ثبوت دیتے ہوئے عاصم کو پکارا تو اس نے کچھ اس قدر بے زاری سے کنگن دیکھے کہ فلزا کے الفاظ لبوں پر ہی دم توڑ گئے، کیا تھا جو میری چھوٹی سی فرمائش پوری کردیتے۔ دل میں آتے منفی خیالات کو ڈپٹتے ہوئے اس نے چہرے پر مسکراہٹ سجائی کہ اس بار سواری کا رخ میکے کی جانب تھا۔

"میرا خیال ہے کہ سب لوگ آہی چکے ہوں گے، ہمیں دیر ہوگئی۔" عاصم نے لمحے بھر کے لیے اسٹیرنگ سے بازو ہٹا کر گھڑی دیکھتے ہوئے کہا۔

"چلیں خیر ہے... اب پہنچے دیر سے ہیں تو دیر تک رکیں گے۔" لفظ دیر کو اچھا خاصا کھینچ کر ادا کرتے ہوئے فلزا نے تائید طلب نظروں سے عاصم کی جانب دیکھا تو اس نے مسکرا کر گویا ہاں کی اور سسرال کے دروازے پر گاڑی روک دی۔

☼ ☼ ☼

"آگئیں بھئی فلزا صاحبہ بھی..." کسی نے بہ آواز بلند اطلاع دی تو بھابھیاں اور تینوں بہنیں اس کے استقبال کے لیے صحن میں ہی چلی آئیں۔ "بڑی دیر کی مہرباں آتے آتے۔" چھوٹی کنزیٰ نے پیٹ پر ہاتھ رکھ کر دہائی دی۔ "کوئی بات نہیں بنو آتے آتے دیر لگائی ہے تو جاتے جاتے بھی دیر ہی لگائیں گے۔" اس نے مسکراتے ہوئے نئی شادی شدہ بہن کو گلے سے لگایا۔

"ارے واہ! کتنے خوب صورت بنے ہوئے کنگن ہیں۔" نظریں کنزیٰ کے کنگن سے سجے ہاتھوں پر ہی اٹک گئی تھیں۔

"ہاں... خوشبو، دیکھو کتنی پیاری ہے۔" کنزیٰ نے بھی اٹھلاتے ہوئے ہاتھوں کو اس کے چہرے کی جانب کیا۔

شکوہ بھری نظروں سے شوہر کی جانب دیکھتے ہوئے فلزا نے گویا بھولی ہوئی بات یاد آجانے کا سگنل دیا۔ ڈھیر ساری باتیں کرتے امی کی گود میں سر رکھ کر آرام

سے آنکھیں موندتے‘ بھابھیوں کے ہاتھ کے بنے مزے دار کھانوں سے انصاف کرتے ایک لمحے کو بھی فلزا کی سوچ سے کنگن محو نہ ہو سکے ‘کیا تھا‘ جو مان لیتے میری چھوٹی سی خواہش‘ باربار در آنے والے خیال کو وہ روک نہ سکی۔ ہمیشہ ایسا ہی کرتے ہیں‘ عجیب سی اداسی نے گھیرے میں لے لیا۔

’انس کو دیکھو‘ کتنا اچھا شوہر ہے‘ ایسے ہوتے ہیں شوہر‘ دل ہی دل میں انس کو سرٹیفکیٹ دے دیا گیا۔ میرے تو جیسے جذبات ہی نہیں ہیں کوئی‘ اپنے اوپر بے حد رحم آیا۔ بس بہت ہو گیا‘ آج تو میں صاف صاف بات کروں گی۔ آخر میرے بھی جذبات ہیں‘ خواہشات ہیں اور کون سی مہنگی مہنگی فرمائشیں کرتی ہوں میں جو محترم پوری نہ کر سکیں۔ بھلا بتاؤ دس‘ بیس روپوں کے کنگن بھی مانگ لو تو کنجوسی کا دورہ پڑ جاتا ہے‘ دانت پیس کر دل ہی دل میں عہد کیا خوب ساری لڑائی کا اور من ہی من میں بن گئی پھولن دیوی.... ”اچھا بھئی فی امان اللہ“ امی نے گلے لگا کر ماتھا چومتے ہوئے اسے رخصت کیا۔

جبراً“ مسکراہٹ کے لیے پھیلائے ہوئے ہونٹ ایک دم سے سکڑ کر اپنی جگہ پر آ گئے۔ دھڑام سے گاڑی کا دروازہ بند کرتے ہوئے دھپ کر کے سیٹ پر بیٹھ گئی۔ ”کیا ہو گیا ہے؟ آرام سے نہیں بند کر سکتیں دروازہ۔“ عاصم گاڑی کے معاملے میں ہمیشہ سے ہی حساس تھا‘ لیکن اس وقت جانتا نہیں تھا کہ بیگم کا دل کنگن کے معاملے میں بے حد حساس ہو چکا ہے اور یوں ایک بڑے معرکے کی ابتدا ہو چکی تھی۔

☆ ☆ ☆

سر میں اٹھتی شدید ٹیسوں سے آنکھ کھلی تو عادتاً“ نظریں دیوار گیر گھڑی کی جانب اٹھیں‘ ’ارے نو بجنے والے ہیں۔ نماز بھی گئی۔ عاصم کو اتنی دیر ہو گئی‘ فلزا نے ہڑبڑا کر کمرے سے باہر کی جانب قدم بڑھائے تو ایک دم ہی خالی پن کا احساس ہوا۔

عاصم کمرے میں نہیں تھا۔ صرف عاصم ہی نہیں میز سے گھڑی اور والٹ اور الماری سے کوٹ بھی غائب تھا۔ وہ مجھے جگائے بغیر ہی دفتر چلا گیا۔ حیرت میں مبتلا ہونے سے پہلے ہی اسے رات گئے جاری رہنے والا معرکہ یاد آ گیا اور یوں سر میں اٹھتی ٹیسوں میں یک دم اضافہ ہو گیا۔ بھوک لگنے کے باوجود اس کا ناشتا کرنے کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔ چائے کا کپ زبردستی حلق میں انڈیل کر بے دلی سے گھر کے چھوٹے موٹے کام نپٹاتی رہی اور ذہن میں وہ جملے گونجتے رہے‘ جن میں دونوں‘ میاں بیوی نے ایک دوسرے کی محبت میں کمی کے ڈھیروں ڈھیر دلائل اور ثبوت پیش کیے تھے۔

ٹیلی فون کی گرد جھاڑ کر ابھی پلٹی ہی تھی کہ فون بج اٹھا۔ دوسری طرف کنزیٰ تھی‘ ظاہر ہے گزشتہ روز کی دعوت پر تبصرے بھی تو بنتے تھے نا۔

”اور سناؤ کنزیٰ! گھر میں سب خیریت ہے‘ تمہاری جٹھانی صاحبہ کیسی ہیں؟“ آدھا گھنٹہ دعوت کے تجزیے اور تبصرے میں لگ چکا تو فلزا کو خیال آیا کہ موقع سے فائدہ اٹھا کر بہن کے سسرال کی بھی کچھ سن گن لے لی جائے۔

”جٹھانی صاحبہ ٹھیک ٹھاک بلکہ بہت بہت اچھی ہیں فلزا۔“ کنزیٰ کا لہجہ اس کے سچ کی گواہی دے رہا تھا‘ بہت خیال رکھتی ہیں میرا‘ بالکل بہنوں کی طرح‘ ہر کام میں ساتھ دیتی ہیں۔ اب کل کی ہی بات لے لو‘ امی کے گھر دعوت میں آنے کے لیے میں تیار ہوئی تو وقاص سے خاص طور سے میرے لیے کنگن منگوائے۔ کہنے لگیں ’انس تو دلائے گا نہیں‘ تم گھر سے ہی پہن کر جاؤ۔“ کنزیٰ جٹھانی کی تعریف میں رطب اللسان تھی۔

”تو.... وہ.... کنگن.... وہ تمہیں انس نے نہیں دلوائے تھے۔“ فلزا کے لبوں سے الفاظ ٹوٹ ٹوٹ کر ادا ہوئے تھے۔

”کہاں فلزا! انس تو ایسے معاملات میں بالکل ہی روکھے ہیں۔“ کنزیٰ اور بھی نہ جانے کیا کیا بولتی رہی‘ جبکہ فلزا۔ کا دل چاہا کہ فون کا ریسیور اپنے سر پر دے مارے۔

☆



سارے خیال مٹ گئے سارے ملال دھو دیے
اس نے تو میرے پیار کے سارے نشاں کھو دیے

کچھ موسموں کا زعم تھا کچھ تھا غرورِ ضبط بھی
تیرے فراق میں مگر ہم آنسوؤں سے رو دیے

مدت کی آرزو کے بعد وہ سب ملے تو یوں ملے
کچھ بے رخی کے بیج تھے جو کشتِ جاں میں بو دیے

کتنا بدل گیا ہے وہ، لہجہ ہی اس کا دیکھ لو
طعنے نئے نئے دیے، نشتر کئی چبھو دیے

آئیں گے جب نہ آج وہ کیسا چراغاں آج شب
روشن ہیں جن سے بام و در سارے اتار دو دیے

وجیہہ ثانی

دل کی بات لبوں پر لا کر اب تک ہم دکھ سہتے ہیں
ہم نے سنا تھا اس بستی میں دل والے بھی رہتے ہیں

بیت گیا ساون کا مہینہ، موسم نے نظریں بدلیں
لیکن ان پیاسی آنکھوں سے اب تک آنسو بہتے ہیں

ایک ہمیں آوارہ کہنا کوئی بڑا الزام نہیں
دنیا والے دل والوں کو اور بہت کچھ کہتے ہیں

جن کی خاطر شہر بھی چھوڑا، جن کے لیے بدنام ہوئے
آج وہی ہم سے بیگانے بیگانے سے رہتے ہیں

وہ جو ابھی اس راہ گزر سے چاک گریباں گزرا تھا
اس آوارہ، دیوانے کو جالب جالب کہتے ہیں

حبیب جالب

## جانے کیا کچھ راکھ ہوا

محبت کی اور اتنی کی

کہ

ہم نے اپنا

سب کچھ تم پر وار دیا

نفرت کی اور اتنی کی

کہ

ہم نے اپنی

نس نس میں زہر اُتار دیا

اس تگ و دو میں

جل کر ساجن

جانے کیا کچھ راکھ ہوا

پر اتنا ہے

اپنے اندر ہم نے تم کو مار دیا

نجمہ نسیم

---

دن بھر خاک اُڑائی شب بیداری کی

مجھ میں ایک چراغ نے ماتم داری کی

تیرا شکوہ سر آنکھوں پر لیکن یار

میں نے اپنے ساتھ بھی وقت گزاری کی

دل کے ساتھ ہی رکھی ہے دُنیا یعنی

آدھا عشق اور آدھی دُنیا داری کی

روح کسی کو، جسم کسی کو سونپ گیا

وقت نے میرے ساتھ بڑی فن کاری کی

میرے عیب نہ دیکھ، مرے کردار کو چھوڑ

میں نے تیرے ساتھ کبھی غداری کی؟

نوحے پڑھنے والے مجھ کو بھول گئے

میں نے خود سے خود ہی پُرسہ داری کی

میثم علی آغا

شگفتہ جاہ

# رنگا رنگ کھول

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا،

سیدنا جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"ہر بیماری کی دوا ہے جب وہ دوا پہنچتی ہے تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے شفا ہو جاتی ہے۔"

## انصاف،

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے بڑے صاحبزادے عبداللہ رضی اللہ عنہ نے ایک اونٹ خریدا اور اُسے سرکاری چراگاہ میں بھیج دیا۔ جب وہ موٹا تازہ ہو گیا تو اُسے بیچنے بازار گئے۔ اُدھر عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو اس کا علم ہوا تو وہ فوراً بازار پہنچے اور فرمانے لگے۔

"افسوس عبداللہ افسوس! امیر المومنین کے بیٹے! تو نے انتہا کر دی افسوس!"

عبداللہ نے کہا: "ابا جان بات کیا ہے؟"

آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: "یہ اونٹ کیسا ہے؟"

عبداللہ نے جواب دیا۔

"یہ اونٹ میرا ہے، میں نے اسے خریدا اور پھر سرکاری چراگاہ میں بھیج دیا۔ اب یہ موٹا تازہ ہو گیا ہے تو اسے بیچنا چاہتا ہوں جیسا کہ عام مسلمان کرتے ہیں۔"

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

"ہرگز نہیں۔ امیر المومنین کے بیٹے کے لیے کسی بھی قسم کی رعایت ہرگز نہیں۔ عبداللہ! اپنے اونٹ کی اصل قیمت لو اور منافع بیت المال میں جمع کروا دو۔"

حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے حکم کی تعمیل کی۔

لاریب، ماہ زیب۔ چونیاں

## اَن پڑھ کی دلیل،

حضرت علامہ انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ اپنے بچپن میں والد صاحب کے ہمراہ مسجد میں جایا کرتے تھے۔ ایک دن دیکھا کہ دو اَن پڑھ نمازیوں میں مناظرہ ہو رہا تھا۔ ایک کہتا تھا کہ عذاب روح اور بدن دونوں کو ہوگا۔ دوسرا کہتا تھا کہ عذاب روح ہی کو ہوگا۔ جو کہتا تھا کہ عذاب روح اور بدن دونوں کو ہوگا اُس نے مثال دی۔

"ایک باغ میں نابینا اور دوسرا لنگڑا چوری کے خیال سے گئے۔ لنگڑا کہنے لگا۔

میں ٹانگ سے چل نہیں سکتا، نابینا نے کہا۔ میں پھلوں کو دیکھ نہیں سکتا۔ آخر یہ فیصلہ ہوا کہ نابینا لنگڑے کو اپنے کاندھے پر اٹھائے اور لنگڑا پھل توڑے۔ انہوں نے یہی کیا۔ اتنے میں باغبان آگیا۔ اب وہ دونوں کو ہی گرفتار کرے گا نہ کہ ایک کو۔"

حضرت شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ میں نے اُس شخص کی بات سن لی۔ پھر بہت مدت بعد میں تذکرۃ القرطبی دیکھ رہا تھا۔ اس میں یہی مثال حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے نقل کی گئی۔ میں اسے پڑھ کر اس اَن پڑھ کی ذہانت پر حیران رہ گیا۔ کہ کیا جواب دیا تھا اس نے۔

شاہدہ ظفر، فرحین ظفر۔ کراچی

## پیار،

کسی انسان کا پہلا پیار بننا کوئی بڑی بات نہیں۔ بننا ہے تو آخری پیار بنو اس لیے کبھی یہ مت سوچو کہ تم سے پہلے وہ کسی اور سے پیار کرتا تھا۔ کوشش

کرو کہ تمہارے بعد اسے کسی اور کے پیار کی ضرورت نہ رہے۔

(اشفاق احمد۔ زاویہ)

نیلی ظہیر۔ بھکر

## دانت کا درد،

استاد نے بچے سے پوچھا "کل تم اسکول کیوں نہیں آئے تھے؟"

"کل میرے دانت میں درد تھا۔" بچے نے کہا۔

"آج تو درد نہیں ہے؟" استاد نے پوچھا۔

"معلوم نہیں سر!"

"کیا مطلب! تمہیں اپنے دانت کے درد کا علم نہیں ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ تم جھوٹ بول رہے ہو۔" استاد نے کہا۔

بچہ بولا۔ "نہیں سر! دراصل میرا دانت کل ہی ڈینٹل اسپیشلسٹ نے نکال کر اپنے پاس رکھ لیا تھا۔"

ساجدہ افتخار

## پہیلی،

ایک عورت نے ہرن کا گوشت پکایا مگر اپنے بچوں سے اس کا ذکر نہیں کیا کہ یہ کس کا گوشت ہے لیکن ایک اشارہ دیا اور بولی۔

"یہ وہ ہے جو تمہارے پاپا پیار سے مجھے کہتے ہیں۔"

اچانک ایک بچہ زور سے بولا۔ "اوئے نہ کھاؤ کھوتی بھی ہے کھوتی۔"

نخبہ اکرم۔ گاؤں گولیکی

## آخری فرمائش،

باپ کے مرنے کے بعد بیٹے نے ماں کو اولڈ ہاؤس میں داخل کروا دیا اور خود سال میں ایک بار چکر لگا لیتا۔ ایک دن اولڈ ہاؤس سے اس کو کال آئی کہ آپ کی ماں کی حالت بہت خراب ہے۔

بیٹا گیا تو اس نے دیکھا کہ ماں کی حالت واقعی خراب تھی۔ تقریباً مرنے والی تھی۔ بیٹے نے پوچھا۔

"ماں میں تیرے لیے کیا کر سکتا ہوں؟"

ماں بولی۔ "بیٹا! اس اولڈ ہاؤس میں پنکھے نہیں ہیں۔ تم یہاں پنکھے لگوا دو۔"

بیٹا حیران ہو کر بولا۔ "ماں! اتنے سال سے تم یہاں تھیں، اب آخری وقت میں یہ فرمائش کیوں؟"

ماں بولی۔ "بیٹا! میں نے تو جیسے تیسے وقت گزار لیا، ڈرتی ہوں کہ کل کو تیرے بچے تجھے یہاں چھوڑیں گے تو تو گرمی برداشت نہیں کر سکے گا۔"

ارم کمال۔ فیصل آباد

## الفاظ کی پھوار میں کچھ دیر بھیگ لیجیے،

- اپنی آواز کے بجائے اپنی دلیل کو بلند کرو کیونکہ پھول بارش برسنے سے کھلتے ہیں بادل گرجنے سے نہیں۔
- لوگ چائے کی تھیلیوں کی طرح ہوتے ہیں جنہیں کھولتے ہوئے پانی میں ڈالے بغیر پتا نہیں چلتا ان کا اصل رنگ کیا ہے۔
- تہذیب کا آغاز اس وقت سے ہوا جب کسی نے غصے میں آکر "پتھر" کے بجائے "لفظ" سے وار کیا۔
- اپنے ماضی میں جھانکنا ایسے ہی ہے جیسے گاڑی کے ایرو یو مرر میں پیچھے دیکھنا چند لمحوں کے لیے دیکھنے سے آپ کو اندازہ ہوتا ہے کہ آپ کتنا آگے بڑھ گئے ہیں لیکن بہت دیر تک پیچھے دیکھنے سے آپ اپنے سامنے موجود چیزوں کو نظر انداز کر دیتے ہیں۔
- اندر سے ٹوٹا ہوا انسان باہر کے لوگوں کے بھی کسی کام کا نہیں رہتا۔
- شہرت وہ ہے جو انسان ہمارے بارے میں سوچتے ہیں اور کردار وہ ہے جو خدا اور فرشتے ہمارے بارے میں جانتے ہیں۔
- آپ جب صبح اٹھیں تو پکا ارادہ کریں کہ آج کے دن کو کسی انسان کے لیے پر مسرت بنائیں گے۔

● یہ دُنیا اس جوشیلے آدمی کی ہے جو ٹھنڈا رہتا ہے۔

رضوانہ شکیل راؤ۔ لودھراں

## ظاہر نہیں، حقیقت دیکھو،

اشفاق احمد کہتے ہیں "میری بیوی یونیورسٹی میں پڑھاتی تھی۔ میں ہر روز گاڑی میں اسے چھوڑنے یونیورسٹی جاتا۔ یونیورسٹی کے گیٹ پر پہنچ کر گاڑی سے اترتا اور دوسری طرف سے آکر دروازہ کھولتا۔ میری بیوی اترتی اور سہیلیوں کے ساتھ یونیورسٹی کے گیٹ سے اندر داخل ہو جاتی۔ پھر چھٹی کے ٹائم دوبارہ آتا اور بیوی کو گاڑی میں بٹھا کر گھر واپس لے آتا تھا۔

میری بیوی کی سہیلیاں ہر روز یہ منظر دیکھتیں اور کہتیں کہ ان کے درمیان کتنی محبت اور رومانس ہے۔ وہ دعا کرتیں کہ اللہ تعالیٰ ہمیں بھی ایسا شوہر دے۔ یہ پریکٹس ہر روز جاری رہتی۔ میں شاہی نوکر کی طرح دروازہ کھولتا اور میری بیوی شہزادی کی طرح اتر کر یونیورسٹی میں داخل ہوتی۔ بیوی کی سہیلیاں یہ حسرت اور دعا کرتیں کہ ہر ایک کو ایسا ہی خاوند ملنا چاہیے۔

وہ لکھتے ہیں "درحقیقت ہمارے درمیان کوئی ایسی ویسی محبت نہیں تھی۔ دراصل بات یہ تھی کہ گاڑی کا دروازہ خراب تھا۔ جو اندر سے نہیں کھلتا تھا۔ اس لیے مجھے اتر کر باہر سے کھولنا پڑتا تھا۔"

شاہدہ، سمی، فرمین۔ کراچی

## چند باتیں زندگی کی،

☆ زندگی کی ہر خواہش پوری نہیں ہوتی مگر بعض چیزیں بغیر خواہش کے بھی تو مل جاتی ہیں۔

☆ جن کی نیت میں ایک دفعہ بھی کھوٹ آجائے تو وہ ساری زندگی سفر میں رہتے ہیں۔ زندگی ان کے لیے مسافرت بن جاتی ہے۔ دکھ، درد والی مسافرت۔

☆ بعض لمحے چاقو کی دھار جیسے ہوتے ہیں۔ غلط فیصلہ ہو جائے تو ان کی کاٹ سے نہ جان بچتی ہے اور نہ ایمان۔

☆ دوستی اور چاہنے کی حدت اور تیزی ہی ان کی خوبی ہے نہ کہ حد درجہ مٹھاس۔

☆ حقیقت سے روشناس ہونا لازمی ہے اور یہ کوشش ہمیشہ جاری رہنی چاہیے لیکن حقیقت کا اظہار کبھی کبھار کرنا چاہیے۔

☆ انسان کسی کو شریک زندگی بنانے سے پہلے اس کے حال اور ماضی کو دیکھتا ہے لیکن یہ بھول جاتا ہے کہ اس کی رفاقت میں اس نے مستقبل گزارنا ہے۔

☆ ہم جب اللہ سے مانگتے ہیں تو بے حساب مانگتے ہیں لیکن جب عبادت کا وقت آئے تو نفل بھی گن گن کر ادا کرتے ہیں۔

سیدہ نسبت زہرا۔ کہروڑ پکا

## ذرا سوچیے،

ہاتھی کے بچے کو پیر میں زنجیر ڈال کے پالا جاتا ہے۔ وہ کافی دن تک زنجیر توڑنے کی کوشش کرتا ہے لیکن ہمت ہار کے چھوڑ دیتا ہے۔ جب وہ بڑا اور طاقت ور ہو جاتا ہے تو وہی زنجیر ہوتی ہے جو ہلکی سی کوشش سے ٹوٹ سکتی ہے مگر ہاتھی کے دماغ میں وہی ہوتا ہے کہ زنجیر نہیں ٹوٹے گی اور وہ ساری زندگی غلام رہتا ہے۔ ہماری قوم کی طرح۔ ذرا سوچیے۔

عندنا ناصر۔ اقصیٰ ناصر۔ کراچی

## موتی مالا،

● اگر خیالات میں گہرائی ہو تو کردار میں سادگی آجاتی ہے۔

● دو کل مل کر بھی آج کا مقابلہ نہیں کر سکتے۔

● ہم یہ جانتے ہیں کہ ہم کیا ہیں لیکن یہ نہیں جانتے کہ ہم کیا بن سکتے ہیں۔

شفاعت بتول نین تارا۔ جام پور

امتِ الصبور

# خواتین کی ڈائری

## سیدہ نسبت زہرا کی ڈائری سے

زندگی ایک مسلسل تھکا دینے والے سفر کا نام ہے۔ اس میں خواب و خیال بھی حقیقتوں سے قریب کر دیتے ہیں۔ یہ زندگی خوابوں سے مزین ہے جس میں ہر انسان اپنی خواہشات کے آئینوں کو سجاتا ہے۔ کھلتے رنگوں سے خوشبوؤں سے، پھولوں سے، دھنک رنگوں سے، بارشوں میں کھلتے ہوئے زندگی سے لطف اندوز ہوتا ہے۔ اسے پتا ہی نہیں چلتا کب یہ خوابوں کا آئینہ کرچی کرچی ہو کر بکھر گیا ہے، کب اس کے خواب کے تسلسل میں دراڑیں پڑ گئیں، کب، کیسے، کس طرح سے خوابوں کا جہاں ٹوٹ کر بکھرتا ہے ـــــ پروین شاکر کی یہ خوبصورت نظم ـــ خواب سے حقیقت کا سفر تمام ہوتے منظر پیش کرتی ہے۔ آپ بھی پڑھیے اور محسوس کیجیے۔

میں رنگ میں دیکھتی تھی، خوشبو میں سوچتی تھی
مجھے گماں تھا
کہ زندگی اُجلی خواہشوں کے چراغ لے کر
میرے دریچوں میں روشنی کی نوید بن کر اُتر رہی ہے
میں گھر میں چاندنی پہن کر
بنفشی بادلوں کا ہاتھ تھامے
فضا میں پرواز کر رہی تھی
سماعتوں میں سحاب لہجوں کی بارشیں تھیں
بصارتوں میں گلاب چہروں کی روشنی تھی
ہوا کی ریشم رفاقتیں تھیں
صبا کی شبنم لگنائیں تھیں
حیات خوابوں کا سلسلہ تھا
کھلی جو آنکھ تو سارے منظر دھنک کے اس پار رہ گئے

نہ رنگ میرے، نہ خواب میرے
ہوئے تو بس کچھ عذاب میرے
نہ چاند راتیں، نہ پھول باتیں
نہ نیل صبحیں، نہ جھیل شامیں
نہ کوئی آہٹ، نہ کوئی دستک
حروف مفہوم ہو چکے ہیں
علامتیں بانجھ ہو گئی ہیں

گلابی خوابوں کے پیرہن راکھ ہو چکے تھے
حقیقتوں کی برہنگی
اپنی ساری سفاکیوں کے ہمراہ
جسم و جاں میں اُتر رہی ہے
وہ مہرباں سایہ دار بادل
عذاب کی رُت میں چھوڑ کر مجھ کو جا چکا ہے
زمین کی تیز دھوپ
آنکھوں میں چبھ رہی ہے۔

## وشال فرحان، شاہینہ عارف کی ڈائری سے

زندگی میں کوئی نہ کوئی ایسا شخص ضرور ملتا ہے کہ جس کی شکل دل کو بہت بھلی لگتی ہے چاہے عام سی شکل ہو مگر دل کے معاملے عجیب ہوتے ہیں۔ ذرا سی بات پر راستے جدا ہو جاتے ہیں لیکن پھر بھی یہ دوستی مسلسل رات دن تو نہیں مگر کبھی کبھی ضرور یاد آتی ہے۔ ایسی ہی احمد فراز کی یہ خوبصورت سی نظم جس میں احمد فراز نے خوبصورت لفظوں کو موتیوں کی مانند پرویا ہے۔ آپ بھی پڑھیے اور لطف اٹھائیے۔

### بھلی سی ایک شکل تھی،

بھلے دنوں کی بات ہے بھلی سی ایک شکل تھی
نہ یہ کہ حسنِ تام ہو نہ دیکھنے میں عام سی
نہ یہ کہ وہ چلے تو کہکشاں سی رہ گزر لگے
مگر وہ ساتھ ہو تو پھر بھلا بھلا سفر لگے
کوئی بھی رُت ہو اس کی چھب فضا کا رنگ روپ تھی

وہ گرمیوں کی چھاؤں تھی وہ سردیوں کی دُھوپ تھی
نہ ایسی خوش لباسیاں کہ سادگی گِلہ کرے
نہ اتنی بے تکلفی کہ آئینہ حیا کرے
نہ عاشقی جنوں کی کہ زندگی عذاب ہو
نہ اس قدر کٹھور پن کہ زندگی خراب ہو
سو ایک روز کیا ہوا وفا کی بحث چھڑ گئی
میں عشق کو امر کہوں وہ میری ضد سے چڑ گئی
میں عشق کا اسیر تھا وہ عشق کو قفس کہے
کہ عمر بھر کے ساتھ کو وہ بدتراز ہوس کہے
نہ اس کو مجھ پہ مان تھا نہ مجھ کو اس پہ زعم ہی
جو عہد ہی کوئی نہ ہو تو کیا غم شکستگی
سو اپنا اپنا راستہ ہنسی خوشی بدل دیا
وہ اپنی راہ چل پڑی میں اپنی راہ چل دیا
بھلی سی ایک شکل تھی بھلی سی اس کی دوستی
اب اس کی یاد رات دن نہیں، مگر کبھی کبھی

**ملائکہ کوثر** کی ڈائری سے

میری ڈائری میں تحریر سادہ سی مگر پُراثر نظم قارئین بہنوں کے نام، جس میں تخلیق کار نے گزرے لمحوں کے چراغ گویا دلوں میں روشن کر دیے ہیں۔

یوں اکیلے میں اُسے اہلِ وفا یاد آئے
جیسے بندے کو مصیبت میں خدا یاد آئے
جیسے بھٹکے ہوئے پنچھی کو نشیمن اپنا
جیسے اپنوں کو بچھڑتے پہ دُعا یاد آئے
جیسے ڈھلتی شاموں کو سویرا کوئی
جیسے پنجرے میں پرندے کو فضا یاد آئے
جیسے بوڑھے کو خیالات میں بچپن اپنا
جیسے بچے کو شرارت پہ سزا یاد آئے
جیسے اُجڑی ہوئی بستی کو زمانہ اپنا
جیسے طوفانوں کو تھمنے پہ دیا یاد آئے
جیسے پلکوں کے جھپکتے ہی کنارے بھیگیں
جیسے اُس روز ہوا کون خدا یاد آئے
جیسے سورج کی تمازت میں گھٹا یاد آئے
یوں اکیلے میں اُسے اہلِ وفا یاد آئے



نادیہ خاتون

خط بھجوانے کے لیے پتا
**خواتین ڈائجسٹ، 37- اردو بازار، کراچی۔**
**Email: info@khawateendigest.com**

**امِ طلحہ 'نادیہ علی 'ناز علی 'نور آمنہ..... نامعلوم شہر۔**

ٹائٹل ہمیں پسند نہیں آیا۔ آپ کو بہت لوگ مشورہ دے چکے ہیں کہ سرورق تبدیل کریں۔ آپ نے اس بارے میں کیا سوچا ہے 'عمیرہ احمد اچھا لکھ رہی ہیں لیکن اگر عنایہ اور رئیسہ کو گفتگو میں تھوڑا زیادہ شامل کریں تو اچھا ہوگا۔ ایسا لگتا ہے ان دونوں کو جواب ہی نہیں آتا۔

"دشت جنوں" آمنہ ریاض کا تو نام ہی کافی ہے کسی کہانی کی تعریف کے لیے۔ آمنہ جی سے ذرا پوچھ کر بتادیں کہ یہ بشام کہاں ہے؟ شہر آشوب امتہ العزیز شہزاد نے بہترین لکھا۔ چندا کو اس کی ہوس کی سزا ملی۔ مگر میں حیران ہوں کہ کوئی عورت خصوصاً" ایک ماں اتنی منتقم مزاج ہو سکتی ہے کہ اپنی اولاد کی زندگی برباد کردے اور پچھتاوا بھی نہ ہو؟ بہرحال رائٹر کو اتنی اچھی کہانی لکھنے پر مبارک باد۔ سفر نا تمام بھی اچھا تھا۔ افسانے سارے پسند آئے۔ مگر مفاد پرست زیادہ اچھا تھا۔ اور ثمینہ آنٹی (ثمینہ اکرم لیاری) پلیز آپ ہر مہینے شامل ہوا کریں کیونکہ آپ کی طبیعت کا پتا چل جاتا ہے اگر آپ نہیں شامل ہوتیں تو غنوی سے کہا کریں۔ امتل آپی! آپ سے گزارش ہے کہ پلیز پرانی رائٹرز کو بھی بلائیں سچ بہت کمی محسوس ہوتی ہے۔ کرن کرن روشنی میں آداب (کھانے' پینے' راستے میں چلنے) کے بارے میں احادیث شائع کریں۔

ج: ام طلحہ! آپ طلحہ کی ماں ہیں بہت اچھی بات ہے لیکن اچھا ہوتا کہ اپنا نام ہی لکھ دیتیں۔ آپ کی اپنی بھی تو ایک شناخت ہے۔

ٹائٹل کے بارے میں آپ کی رائے زیر غور ہے۔ کرن کرن روشنی کے سلسلے میں آپ کی فرمائش ضرور پوری کریں گے۔ ان شاء اللہ۔

**حنا احمد علی..... کراچی**

آپی میں نے تو بیس سے پہلے پوسٹ کردیا تھا پھر میرا خط شائع کیوں نہ ہوا؟ میں بھول گئی تھی کہ میں' مناتکہ کوثر' حنا گل' عفت سعید' مسرت الطاف احمد' وغیرہ نہیں کہ میری ان کی طرح جگہ بن سکے' آپی میں نے خط کو نہ پا کر جو آنکھوں میں بے اختیار آنسو آئے وہ کیسے روکے' اللہ جانتا ہے۔ میں حساس ہوں' آپی میں نے جس سے بھی آج تک محبت کی وہ کبھی مجھے اہمیت نہیں دیتا۔ میں بہت اکیلی ہوں۔ آپی مجھے بتائیں' کیا وہ آپ کو موصول ہوچکا یا نہیں۔

ج: پیاری حنا! آپ نے ضرور خط بارہ کو لکھا ہوگا۔ مگر وہ ہمیں بہت تاخیر سے ملا تھا۔ یہ جو آپ نے ہماری چند قارئین کے نام تحریر کرکے شکوہ کیا ہے۔ آپ نے کیسے سوچ لیا کہ ان کی طرح آپ کی جگہ نہیں بن سکتی۔ ہر شخص کی اپنی جگہ' اپنا مقام ہوتا ہے۔ کوئی کتنا ہی قابل کیوں نہ ہو' وہ دوسرے کی جگہ نہیں لے سکتا اور ہماری سوچ تو یہ ہے کہ جو ذرہ جس جگہ ہے وہیں آفتاب ہے۔ کہانی کے لیے معذرت' آپ صرف اور صرف مطالعہ پر توجہ دیں۔ اور ہاں۔ اس انسان پر زیادہ آزمائشیں آتی ہیں جن سے پروردگار زیادہ محبت کرتا ہے۔ آپ ہم سے زیادہ خود سے ناراض معلوم ہوتی ہیں۔ اتنی سی تو زندگی ملتی ہے' اسے خوش خوش گزاریں۔

### عائشہ رباب... کراچی

سرورق کچھ خاص نہیں لگا۔ کہنی سنی سے پڑھنا شروع کیا۔ مدیر نے خوب لکھا ہے۔ لیکن شمارے سے شکایت ہو گئی۔ 23 مارچ یا پاکستان کے حوالے سے صرف ایک افسانہ شائع ہوا ہے۔ "کرن کرن روشنی" پڑھی۔ اللہ نے ہم مسلمانوں کے لیے محض ایک تسبیح میں کتنی نیکیاں رکھی ہیں۔ سبحان اللہ... ابن انشاء کو پڑھا 'طنز و مزاح میں لاجواب۔ ثمینہ احمد سے ملاقات اچھی رہی۔ "حرف سادہ کو" مصباح نوشین کے جوابات اچھے لگے۔ عمران اشرف کا انٹرویو اچھا لگا۔ اب آتے ہیں کہانیوں کی طرف "ناول" "دشت جنوں" بہت زبردست ہے' وسامہ پر بہت افسوس ہوا۔ منفرا اور معاویہ کی کہانی بہت انٹرسٹینگ ہے۔ خوش نصیب کی حرکتیں ایک آنکھ نہیں بھاتیں۔ عرفات ماموں کا ماضی زیادہ پر تجسس لگ رہا ہے۔ "آب حیات" بہت بہترین پلاٹ ہے لیکن کہانی میں ہر چیز کی زیادتی ہے۔ امامہ کی حساسیت' جبریل کی سنجیدگی' حمین کی شرارتیں۔ مکمل ناول "نمل" بہت عمدہ' پوری قسط سانس روک کر پڑھتی ہوں۔ ہر سطر بہترین ہے۔ آبدار فارس کو پسند کرنے لگی ہے۔ ہاشم اور فارس کے بیچ اب نئی جنگ شروع نہ ہو جائے۔ آبدار کی ماں کی کیا کہانی ہے؟ کچھ اندازہ نہیں لگا سکتی۔ "سفر نا تمام" بہت اچھی' بہت سبق آموز کہانی تھی۔ شادی شدہ بہنوں کو تو اس سے لازمی سبق حاصل کرنا چاہیے۔ "شہر آشوب" بہت اچھا اینڈ ہوا۔ صد شکر کہ اشعر فرشتہ بن کر اجیہ کے لیے نہیں آیا۔ میرب کی ہمدردی بہت بھائی۔ اور چندا کا انجام بھی بہت ہٹ کر تھا۔ اچھا کیا کہ آپ نے اس کی ٹانگیں تڑوا کر اسے اسپتال نہیں پہنچایا۔ اینڈ بہت اچھا تھا۔ "افسانہ" "خوشبو" کچھ خاص نہیں لگا۔ پر اینڈ اچھا تھا۔ "من کا گھاؤ" بہترین کہانی تھی۔ "جگمگاتا ماہتاب" اور نکی جی ہاں' بالکل بھی پسند نہیں آیا۔ "نین تارا" نے اچھا سبق دیا کہ اپنے اوپر اتنا ظلم سہنے کے بعد بھی جب اس کی باری آئی تو اس نے بدلہ نہیں لیا۔ یہی انسانیت کی معراج ہے۔ "مفاد پرست" شمارے کی سب سے بہترین کہانی لگی۔ ثمینہ اکرام نے خود کو شمارے کا حصہ بنا لیا ہے۔ یہ نہ ہوں تو شمارہ ادھورا لگتا ہے۔

ج: عائشہ! بہت شکریہ کہ آپ نے اتنا تفصیلی اور اچھا تبصرہ کیا۔ کہانی ابھی پڑھی نہیں۔ قابل اشاعت ہوئی تو ضرور شائع ہو گی۔

### ملائکہ کوثر... بسم اللہ پور

"دشت جنوں" آمنہ ریاض کی پڑھنے کا زیادہ ارادہ نہیں تھا۔ طویل ناول پھر انتظار کی کوفت سے بچنے کے لیے۔ آپ نے جب ہلا شیری دی تو دل کے ہاتھوں مجبور ہو کر پڑھا۔ زبردست سسپنس اور خوش نصیب کی لن ترانیاں' کیف کی پر مزاح باتیں' عرفات ماموں سے مل کر اچھا لگا۔ آیو شمتی کیا ہے بھئی۔؟ آئے کت نام بولنے میں کچھ عجیب سا لگتا ہے' کیا معنی ہیں اس کے' کس زبان کا ورڈ ہے یہ۔ فروری کے شمارے میں ایمل رضا کا "چن پردیسیاں" کچھ کچھ مزاح کا تڑکا لگائے پسند آیا تھا۔

ج: ملائکہ! آمنہ نے اب تک جو لکھا ہے' بہت خوب لکھا ہے۔ اچھا ہوا کہ آپ نے یہ ناول پڑھنا شروع کر دیا ہے۔ آپ کو مایوسی نہیں ہو گی۔ ان شاء اللہ۔ آئے کت کے معنی ہیں "پورا چاند" یہ ترکی زبان کا لفظ ہے۔ آیو شمتی کیا ہے یہ آگے چل کر آپ کو پتا چلے گا۔ تھوڑا سا انتظار کر لیں۔

### اقراء اشرف... ملتان

"کرن کرن روشنی" جسے پڑھ کر دل روشنی سے بھر گیا۔ میں نے اپنی زندگی کا پہلا خط خواتین میں صرف "نمل" کی خاطر لکھا ہے۔ بہت عمدہ اور بہت ہی شاندار ناول ہے۔ جب یہ سوچتی ہوں کہ نمل ختم ہو جائے گا تو دل بہت اداس ہو جاتا ہے۔

"آب حیات" کی تو ہر ماہ کی طرح اس ماہ کی قسط بھی بہت اعلا تھی۔ مجھے "حنین" اور "جبریل" بے حد پسند ہیں۔ اس ماہ ایک اور کردار بھی بہت پسند آیا "اریک" کا۔ عمیرہ احمد کی تعریف کے لیے لفظ نہیں ہیں۔ اور ایسے شاہکار ناولز بلاشبہ ان ہی کے قلم سے لکھے جا سکتے ہیں۔

آمنہ ریاض کا "دشت جنوں" پڑھا۔ ابھی تو شروعات ہے' اس لیے بہت سی باتیں سمجھنا ذرا مشکل ہو رہا ہے۔ آیو شمتی کیا ہے؟ سمجھ سے باہر ہے۔ البتہ "کیف اور خوش نصیب" کے کردار بہت دلچسپ لگے۔ پڑھ کر بہت ہی مزہ آیا۔ معاویہ کو جاننے کا تجسس بھی ہے۔ ایمل رضا کی تحریر بہت عمدہ تھی "فرحت اشتیاق" کو پڑھنے کے لیے

بے قرار ہوں۔ کب آئے گا ان کا نیا ناول؟

ج:۔ پیاری اقرا! ہم بھی یہی سوچتے رہتے ہیں 'کب آئے گا فرحت کا ناولٹ؟ انہوں نے وعدہ کیا تھا لکھنے کا۔ ہم منتظر ہیں کہ یہ وعدہ کب ایفا ہوگا۔

### مصباح مقدر..... گاؤں ترن تاری 45 گ ب سمندری

میں عمیرہ احمد اور نمرہ احمد کی شکر گزار ہوں جو اتنے سبق آموز ناول لکھتی ہیں۔ اس ماہ "نمل" کی قسط بہت اچھی تھی 'آب حیات بھی اچھا جارہا ہے۔ بی اے کرکے اب ایم اے کرنے کا سوچ رہی ہوں۔ میں ایم اے اکنامکس میں کرنا چاہتی ہوں۔ خواتین اور شعاع کے تمام سلسلے اچھے ہیں۔ رخسانہ جی کے بھائی کی وفات پر ان سے دلی تعزیت۔ خواتین ڈائجسٹ کی وجہ سے مجھے اسلام کے بارے میں بہت کچھ جاننے کا موقع ملا ہے۔ ہمارا دین بہت آسان ہے۔ اگر سب سعدی کی طرح سوچیں۔ بہت ہی خاص ناول "جنت کے پتے" سے مجھے پردے کے بارے میں جاننے کا موقع ملا ہے۔

ج: مصباح! یہ جان کر خوشی ہوئی کہ ایک چھوٹے سے گاؤں میں رہتے ہوئے آپ نے گریجویشن کیا اب ایم اے کی تیاری کررہی ہیں۔ خواتین کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔

### قرۃ العین عباسی..... کراچی

"من کا گھاؤ" پڑھ کر احساس ہوا کہ پاکستان لینے کے پیچھے کیا وجوہات کارفرما تھیں۔ شہر آشوب نے آخر تک اپنی گرفت میں لیے رکھا۔ سفرنامہ تمام بھی اچھا تھا۔ نکی جی ہاں ہلکی پھلکی تحریر تھی۔ نین تارا اور مفاد پرست بھی اچھی کہانیاں تھیں۔ ثمینہ احمد جیسی ورسٹائل فنکارہ سے ملاقات کرکے بہت اچھا لگا۔ کرن کرن روشنی تو ویسے ہی لاجواب ہے۔

ج: بہت شکریہ قرۃ العین! ان سطور کے ذریعے آپ کی تعریف مصنفین تک پہنچا رہے ہیں۔

### سعدیہ شفیق..... گوجرانوالہ

آپ اور آپ کی ٹیم اس فتنے کے دور میں جو نوجوان نسل کی رہنمائی کررہی ہے۔ یقیناً" آپ کے لیے اجر کا باعث ہوگی۔ اللہ تعالیٰ آپ سب کی کوششوں کو قبول فرمائے۔ "خواتین ہمیشہ کی طرح بہت زبردست تھا۔ خاص طور پر "نمل" اور "آب حیات" رسالے کی جان ہیں۔ نمرہ احمد جس طرح آیات کی تشریح اور وضاحت کررہی ہیں۔ بہت زبردست۔ باقی تمام افسانے اور آپ کے سلسلے بہت خوب صورت ہیں۔ بس اک سرورق کو تھوڑا بدل دیں تو بہت اچھا ہو۔

ج:۔ سعدیہ! خط لکھنے کا شکریہ۔ سرورق کے لیے آپ کی تجویز پر غور کریں گے۔

### شازیہ الطاف ہاشمی..... شجاع آباد

ایمل رضا اس دفعہ بھی نمبر لے گئیں واہ بھئی واہ۔ آیو شمتی کی پراسراریت نے بھی خوب محظوظ کیا۔ عمیرہ احمد نے بھی کمال کردیا۔

ج:۔ بہت شکریہ شازیہ! آپ کی کہانی ابھی پڑھی نہیں۔

### عفیفہ فاطمہ..... بہاول پور

سب سے پہلے "نمل" پڑھا۔ نمرہ جی آپ بہت اچھے طریقے سے ہم لڑکیوں "کو بہت اہم باتیں سکھاتی جارہی ہیں۔ حنین کا کردار مجھے بہت پسند ہے۔

عمیرہ احمد کا ناول "آب حیات" سوچا تھا مکمل ہونے کے بعد پڑھوں گی۔ لیکن پھر صبر نہیں ہوا۔ پچھلی ساری قسطیں پڑھ لیں۔ بس پلیز سالار کے ساتھ کچھ برا نہ کریے گا۔ خواتین کے سارے سلسلے ہی مجھے بہت پسند ہیں۔

ج:۔ عفیفہ! صرف دو کہانیوں پر تبصرہ؟ بالکل مزا نہیں آیا۔ آمنہ ریاض کا ناول 'امتہ العزیز شہزاد کا ناول 'ایمل رضا کا افسانہ کسی کا ذکر تک نہیں؟

### رلقہ حسین..... کراچی

آب حیات کی اکتا دینے والی اور نمل کی مشن امپاسبل والی اقساط کے ساتھ مارچ کا شمارہ ملا۔ آب حیات کی یہ قسط تو نرا تعارفی پروگرام تھی۔ آگے کردار کم تھے جو مزید ڈال دیے۔ پھر بیانیہ انداز جیسے کہ کوئی نیوز رپورٹ ہو۔

احسن سعد کے خاندان کے تعارف میں لکھا کہ ان کی زندگی کا واحد مقصد آخرت کی سرخ روئی تھا۔ کیا مصنفہ بتاسکتی ہیں کہ ایک مسلمان کی زندگی کا مقصد کیا ہے؟ سالار

ایک لیبل 'مسلمان' ہے اس میں اور اس کے خاندان میں سب اچھا ہے اور اس کے متوازی سعد خاندان کا ہر رویہ منفی۔ یہ مصنفات ایسے انتہائی رویے کیوں دکھاتی ہیں؟

تسنیم شریف کا "من کا گھاؤ" 23 مارچ کے حوالے سے ایک یادگار اور چشم کشا تحریر تھی۔ مفاد پرست بھی اچھی تھی۔ باقی افسانے بھی گزارے لائق تھے۔

نمرہ احمد کو بہت سی قاریات تفسیر لکھنے کی ترغیب دیتی ہیں۔ غالباً" وہ فلسفے اور تفسیر میں امتیاز نہیں کرپاتیں۔ تفسیر لکھنے کے کچھ بنیادی اصول ہیں اور کچھ مخصوص علوم حاصل کرنے پڑتے ہیں۔

مریم کیمر کے ناول میں عروج کو شادی سے ایک دن پہلے جس طرح زبردستی بھگایا گیا' اگر اس کردار کی زبان ہوتی تو وہ یقیناً" احتجاج کرتا۔

آج کل کئی افسانوں اور ناولوں میں ایک سین زبردستی گھسایا ہوا ہوتا ہے۔ یوں محسوس ہوتا ہے جیسے خاص طور پر مصنفات کو تاکید کی جاتی ہے کہ یہ سین ڈالیں۔ اس میں ہیروئن ہیرو کے کمرے میں آتی ہے اور وہ بغیر شرٹ کے ہوتا ہے۔ براہ کرم اپنی سنسر پالیسی سخت کریں۔ میڈیا کا پول تو کھل ہی چکا ہے۔ آپ سے فی الحال حسن ظن رکھتے ہیں۔

ج:۔ پیاری ربقہ! اپنی رائے کا اظہار آپ کا حق ہے' آپ کی تنقید سر آنکھوں پر عمیرہ احمد نے احسن' سعد کے متعلق جو لکھا ہے۔ معذرت کے ساتھ آپ اسے سمجھ نہیں پائیں۔ احسن سعد کا رویہ تنگ نظری اور کوتاہ بینی کا مظہر ہے۔ ایک اچھا مسلمان پہلے ایک اچھا انسان ہوتا ہے۔ اسلام میں حقوق اللہ کے ساتھ حقوق العباد کی بھی تاکید کی گئی ہے۔

ہماری قارئین کی اکثریت ان دونوں ناولوں کو بے حد پسند کررہی ہے۔ ایک غلط فہمی دور کرلیں کہ ہماری رائٹرز اس طرح کے سین ہماری فرمائش پر لکھتی ہیں۔ ہماری سنسر پالیسی بہت سخت ہے۔ اس کی زد میں اکثر کئی کئی صفحات آجاتے ہیں۔ سہواً" کچھ ایسا چلا جائے' وہ علیحدہ بات ہے۔ اس ضمن میں ہم مزید احتیاط کریں گے۔ توجہ دلانے کا شکریہ۔

## سائرہ نورین..... شاہ عباس ملتان

میں نے پانچویں جماعت سے آپ کے شمارے پڑھنے شروع کیے۔

85 میں جب میں نے خواتین پڑھنا شروع کیا اس وقت میری بڑی بہن یہ پڑھتی تھیں۔ میری عمر کافی کم تھی اس لیے میں چھپ کر پڑھتی تھی۔ تھوڑا سا بڑا ہونے پر اولڈ بکس مارکیٹ جانے لگی اور وہاں سے 78 کے شمارے سے لے کر موجودہ سن تک پڑھے۔ اس وقت رضیہ جمیل اور رضیہ بٹ کے ناول شائع ہوتے تھے۔ کرن میں نگہت عبداللہ کا "مجھے روٹھنے نہ دینا" "تاروں سے سجا آنگن" میرے خیال میں آسیہ سلیم قریشی کا تھا۔ عظمت عزمی کا "گیت گلاب اور تم" اور رفعت سراج کے ناولوں میں تو میری جان تھی "شاہکار" دل دریا تن صحرا" "طائر لاہوتی" وغیرہ شائع ہوتے تھے۔ ان کے علاوہ "زرنین آرزو" نبیلہ نقوی' آسیہ رزاقی' فرحت اشتیاق کے ناول شوق سے پڑھے۔

میری پسندیدہ رائٹرز کی فہرست بہت طویل ہے۔

اب جس ناول نے مجھے خط لکھنے پر مجبور کیا ہے۔ وہ ہے نمرہ احمد کا "نمل" شمارہ ہاتھ میں آتے ہی سب سے پہلے نمل پڑھتی ہوں پھر "آب حیات" اور پھر باقی سب ناول اور ناولٹ۔ پھر بعد میں افسانے۔ میں نے زندگی کے ہر موڑ پر ان کہانیوں سے سبق سیکھا ہے اور الحمد للہ ایک کامیاب زندگی گزار رہی ہوں میری تربیت میں بڑا ہاتھ آپ کے ادارے کا ہے' میں اس سب کے لیے آپ کی محمود ریاض صاحب کی اور ادارے کی شکر گزار ہوں جس کی وجہ سے میں دین اور دنیا کو سمجھ سکی۔

ج۔ سائرہ! آپ نے بہت اچھا خط لکھا' صفحات کی مجبوری نہ ہوتی تو پورا خط شائع کرتے۔ ہمیں اپنی قارئین پر فخر ہے اتنی سمجھ دار اور ذہین قارئین کا ملنا بلاشبہ ہماری خوش نصیبی ہے۔ خواتین کا اتنا طویل ساتھ نبھانے کے لیے تہ دل سے شکریہ۔

## سائرہ عدنان..... چکوال

خواتین کے ساتھ کا یہ سفر پندرہ سال پر محیط ہے' ہر کہانی میں ایک نئے سبق سے واسطہ رہا۔ بہت کچھ سیکھا ہے ان رسالوں سے میں نے۔ "آب حیات" عمیرہ احمد کا نام ہی کافی ہے۔ "نمل" پڑھ کر قرآن پاک ترجمے اور تفسیر سے پڑھنے کا شوق جاگا ہے' اللہ کرے کہ یہ شوق پایہ تکمیل کو پہنچے۔ "شہر آشوب" مزہ نہیں آرہا' ہاں مگر دشت

جنوں آمنہ ریاض نے باندھ لیا پہلی قسط سے ہی۔ ''کہنی سنی'' کرن کرن روشنی اور ''آپ سے کیا پردہ'' بہت شوق سے پڑھتی ہوں۔ شاعری کچھ پسند نہیں آرہی ورنہ پہلے تو پھوپھو ثمینہ' ہدی اور میں باقاعدہ اپنی پسند کا شعر یاد کرکے ایک دوسرے کو سناتے تھے۔ ہماری پیاری پیاری رائٹرز جن سے رسالوں میں روشنی و تابناکی ہے' کہاں کھو گئیں راحت جبیں' ثمرہ بخاری' انیسہ سلیم' نگہت عبداللہ' فرحت اشتیاق اور فائزہ افتخار کہاں ہیں سب؟ بڑی بڑی حویلیاں' شان دار ہیرو' شان دار بزنس' ٹرج کے غریب' مگر حسن کی ملکہ ہیروئن' انتہائی منہ پھٹ اور بد سلیقہ' مگر محبتوں کے اعجاز سے اتنی سدھر جاتی ہے کہ کہاں تو میٹرک میں سپلی کے ساتھ پاس ہوئی ہوتی ہے تو کہاں ایم بی اے اور ایم بی بی ایس سے کم ڈگری نہیں لیتی اور سلیقہ تو ایسا کہ مختلف قسم کے پلاؤ' یخنیاں' چٹنیاں' حلوے بنا لینا اور ان کے علاوہ وقت پڑنے پر ہیرو کی سوبرس کی دادو کی نرس بن کر اور اچانک ہی بزنس ٹائیکون کے طور پر سامنے آتی ہے کہ ہیرو تو ہیرو ہم بھی حیران و پریشان رہ جاتے ہیں۔ قسم سے بڑا ساڑا پڑتا ہے' کچھ ہتھ ہولا رکھا کریں اور ابھی تو ساسیں ڈائجسٹ نہیں پڑھتیں ورنہ تو.... جب ہیروئن اتنی نازک اندام ہو کر اتنے سارے کام بیک وقت کر سکتی ہے تو بہو کو موت پڑتی ہے۔ ایک درخواست رائٹرز کے نام خدارا اپنی فیروز اللغات سے متعارف کروائیں۔ چن چن کے ایسے انوکھے نام بر آمد کرتی ہیں جو ہم تو کیا ہماری 75 سالہ دادی جان نے بھی کبھی نہیں سنے ہوتے۔ نام مریخ و چاند کے بجائے زمین سے ہی ڈھونڈ لیا کریں یا پھر کسی نزدیکی سیارے کے تو ہوں کہ بندہ ڈھونڈ لے۔

ج۔ سائرہ! اشعار کے بارے میں آپ کا پہلا تجزیہ درست ہے۔ یقین کریں اتنی ساری ڈاک میں دو صفحے کے اشعار اور دو صفحے کی ڈائری کے لیے صحیح انتخاب نہیں ملتا۔ ہمیں خود حیرت ہوتی ہے کہ اشعار کا انتخاب کرتے ہوئے اتنے اچھے خطوط لکھنے والی قارئین کے ذوق کو کیا ہو جاتا ہے۔

رائٹرز یہ نام فیروز اللغات سے نہیں لیتیں بلکہ یہ ان کی ذہنی اختراع ہوتی ہے۔ آپ اپنے ذہن سے ان کے کچھ بھی معنی اخذ کر لیں اور یہ جو آپ نے کہانیوں کے متعلق لکھا ہے وہ خیالی کہانیاں آج سے تیس' پینتیس سال پہلے شائع ہوتی تھیں۔ اب تو رائٹرز ایسے تلخ حقائق لکھ رہی ہیں کہ پڑھتے ہوئے ہمارے ہوش اڑ جاتے ہیں' ان سے بار بار درخواست کرتے ہیں کہ تھوڑا سا ہاتھ ہولا رکھیں تاکہ ہم اور ہماری قارئین کچھ دیر کے لیے ان تلخ حقائق سے فرار حاصل کرکے کہانیوں کی دنیا میں پناہ لے سکیں۔

سائرہ! ایک بات تو بتانا رہ ہی گئی۔ آپ میں تو اچھی خاصی صلاحیت ہے آپ کہانیاں کیوں نہیں لکھتیں؟۔

## قارئین متوجہ ہوں!

1۔ خواتین ڈائجسٹ کے لیے تمام سلسلے ایک ہی لفافے میں بھجوائے جا سکتے ہیں، تاہم ہر سلسلے کے لیے الگ کاغذ استعمال کریں۔

2۔ افسانے یا ناول لکھنے کے لیے کوئی بھی کاغذ استعمال کر سکتے ہیں۔

3۔ ایک سطر چھوڑ کر خوش خط لکھیں اور صفحے کی پشت پر یعنی صفحے کی دوسری طرف ہرگز نہ لکھیں۔

4۔ کہانی کے شروع میں اپنا نام اور کہانی کا نام لکھیں اور اختتام پر اپنا مکمل ایڈریس اور فون نمبر ضرور لکھیں۔

5۔ مسودے کی ایک کاپی اپنے پاس ضرور رکھیں، ناقابل اشاعت کی صورت میں تحریر واپسی ممکن نہیں ہوگی۔

6۔ تحریر روانہ کرنے کے دو ماہ بعد صرف پانچ تاریخ کو اپنی کہانی کے بارے میں معلومات حاصل کریں۔

7۔ خواتین ڈائجسٹ کے لیے افسانے، خط یا سلسلوں کے لیے انتخاب، اشعار وغیرہ درج ذیل پتے پر رجسٹری کروائیں۔

خواتین ڈائجسٹ
37-اردو بازار کراچی

خالدہ جیلانی

# میری بیاض سے

اقرا صادق ـــــــ بہاول پور

ہر چند کہ حالات موافق نہیں پھر بھی
دل تیری طرف داری میں سفاک بہت ہے

گڑیا شاہ ـــــــ کہروڑپکا

یہ مجھے چین کیوں نہیں پڑتا
ایک ہی شخص ہے جہاں میں کیا

فرحت ناز ـــــــ گاؤں ہڈالی

یہاں خاموش نظروں کا نظارہ کون بنتا ہے
بہت گہرے سمندر کا کنارا کون بنتا ہے
چلو ہم دیکھتے ہیں خود کو اب برباد کرکے بھی
کہ ان بربادیوں میں بھی ہمارا کون بنتا ہے

تحریم اکرم ـــــــ گاؤں گویلکی

میں لغزشوں سے اَٹے راستوں پہ چل نکلا
تجھے گنوا کے مجھے پھر کہاں سنبھلنا تھا
عجب نصیب تھا محسنؔ کہ بعد مرگ مجھے
چراغ بن کے خود اپنی لحد پہ جلنا تھا

نمرہ، اقراء ـــــــ کراچی

دریا سمجھ رہے تھے جسے وہ سراب تھا
ظاہر ہوا کہ تشنہ لبی کا عذاب تھا
جن کو تھا پاسِ عشق وہ خلوت نشیں رہے
اس انجمن میں جو بھی تھا فضیلت مآب تھا

فرعین اکرام ـــــــ کراچی

مگر یہ نشۂ یکتائی ٹوٹتا ہی نہیں
اگرچہ دیکھ لیا دور تک بکھر کے بھی
عجب کشش تھی رہا ہو کے ہم رہا نہ ہوئے
اسیرِ ذات رہے، ذات سے مکر کے بھی

ثروت راشد ـــــــ کراچی

ہم دوستی میں درختوں کی طرح ہیں محسنؔ
جہاں کھڑے ہوں، مدتوں قائم رہتے ہیں

سیمی ظفر ـــــــ کراچی

تم یہ کیسے جدا ہو گئے
ہر طرف ہر جگہ ہو گئے

عذرا ناصر، اقصیٰ ناصر ـــــــ کراچی

مٹھی بھر لوگوں کے ہاتھوں میں لاکھوں کی تقدیریں ہیں
جدا جدا ہیں دھرم علاقے ایک ہی لیکن زنجیریں ہیں
آج اور کل کی بات نہیں ہے صدیوں کی تاریخ یہی ہے
ہر آنگن میں خواب ہیں لیکن چند گھروں میں تعبیریں ہیں

آسیہ ارم ـــــــ کراچی

ڈھونڈتی پھرتی ہے دشت و بیاں میں ہمیں
زندگی ہم سے بچھڑ کر خود بھی پچھتائی بہت

شائستہ اکبر ـــــــ گدو کالونی

ایسا سفر ہے جس میں کوئی ہمسفر نہیں
رستہ ہے اس طرح کا کہ دیکھا نہیں ہوا

وشال فرحان ـــــــ کراچی

اک عہدِ زیاں خواب سا ہو گیا مجھ میں
اک اور برس آ کے فنا ہو گیا مجھ میں
اب تیرا کوئی بھی رنگ مجھ پر نہیں کھلتا
اے شہرِ خرابات یہ کیا ہو گیا مجھ میں

سیدہ نسبت زہرا ـــــــ کہروڑپکا

اک روگ ہے کہ روح میں اُتر گیا ہے
اک درد ہے کہ دل کو کھا گیا ہے

مدیحہ نورین مہک ـــــــ برنالی

ہوا کے دوش پہ رکھے ہوئے چراغ ہیں ہم
جو بجھ گئے تو ہوا سے شکایتیں کیسی
نہ صاحبانِ جنوں ہیں نہ اہلِ کشف و کمال
ہمارے عہد میں آئیں کثافتیں کیسی

8 "گھر والوں نے حوصلہ افزائی کی....؟"
"امی نے بہت زیادہ.... اس فیلڈ میں بھی اور پڑھائی میں بھی۔"
9 "شادی....؟"
"ایک ٹائم آئے گا کہ شادی ہو جائے گی۔ انسان کے ارادے کا اس میں کوئی عمل دخل نہیں ہو گا۔"
10 "شوبز میں آمد؟"
"اپنی ایک دوست کے ذریعے.... اور کینیڈا میں ہی آڈیشن دیا تھا۔"
11 "آپ کو شہرت دی؟"
"کنکر' دوسری بیوی۔"
12 "پہلی کمائی؟"
"جب میں سولہ سال کی تھی تو ہماری یونیورسٹی کے پاس "پیزا ہٹ" تھا وہاں میں نے ویٹرس کی جاب کی تھی۔"



# باتیں ماہا وارثی سے

شاہین رشید

1 "اصلی نام؟"
"ماہا وارثی۔"
2 "پیار کا نام؟"
"ماہی۔"
3 "تاریخ پیدائش / شہر؟"
"18 مئی / سعودی عرب' مدینہ۔"
4 "تعلیم....؟"
"گریجویشن' کینیڈا۔"
5 "بہن بھائی؟/ آپ کا نمبر؟"
"بڑی بہن / چھوٹا بھائی اور میں بیچ کی ہوں۔"
6 "قد؟.... ستارہ؟"
"5 فٹ 3 انچ / ٹورس (ثور)۔"
7 "آپ سے متاثر ہیں؟"
"کوئی بات بری نہیں لگتی۔ امی ابو بہت سپورٹر ہیں۔"

14 "کبھی یہ فیلڈ بری لگی؟"
"نہیں بری تو کبھی نہیں لگی۔ ہاں کبھی کبھی پے منٹ کے لیے بہت انتظار کرنا پڑتا ہے۔"
17 "صبح اٹھ کر کس چیز کی طلب ہوتی ہے؟"
"کچھ کھانے کی' مجھے بہت بھوک لگتی ہے۔"
18 "گھر کے کاموں سے لگاؤ؟"
"نہیں بالکل بھی نہیں.... اور ہاں اگر اچھے موڈ میں ہوں تو سب کچھ کر لیتی ہوں۔"
19 "وہ کام جو سال میں ایک بار ہی کرتی ہوں؟"
"قہقہہ.... گھر کے کام.... گانے شانے لگا کر سارا گھر صاف کر دیتی ہوں۔"

22 ""بچوں میں والدین کا پسندیدہ بچہ؟""
""ہم تینوں کو ہی بہت پیار کرتے ہیں۔ لیکن پھر بھی جب بڑی بہن اور چھوٹے بھائی کو زیادہ پیار ملے تو مجھے برا لگتا ہے۔""

23 ""وقت پر کھانا نہ ملے تو؟""
""میں بروتی ہوں اور یہ بات سب کو پتا ہے۔""

25 ""رات سوتے وقت دعا کرتی ہیں؟""
""کہ اللہ کل خیریت کے ساتھ صحت کے ساتھ اٹھانا تاکہ میں کام کر سکوں۔""

26 ""کہاں جانے کے لیے ہمیشہ تیار رہتی ہیں؟""
""شاپنگ اور صرف شاپنگ۔""

27 ""بچپن کی بری عادت، جو ابھی بھی ہو؟""
""بہت بری عادت ہے کہ سونے سے پہلے ایک کاٹن کا کپڑا ہاتھ میں پکڑ کر سوتی ہوں۔""

28 ""طبیعت میں ضد ہے؟""
""ویسے تو نہیں ہے۔ لیکن جب کچھ کھانے کا موڈ ہو تو ضد کر کے بھی کھا لیتی ہوں.... پر ایسا کم ہوتا ہے۔""

29 ""سائنس کی بہترین ایجاد؟""
""دوائیاں""

30 ""غصہ آتا ہے؟""
""بھوک میں.... اور بہت سارے کام رکے ہوئے ہوں تو ٹینشن اور غصہ آتا ہے۔""

31 ""سات دنوں میں کون سا دن پسند ہے؟""
""چھٹی کا دن۔""

32 ""بارہ مہینوں میں پسندیدہ مہینہ؟""
""مئی.... میری سالگرہ کا مہینہ ہے اور بہت سارے گفٹ ملتے ہیں۔""

33 ""مردوں میں کیا بات اچھی لگتی ہے؟""
""جو بات میرے ابو میں ہے، ہر وہ بات مجھے مردوں میں اچھی لگتی ہے۔ صبر و شکر، غصہ کم کرنا، فراغ دل و دماغ یہ سب باتیں میرے ابو میں ہیں۔""

34 ""کب بات برداشت سے باہر ہو جاتی ہے؟""
""جب کوئی لڑکا بلاوجہ گھورے یا بری نظر سے دیکھے تب۔""

36 ""گھر میں کس کے غصے سے ڈر لگتا ہے؟""
""امی کے.... کیونکہ وہ کبھی کبھار ہی کرتی ہیں اور جب وہ کرتی ہیں تو پھر انہیں کوئی نہیں روک سکتا۔""

37 ""رقم کو کس مشکل میں محفوظ کرتی ہیں؟""
""کیش کی شکل میں ہی محفوظ کرتی ہوں۔""

38 ""کرائسس میں وقت گزرا؟""
""ہر انسان پہ گزرتا ہے، مجھ پر بھی گزرا۔""

39 ""پیسہ خرچ کرتے وقت سوچتی ہیں کہ....؟""
""کیا مجھے اس کی ضرورت ہے؟ یا جس کے لیے لے رہی ہوں اسے ضرورت ہے۔""

41 ""ونڈو شاپنگ کرتی ہیں؟""
""نہیں.... ونڈو شاپنگ کا کوئی شوق نہیں ہے۔""

42 ""آنکھ کھلتے ہی بستر چھوڑ دیتی ہیں؟""
""نہیں نہیں.... اٹھنے میں آدھا ایک گھنٹہ تو لگتا ہی ہے۔""

43 ""مخلص کون ہوتا ہے، اپنے یا پرائے؟""
""اپنے ہی ہوتے ہیں۔ مگر کبھی کبھی اپنے بھی مخلص نہیں ہوتے، بلکہ پرائے ہی کبھی بہت اچھے ہو جاتے ہیں۔ بس کچھ کہہ نہیں سکتے۔""

44 ""پسندیدہ فوڈ اسٹریٹ؟""
""ہائی وے پہ جو ریسٹورنٹ ہوتے ہیں۔ وہاں بڑا مزہ آتا ہے۔""

45 ""کھانے میں کیا پسند نہیں ہے؟""
""سب کچھ پسند ہے۔ پائے، نہاری ٹائپ کے کھانے بھی بہت شوق سے کھاتی ہوں۔""

46 ""چھٹی کا دن کہاں گزارتی ہیں؟""
""گھر.... اپنی فیملی کے ساتھ۔""

47 ""کسی کی سچی محبت دیکھنی ہو تو؟""
""تو یہ دیکھیں کہ وہ بندہ یا بندی آپ کے والدین کی کتنی عزت و احترام کرتا ہے۔""

48 ""عورتوں میں کیا خوبی لازمی ہونی چاہیے؟""
""ذہانت.... کیونکہ حسن ہمیشہ نہیں رہتا لیکن ذہانت ہمیشہ رہتی ہے۔""

49 "گھر کے کس کونے میں سکون ملتا ہے؟"
"گھر کے تو ہر کونے میں سکون ملتا ہے' خواہ وہ گھر کا باتھ روم ہی کیوں نہ ہو۔"

50 "کس کے ایس ایم ایس کے جواب فورا" دیتی ہیں؟"
"بہن' بھائی کے اور امی ابو کے۔"

51 "بوریت کس طرح دور کرتی ہیں؟"
"اگر گھر میں گاڑی ہو تو لانگ ڈرائیو پہ چلی جاتی ہوں۔ ورنہ اپنے ادھورے کام مکمل کرتی ہوں۔"

52 "کسی کو فون نمبر دے کر پچھتائیں؟"
قہقہہ.... "واہ آپ کے سوال بہت اچھے ہیں۔ بہت دیر میں یہ بات سمجھ میں آئی کہ ہر ایک کو نمبر نہیں دیتے۔ کوئی مانگے تو بھائی کا نمبر دے دینا چاہیے۔"

53 "آپ کے بیگ کی تلاشی لیں تو کیا کیا نکلے گا؟"
"بہت زیادہ گند نکلے گا۔ میں بالکل آرگنائزڈ نہیں ہوں۔ کیش بھی ایسے ہی بکھرا ہوا ملے گا۔ میک اپ نہیں ہوتا۔"

54 "اچانک آئے مہمانوں کی کس چیز سے تواضع کرتی ہیں؟"
"پوچھ لیتی ہوں کہ کیا کھانا پینا پسند کریں گے۔ مہمان پسند کے ہوں تو پھر تو بہت کچھ خود بھی بنا لیتی ہوں۔"

55 "اگر پاور میں آجائیں تو؟"
ہنستے ہوئے "پتا نہیں.... بچارا عمران خان بھی کچھ نہیں کر سکا۔ کرپشن کو ختم کروں گی' پولیس کو اچھا کروں گی۔ ٹریفک کا نظام ٹھیک کروں گی۔"

56 "کیا چیزیں جمع کرنے کا شوق ہے؟"
"بچپن میں کرتی تھی سکے وغیرہ۔ اب پوسٹ کارڈز جمع کرتی ہوں۔"

57 "نصیحت جو بری لگتی ہے؟"
"کہ شادی کرلو.... پھر ٹائم گزر جائے گا۔"

58 "انسان کی زندگی کا بہترین دور؟"
"جب وہ خوش ہوتا ہے۔ چاہے وہ عمر کا کوئی بھی دور ہو۔"

59 "وقت کی پابندی کرتی ہیں؟"
"ہاں .... بالکل بہت پابند ہوں۔ کسی کو انتظار نہیں کرواتی۔"

60 "کن پر دل کھول کر خرچ کرتی ہیں؟"
"جو لوگ اچھے لگتے ہیں دل کو۔"

61 "اپنے لیے قیمتی چیز کیا خریدی؟"
"ایک پرس خریدا تھا۔ وہ بھی اپنی کمائی سے۔"

62 "کھانے کے لیے بہترین جگہ 'اپنا بیڈ' چٹائی یا ڈائننگ ٹیبل؟"
"موڈ پر منحصر ہے۔ مگر اپنے بیڈ کی تو کیا ہی بات ہے۔"

63 "کھانے کے لیے کیا استعمال کرتی ہیں۔ اپنے ہاتھ یا چھری کانٹے؟"
"امی کے ہاتھ کی پکی ہوئی بریانی ہاتھ سے کھاتی ہوں اور باقی کے لیے چھری کانٹے سے" قہقہہ۔

64 "انٹرنیٹ اور فیس بک سے دلچسپی؟"
"اتنی نہیں.... بس تھوڑی فارغ ہوتی ہوں تو اپنا پیج اپ ڈیٹ کردیتی ہوں۔"

65 "اپنے آپ کو ساتویں آسمان پہ کب محسوس کرتی ہیں؟"
"جب میرے سارے گھر والے میرے پاس ہوتے ہیں۔ تو بہت خوشی ہوتی ہے۔"

66 "دیسی کھانے پسند ہیں یا بدیسی؟"
"دیسی اور صرف دیسی۔"

67 "اپنی آگے کی زندگی کی پلاننگ؟"
"انشاء اللہ کام کرنا ہے' اپنی عزت میں مزید اضافہ کرنا ہے اور بزنس بھی کرنا چاہتی ہوں۔"

68 "کیا محبت اندھی ہوتی ہے؟"
"اندھی بہری سب ہوتی ہے۔ مگر ایک دو سال کے بعد نارمل ہو جاتی ہے۔"

69 "انٹرویو کے دوران کوئی سوال جو لازمی کیا جاتا ہے؟"
"جی.... شادی کب کر رہی ہیں۔"

70 "رویے جو دکھ کا باعث بنتے ہیں؟"
"اگر آپ کسی سے امیدیں رکھیں۔

71 ”شادی میں پسندیدہ رسم؟“
”نکاح۔“
72 ”تحفہ دینا چاہیے یا کیش؟“
”کیش دینا چاہیے اور میں سب کو ہوشیار کر رہی ہوں کہ مجھے بھی اپنی شادی میں کیش چاہیے۔“
73 ”ناشتہ اور کھانا کس کے ہاتھ کا پسند ہے؟“
”آج کل تو مجھے اپنی چچی کے ہاتھ کا پسند ہے اور جب گھر میں ہوتی ہوں تو امی ابو کے ہاتھ کا پسند آتا ہے۔ دونوں بہت اچھی کوکنگ کرتے ہیں۔“
74 ”کس تاریخی شخصیت سے ملنا چاہتی ہیں؟“
”شکسپیئر سے ملنا چاہتی ہوں۔“
75 ”اپنا فون نمبر کتنی بار تبدیل کیا؟“
”تبدیل نہیں کرتی بلکہ ناپسندیدہ لوگوں کو بلاک کر دیتی ہوں۔“
76 ”آپ کو فوبیا ہے؟“
”ہاں.... مجھے جہاز کے سفر سے ڈر لگتا ہے۔ مجھے پانی سے ڈر لگتا ہے‘ غبارے نہیں پسند مجھے کہ پھٹ جائیں گے۔“
77 ”کن چیزوں کو لیے بغیر گھر سے نہیں نکلتیں؟“
”پیسے‘ کارڈز.... پن بلاک۔“
78 ”زندگی میں اتار چڑھاؤ ہے یا بس چلی آرہی ہے؟“
”اتار چڑھاؤ ہے.... کبھی یہاں کبھی وہاں.... سسپنس کا فیکٹر بھی ہے۔“
79 ”ماں ناراض ہو جائے تو؟“
”جا کر دیکھتی ہوں کہ کتنی نارمل ہوئی ہیں‘ ہلکی ہلکی بات کرتی ہوں۔ رسپانس اچھا ہو تو گلے لگا لیتی ہوں۔“
80 ”اپنی غلطی کا اعتراف کر لیتی ہیں؟“
”ہاں.... امی‘ ابو کے ساتھ کر لیتی ہوں۔“
81 ”دل کی سنتی ہیں یا دماغ کی؟“
”دل کی سنتی ہوں۔“
82 ”آپ کی اچھی اور بری عادت؟“
”جہاں بھی ہوتی ہوں ایڈجسٹ کر لیتی ہوں۔ فرینڈلی ہوں اور بری عادت یہ کہ ہر ایک پر بھروسا کر لیتی ہوں۔“
83 ”کبھی دھوکا کھایا؟“
”بالکل کھاتی ہوں.... اور بعد میں اندازہ ہوتا ہے کہ ہر کوئی اپنا کام نکالنے کے لیے ایسا کر رہا تھا۔“
84 ”غصے میں کھانا پینا چھوڑا؟“
”ارے نہیں .... غصے میں تو کھانا پینا زیادہ ہی ہو جاتا ہے۔“
85 ”پہچان کب مسئلہ بنتی ہے؟“
”جب آپ اس کو سر پر سوار کر لیں۔ ہمیشہ اپنے پاؤں زمین پر رکھیں۔“
86 ”بستر پر لیٹتے ہی نیند آجاتی ہے؟“
”نہیں جلدی نیند نہیں آتی‘ کروٹیں بدلتی ہوں۔“
87 ”سائیڈ ٹیبل پہ کیا کیا رکھ کر سوتی ہیں؟“
”چشمہ‘ فون اور پانی۔“
88 ”کس رنگ کے لباس زیادہ پسند ہیں؟“
”موڈ پر.... کراچی میں گرمی ہوتی ہے تو وائٹ اور آف وائٹ زیادہ پسند آتے ہیں.... موسم کے لحاظ سے رنگ پہنتی ہوں۔“
89 ”زندگی کب بری لگتی ہے؟“
”کبھی بھی بری نہیں لگتی کہ یہ اللہ کی بہت بڑی نعمت ہے۔ اللہ کا شکر ہے۔“
90 ”کھانے کی ٹیبل پہ کیا ضرور ہونا چاہیے؟“
”اچار اور پانی۔“
91 ”کوئی گہری نیند سے جگا دے تو؟“
”تو جناب پھر بہت زیادہ غصہ آتا ہے۔“
92 ”پیسہ قسمت سے ملتا ہے یا محنت سے؟“
”دونوں کا ساتھ ساتھ ہونا ضروری ہے۔“
93 ”پسندیدہ تہوار؟“
”عید۔“
94 ”جھوٹ کب بولتی ہیں؟“
”کسی کا دل رکھنے کے لیے۔“
100 ”اگر آپ کی شہرت کو زوال آجائے تو؟“
”تو عروج و زوال تو زندگی کا حصہ ہیں۔“

☆

# خبر گیری

وصفہ سہیل



## اہمیت

گاجر کی اہمیت سے کسی کو انکار نہیں کہ یہ نظر کو تیز کرنے میں معاون ثابت ہوتی ہے لیکن ایک نئی تحقیق کے مطابق پتا چلا ہے کہ جو خواتین گاجر کا استعمال کرتی ہیں وہ مخصوص قسم کے بریسٹ کینسر سے محفوظ رہتی ہیں یا ان میں اس کے امکانات ساٹھ فیصدی کم ہو جاتے ہیں۔ کیوں کہ اس میں "بیٹا کروٹین" موجود ہوتا ہے (بیٹا کیروٹین ایک ایسا کیمیائی مادہ ہے جو پھلوں اور سبزیوں کو روشن چمک دار رنگ فراہم کرتا ہے۔) پالک، سرخ شملہ مرچ اور آم میں یہ مادہ موجود ہوتا ہے۔ طبی ماہرین ایک عرصے سے لوگوں پر زور دے رہے ہیں کہ وہ اپنی خوراک میں ایک حصہ ایسی غذاؤں کا بھی رکھیں تاکہ زندگی کو خطرے میں ڈالنے والی بیماریوں مثلاً" امراض قلب اور کینسر سے محفوظ رہ سکیں۔ تازہ ترین طبی تحقیق سے یہ بات سامنے آئی جو کہ — خواتین — بیٹا کیروٹین سے لبریز غذائیں یعنی گاجر اور شملہ مرچ زیادہ کھاتی ہیں وہ چھاتی کے کینسر سے ساٹھ فیصد تک بچ سکتی ہیں۔ خیال رہے کہ بیٹا کیروٹین غذاؤں کے ذریعے لیا جائے تو بہتر ہے اس سے بنی دوائیں اور سپلی منٹ استعمال نہ کی جائیں کیوں کہ اس سے پھیپھڑوں کا کینسر ہونے کا امکان ہے۔

## خود آگہی

انوشے اشرف وی جے اور ہوسٹ کی حیثیت سے مشہور ہیں۔ آج کل پاکستانی کھانوں کے بارے میں پروگرام کرتے ہوئے شہر شہر گھوم رہی ہیں۔ خوب صورتی کے بارے میں انوشے کہتی ہیں کہ "جب ہماری عمر بڑھتی ہے تو ہمیں احساس ہوتا ہے کہ زندگی جوان نظر آنے، پارٹی کرنے اور لوگوں کی توقعات کے مطابق بننے سے کہیں زیادہ قیمتی چیز ہے۔ تب ہم خود کو اسی طرح پسند کرتے ہیں۔ جیسے ہم ہوتے ہیں۔ (انوشے! آپ واقعی سمجھ دار ہیں۔ کم عمری میں ہی حقیقت سمجھ لی) انوشے نے مزید کہا کہ ہولی وڈ اداکارہ کیٹ ونسلٹ نے نیچرل انداز کی تصاویر کی جو مہم شروع کی ہے، وہ مجھے بہت پسند آئی ہے۔ (اچھا ہے!)



آپ متاثرین میں سے ہیں) گوری 'کالی ' دبلی وغیرہ نظر آنے کے بارے میں سوچنے والی لڑکیاں احساس کمتری کا شکار ہو جاتی ہیں۔ (لوجی سارا پاکستان ہی پھر تو احساس کمتری کا شکار ہوا نا؟) کیوں کہ نوجوانی میں لڑکیوں کو اپنے اندر کی خوب صورتی کے بارے میں زیادہ سمجھ نہیں ہوتی۔ لوگ انہیں کالی 'بڈھی' موٹی جیسے خطابات دیتے ہیں (انوشے! یہ تجربہ تو نہیں جو اتنی گہرائی ....؟)

## محبت

دشت سیریل سے شہرت حاصل کرنے والی خوب صورت اداکارہ عتیقہ اوڈھو کے کریڈٹ پر کئی مشہور سیریلز ہیں ' ان کی سیاسی شہرت بھی خوب رہی پھر اچانک وہ منظر سے غائب ہو گئی تھیں ' اب عتیقہ اوڈھو فن کی دنیا میں واپس آگئی ہیں اور انہوں نے کئی پروجیکٹ سائن کرلیے ہیں اور مہرین جبار کی ایک فلم بھی مکمل کرائی ہے۔ اس بارے میں عتیقہ اوڈھو کہتی ہیں کہ "بطور اداکارہ یہ سال میرے لیے بہت اچھا ہے۔ کیوں کہ میں نے اس سال بہت سے پروجیکٹ لیے ہیں ' مختلف کرداروں کو زندگی دینے میں بہت مزا آتا ہے۔ (تو اتنا عرصہ پھر آپ اس سے دور کیوں رہیں ؛) کسی بھی کردار کو بہترین انداز میں ڈھالنے کے لیے پریکٹس بہت اہم ہے (پریکٹس سے آپ کی مراد شاید ریہرسل ہے جواب.... بھئی نہیں ہوتی ناں۔) میں خوش نصیب ہوں کہ میں وہ کام کر رہی ہوں کہ جس سے مجھے محبت ہے۔" (یعنی اس کے علاوہ جو کام آپ نے کیے وہ نفرت سے کیے تھے کیا؟)

## ادھر ادھر سے

☆ دہشت گردوں کے بارے میں ہمارے اخبارات میں جو اشتہار شائع ہوا ہے اس میں کسی مصور نے بڑی مہارت اور چابک دستی سے دہشت گردوں کے حلیے اور لباس کو کسی مدرسے کے طالب علم یا مولوی اور پختون قوم سے ملا دیا ہے۔ آرٹسٹ کو تصویر بناتے



وقت بلوچستان کے وہ لوگ یاد نہ آئے جنہوں نے شناختی کارڈ دیکھ کر اس ملک میں قتل کرنے کی رسم کا آغاز کیا۔ بلدیہ فیکٹری کے وہ ظالم بھول گئے جنہوں نے پاکستان کی تاریخ کے ظالم ترین فعل کا ارتکاب کیا اور چار سو معصوم اور بے گناہ لوگوں کو زندہ جلادیا۔ اس لیے کہ اگر مصور ایسا کرتا تو لوگ پتلون اور شرٹ پہننے والے ہر شخص کے بارے میں یہ تاثر لیتے کہ اس کے ہاتھوں میں کیمیکل ہے اور وہ کسی گھر پر چھڑکنے والا ہے۔ لیکن یہ تو صرف ان لوگوں کے لیے ہے۔ جن کے چہرے سنت رسول سے مزین ہیں ' ماتھے پر سجدے کا نشان ہے اور لباس مقامی یا پھر وہ جو پشتون پگڑی یا ٹوپی اور لباس پہنتے ہیں۔

(اوریا مقبول جان۔ دانائے راز)

☆ نادرا کا پاکستانی عوام کے لیے ایک خوب صورت اور قیمتی تحفہ بم پروف اور آگ پروف شناختی کارڈ!

(سوشل میڈیا)

☆

گردش ماہ و سال کی نیرنگیوں میں کئی راستوں سے گزرے، کئی اتار چڑھاؤ دیکھے، لیکن قافلۂ شوق رکنے نہیں پایا۔

اس طویل سفر میں ہماری مصنفین نے ہمارا بھرپور ساتھ دیا' ان کی سوچ اور فکر کے رنگ لفظوں میں ڈھلے تو ان میں زندگی کے سارے منظر سمٹ آئے' ان کی تحریروں میں عہد حاضر کی کرب ناک حقیقتوں کی آگہی کے ساتھ ساتھ شگفتگی' دل آویزی اور خوابوں کے دلکش رنگ بھی شامل تھے۔ انہوں نے اپنی تحریروں کے ذریعے لاکھوں قارئین کے جذبات و احساسات کی ترجمانی کی' ان کے دلوں میں امید کے چراغ روشن کیے' یہی وجہ ہے کہ خواتین ڈائجسٹ کے ذریعے مصنفین کو اپنی پہچان کے ساتھ ساتھ قارئین کی بے پایاں محبت و تحسین بھی ملی۔

فطری بات ہے، ہم جن کو پسند کرتے ہیں' جن سے لگاؤ رکھتے ہیں ان کے بارے میں زیادہ سے زیادہ جاننا چاہتے ہیں' ہماری قارئین بھی مصنفین کے بارے میں' ان کی ذات کے حوالے سے جاننا چاہتی ہیں۔ اس لیے ہم نے مصنفین کے لیے ایک سروے ترتیب دیا ہے۔ جس کے سوالات یہ ہیں۔

س 1۔ لکھنے کی صلاحیت اور شوق وراثت سے منتقل ہوا؟ یا صرف آپ کو قدرت نے تخلیقی صلاحیت عطا کی۔ گھر میں آپ کے علاوہ کسی اور بہن بھائی کو بھی لکھنے کا شوق تھا؟

س 2۔ آپ کے گھر والے' خاندان والے آپ کی کہانیاں پڑھتے ہیں؟ ان کی آپ کی تحریروں کے بارے میں کیا رائے ہے؟

س 3۔ آپ کی کوئی ایسی کہانی جسے لکھ کر آپ کو اطمینان محسوس ہوا ہو؟ اب تک جو لکھا ہے' اپنی کون سی تحریر زیادہ پسند ہے؟

س 4۔ اپنے علاوہ کن مصنفین کی تحریریں شوق سے پڑھتی ہیں؟

س 5۔ اپنی پسند کا کوئی شعر یا اقتباس ہماری قارئین کے لیے لکھیں۔

آیئے دیکھتے ہیں' مصنفین نے ان کے سوالات کیا جوابات دیے ہیں۔

# حرفِ سادہ کو دیا اعجاز کا رنگ

امت الصبور

**بشریٰ احمد**

خواتین ڈائجسٹ ایک اور سالگرہ نمبر مبارک ہو۔ بھیجے گئے سوالات کے جوابات حاضر ہیں۔

1۔ بالکل جی۔ لکھنے کی صلاحیت اور شوق وراثتی ہے۔ کتاب اور قلم سے رشتہ گزشتہ دو نسلوں سے ہے۔ بچپن سے ہی ابو' نانا اور دادا کو اسی ایک شغل میں مصروف دیکھا۔ نانا نے ادب کا چسکا ڈالا۔ ابو نے سیاسی پختگی اور شاعرانہ ذوق پیدا کیا۔ دادا کا رجحان مذہب کی طرف تھا۔ حافظ شیرازی اور مولانا رومی کو انہوں نے گویا حفظ کر رکھا تھا۔ لہٰذا تین پہلوؤں کی طرف سے بیک وقت نشوونما ہوئی۔

میں ہمیشہ اپنے لکھنے کا کریڈٹ ان ہی تین ہستیوں کو دیتی رہی لیکن تین برس قبل امی کی وفات کے بعد ابو نے ان کی ذاتی ڈائری پڑھنے کے لیے دی تو پتا چلا کہ روز مرہ کے واقعات کو قلم بند کرتے ہوئے الفاظ کا چناؤ یقیناً ایسا تھا کہ چونکا گیا۔

"پیاری امی! آپ کی یہ ڈائری اگر آپ کی زندگی میں پڑھنے کو مل جاتی تو ہم لوگوں نے ایک آدھا افسانہ تو آپ

سے ضرور لکھوالینا تھا۔"

بہرحال اولاد کی کامیابی یقیناً والدین کی ہی مرہون منت ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ میرے لکھنے میں راشدہ کا بھی بڑا ہاتھ ہے۔ وہ اکثر میری رف کہانیاں فیئر تک کردیتی ہے۔ (وجہ میری سستی نہیں بلکہ ملازمت ہے) جبکہ راشدہ رف ورک کا تردد نہیں کرتی بلکہ وہ ڈائریکٹ لکھ کر پوسٹ کردیتی ہے۔ (بھئی وہ بڑی رائٹر ہے)

لکھنے کی صلاحیت ہم چاروں بہنوں اور ہمارے اکلوتے بھائی میں بھی ہے۔ میں اور راشدہ تو آپ کے ادارے سے وابستہ ہیں ہی۔ تابندہ بھی ہلکا پھلکا لکھ لیتی ہے۔ معین انگریزی اخبار میں لکھتا رہا ہے۔ بوجوہ سرکاری ملازمت اس کا یہ سلسلہ فی الحال تعطل کا شکار ہے۔ حمیرا باجی کا بھی لکھنے سے گہرا تعلق ہے۔ وہ اپنے بچوں کے ساتھ مل کر ان کی اسائنمنٹس لکھتی ہیں۔ ان کے بچے جو ملک کے معروف نجی اسکول میں زیر تعلیم ہیں ان کو پڑھانے کے لیے ماں کو ان کے ساتھ نئے سرے سے پڑھنا پڑھ رہا ہے۔ (لگتا تو یہی ہے)

2 ۔ گھر والے ہی تو کسی بھی رائٹر کے لیے پہلا فیڈ بیک فراہم کرتے ہیں۔ امی جب تک زندہ رہیں بہت خوش ہو کر پڑھتی تھیں۔ ابو کہانیاں پڑھتے تو نہیں بس سرسری دیکھتے ہیں لیکن ظاہر ہے خوش ہوتے ہیں۔ ابو کو زیادہ خوشی ان دنوں ہوتی تھی جب میں روزنامہ نوائے وقت میں سیاسی آرٹیکل لکھا کرتی تھی۔ باقی بھی خاندان میں سب لوگ ہی یعنی خالہ، پھپھو، کزنز بمعہ میری نندیں اور اکلوتی بھابھی مہو۔ سب ہی پڑھتے بھی ہیں اور سراہتے بھی ہیں۔ ان سب کے علاوہ مجھے پڑھنے والوں میں میری کولیگز بھی شامل ہیں۔ بلکہ مجھے اکثر "قمر" سے پتا لگتا ہے کہ میری کوئی کہانی کس شمارے میں لگ چکی ہے۔

3 ۔ میں نے ایک کہانی عراق وار کے پس منظر میں لکھی تھی لیکن اس میں کچھ سنسرڈ ایشوز تھے لہٰذا میں نے وہ پوسٹ نہیں کروائی۔ وہ مسودہ ایک عرصہ میرے پاس پڑا رہا۔ اس کو پڑھ کر مجھے اطمینان ہوتا تھا کہ میں نے بامقصد لکھا ہے۔ اس کے علاوہ چند ماہ پیشتر شائع ہونے والا میرا ناول "زندگی کبھی تیرگی کبھی روشنی" پسند ہے۔

4 ۔ اپنے علاوہ میں تمام مصنفین کو شوق سے پڑھتی ہوں۔ اسی حساب سے پسندیدہ مصنفین کی فہرست بھی بہت طویل ہے۔ مجھے راشدہ رفعت کے مزاح پر مبنی افسانے پسند ہیں۔ صائمہ اکرم کی تحریر کی شگفتگی دل کو بھاتی ہے۔ آسیہ رزاقی کی "معصوم" ہیروئین، عالیہ حیرا کے گھریلو ماحول، جبیں سسٹرز کے موسم وغیرہ وغیرہ۔ پرانی رائٹرز میں رفعت ناہید سجاد، غزالہ نگار اور کنزی اور اقبال آپا (جن سے مختصر ملاقات بھی خوب رہی) زبردست لکھتی ہیں۔

5 ۔ شعر بہت سے ہیں۔ سب سے پہلے اقبال۔ پھر غالب، فیض وغیرہ ان کی ساری شاعری ہی دل کو چھو لیتی ہے۔ بہت پہلے ایک کتاب پڑھی تھی "الکیمسٹ" اس کی ہر لائن پڑھ کر انسان قسمت کے متعلق بہت کچھ سوچنے پر مجبور ہوجاتا ہے۔ اس کے علاوہ الطاف فاطمہ کی "نشانِ محفل" میں سے کچھ بھی پڑھ لیں۔ آخر میں پسندیدہ شعر حاضر خدمت ہے۔

بارے دنیا میں رہو غمزدہ یا شاد رہو
ایسا کچھ کر کے چلو یاں کہ بہت یاد رہو

☆

## بقیہ سروے

ہے پر لڑنے والے یوں ہاتھ ہلا ہلا کر لڑ رہے ہوتے ہیں جیسے سیاست دان نہیں۔ پھڈے دان "لڑائی دان' ہاتھا پائی دان' الزام دان' گالی دان' بٹھا دیے ہوں.... کسی اینکر کا نام نہیں لوں گی اپنی برقی حرارت کو دیکھتے ہوئے سمجھنے والے

خود سمجھ جائیں گی۔ بھئی سائرہ رضا کو بھی مبارک ہو "اب کر میری رفوگری" اے دن....

4۔ اس سوال کا جواب اگر میں لکھنے بیٹھوں تو صفحے پر صفحے بھر جائیں.... "یارم" کی امرحہ میں مجھے کافی حد تک اپنی جھلک نظر آئی .... اس کے علاوہ جو کردار مجھے سب سے زیادہ پسند آیا اور بھایا وہ رضیہ بٹ کے ناول "بانو" کا بانو تھی۔ میں بیان نہیں کر سکتی اس ناول کو پڑھ لینے کے بعد میں کتنا روئی۔ میں نے اپنے گریبان میں جھانکنے کی لاحاصل سی کوشش کی کہ میں بھی اپنے وطن سے اتنی ہی محبت کرتی ہوں جتنی بانو کو تھی!

اس کے علاوہ "اب کر میری رفوگری" کی تاباں مجاہد جیسی صفات اگر ہر لڑکی اپنے اندر پیدا کرے تو کوئی بھی مرد اسے نیچا نہیں دکھا پائے گا۔

### ام ہالہ۔ کراچی

1۔ یہ تو آپ نے درست کہا.... واقعی ادارہ خواتین کے تحت نئی نئی لکھاری بہنوں نے اپنی صلاحیتوں کو نکھارا ہے۔ نئے نام بھی کئی سامنے آئے۔ سب نے اچھا لکھا۔ ان میں سے مجھے بنت سحر کا انداز تحریر زیادہ بھایا ہے۔ اب یہ مجھے معلوم نہیں کہ انہیں لکھتے ہوئے کتنا عرصہ ہوا ہے! ام ایمان قاضی سے بھی متاثر ہوں۔

2۔ نہیں جی! میں اتنی صاف گو نہیں ہوں۔ اگر کوئی بات بہت زیادہ ہی چبھے اور سامنے والے کے منہ پہ کہہ دوں تو اسے تو تکلیف ہو نہ ہو۔ میں تو خود ایک لمبے عرصے کے لیے عجیب سی گلٹی فیلینگز میں مبتلا ہو جاتی ہوں کہ کیا ضرورت تھی کہنے کی؟ چپ ہی رہتی تو اچھا تھا۔ بس سوچتی رہتی ہوں اور افسوس کرتی رہتی ہوں۔

3۔ ماشاء اللہ سے میرے گھر میں ٹی وی نہیں ہے۔ اس لیے نہایت سکون ہے۔ نہ یہ شیطانی ڈبہ کھلے اور نہ ہی برساتی مینڈکوں کی طرح اگتے چینلز اور چیختے چلاتے' سیاست دانوں کے بخیے ادھیڑتے اینکرز نظر آئیں اور میں یہ بات بھی کہوں گی کہ ٹی وی گھر میں نہ ہونے کی وجہ سے الحمدللہ ہم کسی قسم کے کمپلیکس میں مبتلا نہیں ہیں اور نہ ہی ہمارے بچے۔ جیسا کہ عام تاثر ہے کہ ٹی وی تو گھر میں رکھنا ہے جی ورنہ بچے احساس کمتری کا شکار ہو جائیں گے۔ میرے بچے الحمدللہ مثبت اور تعمیری سرگرمیوں میں مصروف نظر آتے ہیں۔

4۔ واقعتاً "ہماری مصنفین ایسے ایسے کردار تخلیق کرتی ہیں کہ ہم حیران رہ جاتے ہیں۔ بہت سے کردار دل و دماغ پہ نقش ہیں۔ پیر کامل اور آب حیات کا سالار سکندر ایسا کردار ہے جس سے خود بخود محبت محسوس ہوتی ہے۔ "اے وقت گواہی دے" کا زین العابدین بھی آج تک نہیں بھولا۔ یارم کے عالیان اور امرحہ۔ اب نمل کا فارس غازی' سعدی اور حنہ پسندیدہ کردار ہیں۔ بہت دلچسپ اور اٹریکٹیو۔ رہی یہ بات کہ ہم بھی کسی کردار کی طرح ہوتے؟ تو یہ سب تو ٹین ایج کے قصے ہیں۔ اب تو ہم عملی زندگی میں قدم رکھے ہوئے ہیں' بال بچوں والے ہیں۔ ایسی کوئی خواہش نہیں ہوتی۔ ہاں آب حیات کا جبریل بہت اچھا لگتا ہے۔ دعا ہے کہ ہمارا بیٹا بھی ایسا ہی ہوا۔ ارے! میں سائرہ رضا کا ذکر کرنا تو بھول ہی گئی۔ میری فیورٹ موسٹ فیورٹ مصنفہ.... ان کا ہر ہر کردار.... اف! میں ان کی فین ہوں بہت بڑی۔ عمیرہ اور نمرہ احمد کے بعد اگر کسی کے لیے میرا دل چاہتا ہے کہ میں ان جیسا لکھوں' تو وہ سائرہ رضا ہی ہیں۔

### ڈاکٹر عائشہ جمیل.... لیک سٹی لاہور

1۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ جب کسی نئی رائٹر کی حوصلہ افزائی کی جاتی ہے اس کے بعد ہی وہ کچھ بہت اچھا لکھ پاتی ہے۔ اب تو خیر میں بھی انتظار میں ہوں کب مجھے بھی مصنفین کی فہرست میں شامل کیا جائے گا۔ حاجرہ ریحان اچھی لگیں۔

2۔ صاف گوئی۔ میں ایک حد تک صاف گو ہوں۔ مگر اکثر دوسرے کے خیال سے چپ کر جاتی ہوں۔ مگر چھوٹے بھائی کو اکثر کچھ نہ کچھ سناتی رہتی ہوں۔ جس پر بعد میں پچھتاتی بھی ہوں کہ مجھے ایسا نہیں کرنا چاہیے۔

3۔ نہ نیوز چینل نہ تفریحی چینل۔ ہمارے گھر تو سرے

سے ٹی وی ہی نہیں ہے۔ تو ایسے میں پسند ناپسند کی کیا بات۔ ویسے آپس کی بات ہے۔ میں تو ان کی باتوں پہ یقین نہیں کرتی۔ ان داسکرین جن کے بخیے ادھیڑ رہے ہوتے ہیں "آف داسکرین ان سے گپیں ہانک رہے ہوتے ہیں۔

4۔ یہ بہت دلچسپ سوال ہے۔ بہت سے کردار ہیں جو پسند آئے، بہت اچھے لگے جیسے سعد سلطان اور بلال سلطان، جیسے بشائر، مامون ابصار اور بخت، جیسے ماہین وجدان، جیسے رابیل احسان، ایبک شیردل، مالار سکندر، جہان سکندر، حیا، شیردل اور عکس، فرزام، ولید حسن اور شہرین، تقی اور اس کی بیوی (ماہ تمام والی) کرن شہزاد سلمان حیدر، عمر، سفال گر والا عمر، نوال ضمیر خاں، زیدہ عروہ، وانیہ عبیداللہ اصل میں سائرہ رضا کے قلم سے لڑکی جس کردار میں ڈھلتی ہے وہ من کو بھاتا ہے۔ ضوفی، ڈاکٹر اتباع فاطمہ، اور، اور آج کل حمین، سکندر ہاہاہا..... یہ کس کو اچھا نہیں لگا ہو گا۔ سعدی یوسف، زمر یوسف اور سب سے زیادہ فارس غازی یہ سب کردار اچھے لگے اور بھی ہیں۔ مگر پھر فہرست طول پکڑ لے گی۔

5۔ مگر ایسا ہے کہ ان جیسا ہونے کی خواہش شاید کبھی نہ کی ہو۔ کیونکہ میں جو ہوں، کسی سے کم ہوں کیا؟ (ہاہاہا) یہ سب تصوراتی دنیا کے کردار ہیں اور میں حقیقی دنیا کی جیتی جاگتی حقیقت۔ ہاں یہ ہے کہ مجھے جو بات اچھی لگتی ہے اسے اپنانے کی کوشش کرتی ہوں۔ جیسے کرن شہزاد کی طرح باوضو رہنے کی کوشش، بشائر سجاد کی طرح اللہ پر بھروسہ اور یقین کامل، زمر کی طرح نماز میں مسنون دعائیں پڑھنے کی کوشش۔ میں اچھی باتوں کو اپنا لیتی ہوں اور بری باتوں سے مزید دور ہو جاتی ہوں۔

میں نے ان کہانیوں سے، رسالوں سے، بہت کچھ اچھا سیکھا اور الحمدللہ کچھ برا نہیں سیکھا۔

**شازیہ الطاف ہاشمی..... شجاع آباد**

1۔ اس سال بہت سے نئے نام سامنے آئے ہیں انہوں نے لکھا بھی کمال کا ہے مگر ایمل رضا سب سے اچھا لکھ رہی ہیں۔ ان کی تحاریر بہت خوب صورت ہوتی ہیں اور وہ خود بھی یقیناً" خوب صورت ہوں گی اپنی تحریروں جیسی ہی۔ ان کے الفاظ بہت گہرائی خود میں سموئے ہوئے ہوتے ہیں۔ مجھے ان کا انداز تحریر بہت پسند ہے۔ سو پہلے نمبر پہ آئی ہیں ایمل رضا۔

2۔ لوگ ایک دوسرے کی سرعام عزتیں اچھال کر اسے صاف گوئی کا نام دے دیتے ہیں حالانکہ یہ سراسر بدتمیزی ہے کہ ہم دوسروں کے منہ پر انہیں برا بھلا یا تلخ باتیں کہیں اور صاف گوئی کا لبادہ اوڑھ لیں۔ یہ بہت ہی غلط عادت ہے۔ اگر کسی کو کوئی بات کہنی ضروری ہے تو اسے تنہائی میں بھی تو کہی جا سکتی ہے تاکہ سننے والے کی عزت نفس بھی مجروح نہ ہو۔ میں نے کبھی کسی کو ایسی کوئی بات نہیں کہی بلکہ کوئی بات ناگوار گزرے تو خاموش ہو جاتی ہوں۔

3۔ میرے پاس چینلز دیکھنے کی چوائس نہیں ہے۔ صرف پی ٹی وی ہی دیکھا جاتا ہے۔ کیبل موجود نہیں ہے۔ ویسے سیاست دان تو سارے کے سارے ہی جھوٹے ہیں۔ اینکر پرسنز بھی پیسے لے کر جھوٹ کو پروموٹ کر رہے ہیں۔ میڈیا تو ہے ہی بکاؤ مال، سب بکے ہوئے ہیں ڈالروں کے بھوکے ہیں اور اس دوڑ میں آگے آگے بھاگ رہے ہیں۔ یہ قائداعظم کا پاکستان نہیں ہے، پینٹ کوٹ والے بھکاریوں نے یرغمال بنالیا ہے۔ میں سیاست میں بالکل دلچسپی نہیں لیتی۔ ٹی وی پہ کوئی اچھا ڈرامہ چل رہا ہو تو دیکھ لیتی ہوں یا پھر روڈ شوز وغیرہ پسند ہیں۔

4۔ فارغ اوقات میں مطالعہ کرنے کے علاوہ کوئی چیز خوشی دیتی ہے تو وہ ہے میاں صاحب کے ساتھ باہر نکلنا، گھومنا، پھرنا سیر کرنا بہت خوش کرتا ہے اور مختلف ذائقوں کے کھانے ٹرائی کرنا بھی اچھا لگتا ہے اور شاپنگ کرنا کسے پسند نہیں ہوتا۔ شاپنگ اور وہ بھی میاں کے سنگ سنگ، ہو اور کوئی روک ٹوک نہ ہو تو کیا ہی بات ہے۔

5۔ ہر انسان اپنی ذات میں مضبوط بھی ہے دلچسپ بھی اور اس کا کردار جاندار بھی ہے۔ مجھے اپنا آپ کسی کردار میں نظر آیا بھی ہو گا تو اب یاد نہیں آرہا۔ تبھی مثال کی خاموشی اور صبر میں اسے دیکھتی ہوں۔

کیونکہ والد کی وفات اور پھر بگڑتے میکے کے حالات اور پھر میری اپنی ذات، سسرال والوں کے ناشائستہ رویے، دل دکھاتے لہجوں نے مجھے مضبوط ہی کیا ہے توڑا نہیں اور اس سارے سلسلے میں میرے محبوب شوہر کا ساتھ میرے لیے باعث تسلی رہا۔ بہت سے مسائل کے باوجود جس طرح میرا ہاتھ تھامے رکھا اور میں نے کبھی کسی کے سامنے ہاتھ نہیں پھیلایا اور اس کے لیے میں اپنے شوہر اور اللہ کی شکر

گزار ہوں۔ دنیا میں اگر آپ کو آپ کے شوہر کی محبت اور ساتھ میسر ہے تو دنیا آپ کی ہے۔

### شاہانہ بلوچ..... خان پور

1۔ مجھے صرف خواتین ڈائجسٹ ہی پسند تھا۔ مگر اب اس نے اپنا معیار کھو دیا ہے۔ مجھے کوئی بھی رائٹرز پسند نہیں جو اس شمارے کو واپس اسی جگہ کھڑا کر دے جہاں پر یہ معیار کے عروج پر تھا اور یہ صرف آپ لوگوں کی وجہ سے ہوا ہے۔

2۔ ایک دفعہ صاف گوئی نے پچھتاوا دیا تھا اور وہ بھی کافی ٹائم کے بعد پتا چلا کہ شرمندگی کیا ہوتی ہے۔ ریاض صاحب نے مجھے۔ ایک مصنف کا ناول دیا کہ آپ یہ پڑھیں۔ میں نے کہا میں اس رائٹر کو نہیں پڑھتی (میں ان کی محبتوں' شفقتوں کی مقروض ہوں) بعد میں مجھے پتا چلا کہ میں نے کتنا غلط کیا۔ مجھے ایسا نہیں کہنا چاہیے تھا۔

4۔ میں نیوز چینل نہیں دیکھتی۔ مجھے خبریں بچپن سے ہی سخت ناپسند ہیں۔ میرے بابا 'بی بی سی' کی خبریں شوق سے سنتے تھے۔ کبھی کبھی جب میری پسند کا ڈرامہ آرہا ہوتا تھا۔ تو میں ریڈیو بند کر دیتی تھی۔ اور پاکستانی خبریں تو زہر لگتی تھیں۔ اب بھی سارے نیوز چینل اینکر برے لگتے ہیں۔

4۔ پرانی مصنفین نے بہت خوب صورت جامع مکمل کردار تخلیق کیے۔ جو بہت دلچسپ۔ جاندار اور مضبوط تھے۔ مگر میں نے ان کو صرف پڑھا اور پسند کیا۔ کبھی ان کو اپنے اوپر طاری نہیں کیا۔ بس ان کے دکھوں کو محسوس کیا۔ مجھے اقبال بانو کا ہر کردار بہت پسند ہے۔ رفعت سراج کے ناول شاہکار کا طارق ہو یا دل دیا دہلیز کا تیمور علی خان ہو۔ یا فریدہ اشفاق کے ناول موسم تھا بے قرار کی شائلہ 'سب کے دکھ بہت بڑے لگتے تھے۔ بس یہی دکھ تھے میری زندگی میں۔ مجھے نہیں معلوم تھا کہ کرداروں کے دکھوں کو محسوس کرنے والی کے لیے میرے رب نے کون سا دکھ رکھ رکھا ہے۔

میرے شوہر کا دکھ۔ میرے چھوٹے چھوٹے معصوم سے بچوں کی ہنسی کا دکھ۔ 20 ستمبر 2015ء کو میرے شوہر کا انتقال ہو گیا۔ پتا چلا کہ دکھ کی انتہا کیا ہوتی ہے۔ راستے ویران' اور زندگی کھنڈر کیسے ہوتی ہے۔ بس اب آنکھوں نے دکھوں کو اپنے اندر سمو لیا ہے۔ خدا اس دکھ کے بعد اب کوئی تکلیف مجھے نہ دے۔ میرے بچوں کو اپنے حفظ و امان میں رکھے۔ اور وہ زندگی میں کامیابیاں اور کامرانیاں سمیٹیں۔ آمین۔ آپ لوگوں سے بھی دعا کی گزارش ہے۔

### ارم کمال..... فیصل آباد

1۔ واقعی اس میں تو کوئی شک نہیں کہ خواتین ڈائجسٹ نے چھوٹے چھوٹے ستاروں کو چمکتا ہوا چاند بنانے میں سب سے اہم کردار ادا کیا۔ جہاں تک نئے مصنفین کی بات ہے ویسے تو مجھے نام یاد نہیں رہتے لیکن اس سال میں نے مریم فضل عباسی کی تحاریر پڑھیں' جو دل و دماغ کو چونکا گئیں اور سوچوں کے کئی بند کواڑ کھولنے کا سبب بنیں۔

2۔ ایسی کچھ باتیں زندگی میں وقوع پذیر ہوتی ہیں جن کو سوچ کر بعد میں ہم پشیمان ہوتے ہیں کہ ہمیں فلاں ٹائم ایسا نہیں کرنا چاہیے تھا۔

یہ میری شادی سے پہلے کی بات ہے۔ ہوا کچھ یوں کہ ایک غریب عورت کو مدد کی ضرورت تھی تو میری امی جان نے اسے صفائی پر رکھ لیا۔ ایک دن میں نے اسے چاول اور چینی چراتے دیکھا تو فوراً" امی جان کو جا کر بتایا اور اس کے بعد امی نے اس کی خوب گوشمالی کی لیکن پتا نہیں کیا ہوا جب وہ عورت گھر سے جا رہی تھی تو اس کی روتی آنکھیں اور بھیگا لہجہ اپنی مجبوری کی کہانی سنا رہا تھا۔ کافی عرصے تک میرے دل کو بہت تکلیف رہی کہ کاش میں ایسا نہ کرتی۔

3۔ سیدھی اور صاف بات ہے کہ زندگی میں پہلے ہی اتنی پریشانیاں اور ٹینشنز کیا کم ہیں کہ مزید نیوز چینل دیکھ کر سر اور آنکھوں میں درد کروایا جائے۔ ذہن کو ریلیکس کرنے کے لیے میں کبھی کبھار تفریحی چینل دیکھتی ہوں۔ تیز تیز بولتے اینکرز اور سیاست دانوں میں کوئی فرق نہیں۔ یہ اینکر کبھی ایک سیاست دان کی شان میں زمین و آسمان کے قلابے ملاتے نظر آتے ہیں تو کچھ دن بعد ہی اسی سیاست دان کی زور و شور سے برائی میں پیش پیش ہوتے ہیں۔ اس طرح کے سارے اینکرز مجھے بہت برے لگتے ہیں۔ نام پوچھ کر آپ نے مجھے پھنسوانا ہے کیا۔

4۔ ہماری باصلاحیت مصنفین نے کئی شاہکار تحریریں تخلیق کی ہیں اور ان کے دلچسپ و جاندار کردار زندہ جاوید بن گئے ہیں۔ میں عنیزہ سید کے ناول " جو رکے تو کوہ گراں تھے ہم " کی ماہ نور بننا چاہتی ہوں۔ " زمین کے آنسو " کی ہیروئن اریب فاطمہ کی طرح حیا کا آنچل اوڑھنا چاہتی ہوں اور " میرے خواب لوٹا دو " کی اریبہ جلال کا کردار' لگتا ہے' میرا ہی ہے۔

# آپ کا باورچی خانہ

عظمیٰ شفیق

س 1۔ کھانا پکاتے ہوئے کس بات کا خیال رکھتی ہیں پسند ناپسند' غذائیت یا صحت؟

ج : کھانے پکاتے ہوئے پسند سے زیادہ غذائیت کا دھیان رکھتی ہوں اور صحت کا بھی' زیادہ تر سادہ کھانا پکانے کو ترجیح دیتی ہوں۔ میری رائے میں سادہ کھانا ہی غذائیت سے بھرپور اور صحت بخش ہے۔ لیکن کبھی چٹ پٹا بھی چل جاتا ہے۔

س 2۔ گھر میں اچانک مہمان آگئے۔ ایسی ڈش کی ترکیب بتائیں جو فوری تیار کر سکیں؟

ج : مہمان اچانک تو کم ہی آتے ہیں۔ آبھی جائیں تو کوئی اتنا سا مسئلہ نہیں کافی بڑا مسئلہ ہو جاتا ہے۔ اس لیے بن بلائے مہمانوں کی آمد مجھے ایک آنکھ نہیں بھاتی۔ "اُف کتنی صاف گو ہوں میں۔" لیکن اگر مہمان اطلاع دے کر آئیں تو دونوں آنکھوں سے بھاتے ہیں' تو ان کی خاطر تواضع میں پلاؤ' قورمہ' کباب وغیرہ تو بنتا ہے میٹھے میں "اسپیشل ربڑی کھیر" ضرور بناتی ہوں۔ ترکیب نوٹ کریں۔

## اسپیشل ربڑی کھیر

ضروری اجزا :

| | |
|---|---|
| چاول پسے ہوئے | ایک پیالی |
| تازہ دودھ | دو لیٹر |
| چینی | ایک پیالی |
| ربڑی | ایک پیالی |
| الائچی پسی ہوئی | چٹکی بھر |
| خشک میوے | آدھی پیالی |
| بادام' پستے | سجانے کے لیے |

ترکیب :

دیگچی میں دودھ گرم کریں۔ چینی ڈالیں۔ دو منٹ بعد چاول ڈال کر ہلکی آنچ پر چاول گلنے تک پکائیں۔ الائچی ڈال کر گاڑھا ہونے تک پکائیں۔ پھر اتار لیں۔ نیم گرم ہو تو ربڑی ملا دیں۔ ڈش میں نکال کر بادام پستے سے سجائیں۔

س 3۔ آپ کچن کی صفائی کے لیے کیا خصوصی اہتمام کرتی ہیں؟

ج : کچن کی صفائی میرے لیے بہت اہم ہوتی ہے اس لیے کوکنگ کے دوران صفائی کا عمل جاری رہتا ہے۔

س 4۔ آپ ناشتے میں کیا بناتی ہیں؟ ایسی خاص ڈش کی ترکیب جو آپ اچھی بناتی ہیں؟

ج : صبح کا ناشتہ عموماً "پراٹھا' فرائی انڈا' اچار' چائے" پر ہی مشتمل ہوتا ہے۔ چھٹی کے دن قیمہ بھرے پراٹھے بناتی ہوں۔ ملاحظہ کریں۔

س 5 آپ مہینے میں کتنی بار باہر کھانا کھاتی ہیں؟

ج : ہائے کیا پوچھ لیا' بقول شوہر جی کے باہر کھانا پیسے اور وقت کا زیاں ہے تو جناب ابھی ایسی عیاشی نصیب نہیں ہوئی۔

س 6 کھانا پکانے میں موسم کو مدنظر رکھتی ہیں؟

ج : بالکل جی' موسم کے مطابق ہی کھانے کا مزہ ہے جیسا کہ ٹھٹھرتی سردی میں پائے' ساگ' گاجر کا حلوہ اور سوپ وغیرہ اور شدید گرمی میں کڑی چاول' دال چاول' قیمہ کریلے کے ساتھ دودھ کی کچی لسی مزہ دے جاتی ہے۔

س 7 کھانا پکانے میں کتنی محنت کی قائل ہیں؟

ج : میں کھانا پکانے میں زیادہ محنت کی قائل نہیں' بھئی سارے دن کے کاموں سے جو فرصت ملے اب کیا پکانے میں لگا دیں اور بھی کام ہیں دنیا میں پکانے اور کھانے کے سوا لیکن کبھی' بہت اچھا سا موڈ ہو تو محنت سے پکاتی ہوں۔

س 8 کچن کی کوئی ٹپ' جو دینا چاہیں؟

ج : بعض اوقات سالن بھونتے ہوئے تھوڑا جل جاتا ہے اگر پانچ کھانے کے چمچے دودھ ڈال دیں تو جلنے کی بو نہیں آئے گی نہ ہی ذائقے میں فرق آئے گا۔

# آج لنچ میں کیا ہے

خالدہ جیلانی

ہمارے ہاں تقریباً" سب ہی گھرانوں میں عام رواج ہے کہ دوپہر کا کھانا ہلکا پھلکا ہی کھایا جاتا ہے۔ اس لیے خواتین دوپہر کے کھانے پر زیادہ اہتمام نہیں کرتیں کیوں کہ عموماً" گھروں میں اس وقت مرد حضرات نہیں ہوتے۔ اب مسئلہ یہ ہوتا ہے کہ کیا پکایا جائے تو ہم نے آپ کی اس مشکل کو آسان کرنے کے لیے کچھ ایسے کھانے ترتیب دیے ہیں جو گھر کے بچے بھی شوق سے کھانا پسند کریں گے۔

## مٹر پلاؤ

اجزا :

| | |
|---|---|
| چاول | ایک کلو |
| مٹر | ایک کلو |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| ادرک | ایک ٹکڑا |
| ہری مرچیں | چار سے پانچ عدد |
| چکن کیوبز | دو عدد |
| ثابت گرم مسالا | ایک چمچہ |
| نمک | حسب ضرورت |
| گھی | حسب ضرورت |
| پیاز | ایک چھوٹی گٹھی |

ترکیب :

گھی میں لہسن، ادرک اور ——— مٹر ڈال کر بھون لیں پھر اس میں چکن کیوبز، ہری مرچیں، ثابت گرم مسالا اور نمک ڈال کر مٹر گلنے تک پکائیں۔ چاولوں کو الگ پتیلے میں پانی ڈال کر ابال لیں پھر اس کا پانی پھینک کر چاولوں کو بھنے ہوئے مسالے میں ملا دیں اور پھر دم آنے پر پیاز کا بگھار دے دیں۔ مزے دار مٹر پلاؤ تیار ہے۔

## چٹ پٹا چکن دلیہ

دلیہ غذائیت سے بھرپور ہوتا ہے اور کھانے میں بھی ہلکا پھلکا ہوتا ہے۔

اجزا :

| | |
|---|---|
| گیہوں کا دلیہ | آدھا کلو |
| مونگ کی دال | ایک پاؤ |
| مرغی | حسب ضرورت |
| پیاز | ایک گٹھی |
| ٹماٹر | دو عدد |
| ہری مرچ | تین سے چار |
| نمک | حسب ذائقہ |
| لال کٹی مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہلدی | آدھا چمچہ |
| چاٹ مسالا | حسب پسند |
| لیموں، پودینہ، ادرک | سجاوٹ کے لیے |

ترکیب :

گیہوں اور دال دھو کر اس میں خوب سارا پانی ڈال کر چڑھا دیں پھر اس میں پیاز، ٹماٹر، ہری مرچیں، لال کٹی مرچ، نمک، ہلدی ڈال کر گلنے کے لیے رکھ دیں جب دال اور گیہوں یک جان ہو جائیں تو اس میں ابلی ہوئی مرغی کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کے ڈال دیں پھر اس کو گھوٹ لیں۔ جب دلیہ گاڑھا ہو جائے تو پیاز کا بگھار لگا دیں۔ پودینہ، چاٹ مسالا لیموں اور کٹی ہوئی ادرک اوپر سے ڈال کر نوش فرمائیں۔

## کھچڑی

اجزا :

| | |
|---|---|
| چاول | آدھا کلو |
| مونگ کی دال | ایک پاؤ |
| ہری مرچیں | تین سے چار عدد |
| کالی مرچ | تین سے چار عدد |
| لونگ | دو سے تین عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیرہ | ایک چمچہ |
| پیاز | ایک چھوٹی گٹھی |
| تیل | حسب ضرورت |

ترکیب :

دیگچی میں تیل گرم کر کے اس میں ثابت کالی مرچ' لونگ' زیرہ اور ہری مرچیں ڈال لیں پھر اس میں دال چاول دھو کر ڈال دیں پانی خشک ہونے پر بگھار لگا کر دم پر رکھ دیں۔ پیاز' ٹماٹر کے کچومر کے ساتھ مزے سے کھائیں۔

## لوکی کا رائتہ

گرمیوں میں خاص طور پر لوگ دہی کھانے کو ترجیح دیتے ہیں ایسے میں اگر دہی میں کسی سبزی یا کوئی اور مسالا وغیرہ ملا کر اسے نئی شکل دے دی جائے تو لطف دوبالا ہو جاتا ہے۔

اجزا :

| | |
|---|---|
| لوکی | ایک پاؤ |
| دہی | ایک پاؤ |
| پسا لہسن' ادرک | ایک چائے کا چمچہ |
| لال کٹی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | ایک چٹکی |
| زیرہ | حسب ضرورت |
| ثابت لال مرچ | چار سے پانچ |

ترکیب :

لوکی چھیل کر کدو کش کر لیں پھر ابال کر اس کا پانی پھینک دیں۔ اب لوکی کو دہی میں شامل کر کے اس میں لال کٹی مرچ' نمک اور لہسن ادرک ڈال کر اچھی طرح یک جان کر لیں۔ پھر اس پر زیرہ اور ثابت لال مرچ کا بگھار دے دیں اور اسے پھلکے یا چاولوں کے ساتھ نوش فرمائیں۔

## جلیبی

اشیاء :

| | |
|---|---|
| میدہ | ڈیڑھ کپ |
| بیکنگ سوڈا | ایک چائے کا چمچہ |
| چینی | ڈھائی کپ |
| الائچی (پسی ہوئی) | نصف چائے کا چمچہ |
| گھی | تلنے کے لیے |
| زرد رنگ یا زعفران | ایک چٹکی |

میدہ اور بیکنگ سوڈا ملائیں پھر کچھ پانی ڈالیں اور آمیزہ بنائیں۔ یہ دیکھیں کہ گٹھلی نہ بننے پائے۔ خمیر اٹھنے کے لیے رات بھر چھوڑ دیں۔

اسے دوبارہ ملائیں۔ اگر ضروری ہو تو تھوڑا سا پانی ڈالیں یہاں تک کہ برابر ہو جائے۔

برابر کی چینی اور پانی ملا کر چینی کا شیرہ تیار کریں۔ چھوٹی الائچی (پسی ہوئی) ڈالیں اور اسے بیس منٹ تک پکائیں۔

چپٹی کڑاہی یا فرائی پین میں گھی گرم کریں۔ آمیزہ کو کپڑے میں ڈالیں پھر اسے درمیانے گرم گھی میں اس طرح ڈالیں کہ جلیبی کی شکل بن جائے۔

دونوں طرف سے پکائیں تاکہ یہ خستہ ہو جائے۔ اسے نکالیں اور چینی کے شیرے میں کم از کم پانچ منٹ تک رکھیں پھر پیش کریں۔

نوٹ : جلیبی کے کپڑے کے لیے کچھ کپڑا لیں اور درمیان میں سوراخ کریں۔ جلیبی بنانے کے لیے پریکٹس اور صبر کی ضرورت ہوتی ہے۔ شروع میں الگ الگ جلیبی بنائیں اور پریکٹس ہو جائے تو پھر قطار میں بنائیں۔ جلیبیوں کو خستہ بنانے کے لیے میدے میں تھوڑے سے پسے ہوئے چاول ڈال لیں۔

عفت سحر طاہر

# نفسیاتی ازدواجی الجھنیں

## الف۔ فیصل آباد

اچھی بہن! آپ کی والدہ نے سمجھ داری کا ثبوت نہیں دیا۔ جب ان کو پتا تھا کہ اس لڑکے کے گھر والے رضا مند نہیں ہیں تو انہیں اس لڑکے پر زور نہیں دینا چاہیے تھا۔ کہ "تم اپنی امی کو مناؤ جیسے بھی وہ مانیں۔" آپ کی امی نے۔ اس لڑکے کی حوصلہ افزائی کی' بقول آپ کے "اسے ماں کا پیار دیا۔ ان کا خیال تھا کہ اس طرح لڑکا ان کے قابو میں آجائے گا اور وہ جو کہیں گی' کرے گا اور ہوا بھی یہی۔ لڑکے نے اپنے گھر والوں کو رشتہ لانے پر مجبور کیا تو انہوں نے آپ کی والدہ سے رشتے کی بات تو کرلی لیکن وہ دل سے رضامند نہیں تھے۔ لڑکے کی والدہ نے رشتہ کرتے ہوئے "آپ کی والدہ سے کہا کہ" آپ کا کوئی رشتہ دار گھر نہ آئے نہ میں اپنے کسی رشتہ دار کو آپ کے گھر لاؤں گی۔" اس کا مطلب یہ تھا کہ انہیں باقاعدہ منگنی نہیں کرنی تھی۔ نہ اپنے خاندان میں کسی کو یہ بات بتانا تھی۔

اب صورت حال یہ ہے کہ اس زبانی رشتہ کی بات کو تین سال گزر گئے ہیں۔ لڑکے کے گھر والے شادی کو ٹال رہے ہیں' صاف انکار بھی نہیں کرتے کیونکہ ان کا لڑکا آپ کو چاہتا ہے لیکن وہ آپ کے گھر والوں کے ساتھ ہتک آمیز رویہ رکھتے ہیں۔ آپ کو غریبی کی بنا پر کمتر سمجھتے ہیں۔

بظاہر ایسا لگتا ہے کہ وہ چاہتے ہیں کہ آپ لوگ زچ آکر خود ہی رشتہ ختم کردیں۔

آپ کے لیے مشورہ یہ ہے کہ اگر لڑکا کسی اچھی جاب پر ہے یا اس کا علیحدہ کاروبار ہے تو تھوڑا عرصہ انتظار کر لیں' ممکن ہے' وہ اپنے گھر والوں کو منا کر شادی کرلے۔

لیکن اگر لڑکا اپنے گھر والوں پر انحصار کرتا ہے اور خود کمانے کے قابل نہیں ہے' تو پھر آپ کی والدہ کو چاہیے کہ وہ ان لوگوں سے صاف بات کریں کہ وہ شادی کرنا چاہتے ہیں یا نہیں۔

## جانیہ ملک

اچھی بہن! بہتر ہو گا کہ اس مسئلہ پر خاموشی اختیار کی جائے۔ اچھی بات یہ ہے کہ آپ کی دوست کے گھر والے تمام معاملات سے واقف ہیں اگر اس لڑکے نے کوئی مسئلہ کھڑا کرنے کی کوشش کی تو وہ خود سنبھال لیں گے۔ آپ کی دوست اپنی والدہ کو بھی اس بات سے آگاہ کردے تو بہتر ہے۔

ویسے آج کے دور میں تصویر کا کسی کے پاس ہونا کوئی ایسی اچنبھے کی بات نہیں ہے کیونکہ تصویر کسی بھی طرح حاصل کی جاسکتی ہے۔ موبائل فون میں کیمرے کے ذریعے کسی کی بھی تصویر لی جاسکتی ہے' تعلیمی دور میں دوست ایک دوسرے کی تصویر لیتے رہتے ہیں۔ تصویر سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ کسی کے ساتھ کوئی خاص تعلق بھی رہا ہے۔

اندازہ تو یہی ہے کہ وہ لڑکا کوئی اوچھی حرکت نہیں کرے گا۔ آپ کی دوست بے فکر ہو کر شادی کرلیں۔ اور ایک بات کا خیال رکھیں کہ شادی کے بعد اس لڑکے سے ہرگز کوئی رابطہ نہ رکھیں۔ یہ خطرناک ثابت ہوگا۔

ح.... کراچی

میں دین سے بہت قریب ہوں اور اپنے اوپر جو کچھ فرض اور واجب ہے دین اسلام کی جانب سے اس پر کماحقہ چلنے کی کوشش بھی کرتی ہوں مگر مجھے بہت ہی زیادہ وہم ہوتے ہیں۔ نجاستوں کے متعلق میں گھر والوں کے کپڑے خود ہی دھوتی ہوں'

اتنے پیسے نہیں کہ لگ کر علاج کراسکوں' میری چھوٹی بہن مجھ سے بہت محبت کرتی ہے۔ کچھ دنوں سے وہ ضد میں کوئی بھی کام نہیں کرتی۔ آج کل وہ یوں کر رہی ہے کہ اگر میں کھڑکی بند کروں (مجھے سردی لگ رہی ہوتی ہے۔) تو ضد میں فوراً" اٹھ کر کھول دیتی ہے اور پنکھا آہستہ کروں تو بھی فوراً" اٹھ کر فل کر لیتی ہے اس کے یوں کرنے سے مجھے بہت زیادہ تکلیف ہوتی ہے۔ بہن مجھے بہت اذیت دے رہی ہے۔ سب سے بری بات جو مجھ میں ہے وہ یہ کہ میں کسی مصیبت' کسی آزمائش میں صبر نہیں کرتی ہوں۔ علم نیک بختوں کو عطا کیا جاتا ہے بدبخت اس سے محروم کردیے جاتے ہیں ______ میں بھی بدبختوں میں سے ہوں۔ علم حاصل تو کر رہی ہوں مگر عمل نہ ہونے کے برابر ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آرہا کہ میں علم پر عمل کیوں نہیں کرپا رہی۔

ج : پاکی کا اصول یہ ہے کہ ہر چیز کو پاک سمجھا جائے جب تک اس کی ناپاکی کے بارے میں یقینی طور پر معلوم نہ ہو۔ یہ محض آپ کا وہم اور وسوسہ ہے کہ آپ ہر چیز کو ناپاک سمجھتی ہیں۔ جب تک چار گھنٹے لگا کر اسے پاک نہ کرلیں۔ اپنے شکوک و شبہات پر توجہ نہ دیں۔ انہیں نظرانداز کرنے کی کوشش کریں۔ شک' وہم اور وسوسے شیطان ڈالتا ہے تاکہ بندے کو نیک عمل سے روک سکے۔ مثلاً" نماز میں آپ کو جو وہم آتے ہیں وہ صرف اس لیے کہ آپ کا دھیان نماز سے ہٹ جائے۔ جب بھی دل میں ناپاکی کا وہم یا کوئی وسوسہ آئے تو تعوذ پڑھ لیا کریں اور خود سے کہیں کہ میں شیطان کی کوئی بات نہیں مانوں گی۔ بار بار یہ دہرائیں گی تو آپ کو فرق محسوس ہوگا۔

وہم آنے کا ایک بڑا سبب قبض ہے۔ قبض کے لیے آپ دن بھر میں بارہ گلاس پانی پئیں۔ صبح فجر کی نماز کے بعد دو سے تین گلاس پانی پئیں۔ منقیٰ کے پانچ دانے آدھی پیالی دودھ میں بھگودیں اور رات سونے سے پہلے کھالیں۔ امرود' کچی گاجریں' پپیتہ اور خربوزہ کھانے سے قبض رفع ہوجاتا ہے۔ قبض کے لیے انجیر بھی بہترین ہے۔ اگر ممکن ہو تو روزانہ انجیر کھائیں۔ قبض ختم ہوگا تو آپ کو بہت سے مسئلوں سے خود بخود نجات مل جائے گی۔ وہم اور وسوسے ختم ہوجائیں گے۔

لیکوریا کے لیے سنگھاڑے کھائیں۔ اس کا علاج کسی بھی حکیم سے کرایا جاسکتا ہے۔ زیادہ مہنگا علاج نہیں ہے۔ ویسے یہ کوئی بیماری نہیں ہے۔ خواتین کا عام مسئلہ ہے۔ بہن کی باتوں کو دل پر لینے کی ضرورت نہیں۔ نظرانداز کردیں۔ نوعمری میں اس طرح کے ادوار آتے ہیں کہ بلاوجہ کی جھنجلاہٹ اور ضد طاری ہوجاتی ہے۔ اگر آپ توجہ نہیں دیں گی تو وہ خود بخود ٹھیک ہوجائے گی۔

علم پر اگر عمل نہیں کرپا رہی ہیں تو پریشان نہ ہوں۔ اللہ سے دعا مانگتی رہیں۔ وہی عمل کی توفیق عطا کرتا ہے۔ زیادہ عمل پڑھنے سے ذہن متاثر ہوتا ہے۔ بہتر یہ ہے کہ کسی کے کہنے پر کوئی عمل نہ پڑھیں۔

## بیوٹی بکس

امتِ الصبور

**سعدیہ فاطمہ...... کراچی**

س : میرا سب سے بڑا مسئلہ موٹاپا نہیں' پیٹ ہے۔ میرا قد پانچ فٹ دو انچ اور وزن 55 کے جی ہے۔ جسم بظاہر متناسب نظر آتا ہے لیکن پیٹ کی وجہ سے میں بہت موٹی لگتی ہوں۔ میری شادی نہیں ہوئی لیکن پیٹ کی وجہ سے شادی شدہ لگتی ہوں۔ مجھے کوئی آسان ورزش بتائیں جو میں گھر میں کر سکوں؟

ج : سعدیہ! صرف آپ کا بڑھا ہوا پیٹ ہی مسئلہ نہیں ہے۔ قد کے لحاظ سے آپ کا وزن بھی تھوڑا زیادہ ہے۔ آپ کم از کم تین سے چار کے جی تک وزن کم کریں۔ وزن کم کرنے کے لیے آدھا گھنٹہ پیدل چلیں۔ عشاء کی نماز رات کا کھانا کھانے کے بعد پڑھیں تاکہ سونے سے پہلے کھانا ہضم ہو جائے۔ کھانے میں سبزیاں اور پھل زیادہ استعمال کریں۔ مٹھائی، کیک اور بیکری کی اشیاء کم کردیں۔ کولہے اور پیٹ کم کرنے کے لیے یہ ورزش بہت فائدہ مند ہے۔ سیدھی لیٹ جائیں۔ دونوں بازو سائڈ میں رکھیں پھر پیٹ کے بل اٹھنے کی کوشش کرتے ہوئے اپنے پاؤں چھونے کی کوشش کریں۔ اس دوران آپ کی ٹانگیں سیدھی رہنی چاہئیں۔ روزانہ یہ عمل بیس دفعہ کریں۔ ایک ماہ میں نمایاں فرق محسوس کریں گی۔

**ثمینہ بخت شاہ...... میانوالی**

س : میرا چہرہ بے رونق ہے' چہرے کی جلد پھیکی اور بے جان سی نظر آتی ہے۔ کوئی ایسا گھریلو نسخہ بتائیں جس سے چہرہ چمک دار اور دلکش نظر آئے اور رنگ نکھر آئے۔

ج : ایک بہت آسان نسخہ لکھ رہی ہوں۔ روزانہ دن میں ایک بار استعمال کریں۔ چہرہ نکھر آئے گا ایک چمچہ بیسن میں ایک چٹکی ہلدی اور تھوڑی سی بالائی ملا کر پیسٹ بنالیں اور چہرے پر کریم کی طرح لگائیں۔ پندرہ منٹ بعد چہرہ دھولیں۔ شہد اور لیموں کا رس ملا کر چہرے پر لگانے سے بھی جلد چمک دار ہو جاتی ہے۔

**بلقیس شہزادی...... سمندری**

س : میرے بال بہت خشک اور روکھے نظر آتے ہیں اور آج کل تیزی سے گر بھی رہے ہیں۔ بالوں میں چمک نہیں' بالکل بے رونق ہیں۔ کوئی ایسا نسخہ بتائیں جس سے بال چمک دار اور صحت مند نظر آئیں؟

ج : بالوں میں چمک کے لیے سب سے پہلے اپنی صحت پر توجہ دیں۔ آئرن کی کمی کی وجہ سے بھی بال خشک اور بے رونق نظر آتے ہیں۔ آج کل سیب کا موسم ہے آپ چھلکوں سمیت سیب کھائیں۔ ڈاکٹر کے مشورے سے آئرن ٹیبلٹ بھی استعمال کی جاسکتی ہیں دوسری اور اہم بات یہ ہے کہ آپ باقاعدگی سے ہفتے میں دوبار بالوں میں تیل لگائیں اور انگلیوں سے اچھی طرح مساج کریں۔

زیادہ صابن یا شیمپو استعمال نہ کریں۔ سردیوں میں ہفتے میں ایک بار اور گرمیوں میں ہفتے میں دوبار شیمپو کریں۔ شیمپو یا صابن لگانے کے بعد بالوں کو اچھی طرح دھوئیں کیونکہ شیمپو بالوں میں رہ جائے تو بالوں کو نقصان پہنچاتا ہے۔ بالوں کو چمک دار بنانے کے لیے بال دھونے کے بعد ایک مگ پانی میں ایک لیموں کا رس ملائیں اور اس سے بال دھولیں بال چمک دار ہو جائیں گے۔

ایلوویرا کا گودا بالوں میں لگانے سے بھی بال چمک دار ہو جاتے ہیں۔

ایک انڈے کی زردی اچھی طرح سے بالوں میں لگالیں اور نیم گرم پانی سے دھولیں تو بالوں میں قدرتی چمک آجاتی ہے۔ چاہیں تو انڈے کی زردی میں دہی ملا کر بھی بالوں میں لگا سکتی ہیں۔

**عصمت ریاض...... ڈاہرانوالہ**

س : میرے چہرے پر بال ہیں۔ کوئی گھریلو طریقہ بتائیں جس سے بال صاف کیے جاسکیں۔ ہمارے گاؤں میں بیوٹی پارلر کی سہولت نہیں ہے نہ ہی مجھے تھریڈنگ کرنا آتی ہے۔

ج : چہرے کے بالوں کے لیے سب سے آسان اور محفوظ طریقہ تھریڈنگ ہے لیکن اگر آپ کو تھریڈنگ کرنا نہیں آتی یا آپ تکلیف برداشت نہیں کر سکتیں تو آپ بازار میں ملنے والی کسی اچھی کمپنی کی بلیچ کریم خرید کر چہرے پر لگائیں۔ دس سے پندرہ منٹ کے بعد منہ دھولیں۔ اگر چہرے پر جلن زیادہ محسوس ہو تو آپ بلیچ جلدی صاف کریں۔ اس طرح آپ کے بال سنہری ہو جائیں گے اور نمایاں نہیں ہوں گے۔